(رجسٹرڈ)

# امامیہ جنتری

# 2010



# Imamia Jantri®

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

Registration # 9573
Main Bazar, Islampura, Lahore
Tel: 92 42 3722 3686 e-mail: ibdtrade@gmail.com
www.ibdtrade.com

Iftikhar®
BOOK DEPOT
ESTB 1955

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ جل جلالہ

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم



| | |
|---|---|
| حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا | حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام |
| حضرت امام علی علیہ السلام | حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام |
| حضرت امام حسن علیہ السلام | حضرت امام علی رضا علیہ السلام |
| حضرت امام حسین علیہ السلام | حضرت امام محمد تقی علیہ السلام |
| حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام | حضرت امام علی نقی علیہ السلام |
| حضرت امام محمد باقر علیہ السلام | حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام |

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِیْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

## سنہ 2010ء

۱۴۳۱-۱۴۳۲ ھجری

زیر سرپرستی

سرکار قائم آل محمدؑ

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام






زیر نگرانی: الحاج پروفیسر علامہ حافظ تصدق حسین لاہور

علامہ سید ذوالفقار حسین نقوی لاہور

مدیر: آغا افتخار حسین

مدیر معاون: آغا علی فرزاد ، آغا خلیل رضا غزالی

معاونین خصوصی: کیپٹن ایس ایم زیدی، سید عباس سلطان

سید بابر حسین رضوی، رضا حسن مرزا، اظہر حسن زیدی

بائنڈنگ: ملک بک بائنڈر لاہور

مطبع: فاراسٹیکر لاہور

حیدری پریس لاہور

تقویم: ایس ایم رضا زیدی ۔ شیخ زوار رضا جاوا

غلام رضا عسکری اعوان

ٹائٹل ڈیزائننگ: فاراسٹیکر لاہور

کمپوزنگ و گرافکس: آغا علی فرزاد ۔ بیتال احمد خان

معاونین: آغا داحمد رضا، فدا حسین بلتستانی، محمد عباس گلگتی،

صادق علی ، صابر عباس، علی عمران، مونس رضا،

محسن عباس، صفدر عباس، محمد اکرم، محمد جاوید،

غلام علی، محمد اشرف




افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

فون: 37223686 عام کاغذ -/100

پوسٹ کوڈ 54000 علاوہ محصول ڈاک

Iftikhar

# فہرست مضامین

| نمبر شمار | | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱ | اسمائے باری تعالیٰ جلّ جلالہ ، دعائے حاجات | ۳-۴ |
| ۲ | حضرت رسولؐ خدا، حضرت علیؑ، امام زین العابدینؑ کی دعا | ۵-۷ |
| ۳ | دُعا - روضہ حضرت علیؑ کا ہے | ۸ |
| ۴ | مولائے کائنات حضرت علیؑ کی آخری وصیت | ۹ |
| ۵ | کلید مشکلات | ۱۱ |
| ۶ | کنز الاسرار ( آیۃ الکرسی کا عمل ) | ۱۳ |
| ۷ | مجرب آزمودہ وظائف | ۱۵ |
| ۸ | تحفہ امامیہ جمع حاجات | ۱۷ |
| ۹ | عمل بسم اللہ شریف | ۲۰ |
| ۱۰ | سورہ الحمد ( روح المشکلات ) | ۲۱ |
| ۱۱ | استخارہ کی شرعی حیثیت | ۲۳ |
| ۱۲ | قرآن کے ذریعہ بیماریوں سے شفا | ۲۵ |
| ۱۳ | اسماء الحسنیٰ وامام رضاؑ کے روضہ اقدس کی قوت شفا | ۲۷ |
| ۱۴ | نوروز عالم افروز 2010ء واعمال | ۲۹ |
| ۱۵ | عالمی پیشن گوئیاں | ۳۳ |
| ۱۶ | سات سلام نے ذوالکتابت نقوش | ۳۶ |
| ۱۷ | استجابت دعا کے مخصوص اوقات | ۳۷ |
| ۱۸ | تقویم ۱۴ ماہ ودائمی شرعی اوقات | ۳۸-۶۲ |
| ۱۹ | علم الاعداد کے کمالات کی جھلک | ۶۳ |
| ۲۰ | دعائے چہل کلید | ۶۵ |
| ۲۱ | آرا ۲۳۱ ( لوح حضرت عباسؑ ) | ۶۷ |
| ۲۲ | مصائب، مشکلات، بیماری، صدقہ | ۶۹ |
| ۲۳ | عمل مفتاح العجائب ۔ عدد 9 کی انگوٹھی | ۷۲-۷۳ |
| ۲۴ | اسماء حُسنیٰ کے مجرب نقوش | ۷۵ |
| ۲۵ | نحس اصغر سیارہ مریخ | ۷۷ |
| ۲۶ | موافقت بالجفر | ۷۹ |
| ۲۷ | لوح منسوب از امیر المومنین علیہ السلام | ۸۳ |
| ۲۸ | عمر بھر کی تلخیاں اور ان کا علاج ۔ قربانی عقیقہ | ۸۵ |
| ۲۹ | نومولود کے نام | ۸۹ |
| ۳۰ | زائچے سے بیماریوں کی تشخیص اور علاج | ۹۴ |
| ۳۱ | زحل کے اثرات زحل اور دیگر سیارگان سے بچاؤ کی تدبیر | ۹۷ |
| ۳۲ | یک سالہ زائچے ، فہرست اشتہارات | ۹۹-۱۳۶ |

# استخارہ قرآن مجید

سیّد رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہیئے کہ باوضو ہوکر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ دُرود پڑھ کر یہ دُعا پڑھے " بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَ لْتُ بِکِتَابِکَ وَ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ فَاَرِنِیْ مَاھُوَ الْمَکْتُوْمُ مِنْ سِرِّکَ الْمَکْنُوْنِ فِیْ غَیْبِکَ " بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کے پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا امر خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

# استخارۂ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصر علیہ السّلام سے منسوب ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو ہوکر قبلہ کی طرف منہ کرکے تسبیح ہاتھ میں لیجئے۔ جس کام کے لئے نیّت کی ہے۔ اُس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پہلے تین مرتبہ دُرود شریف پڑھئے۔ اس کے بعد یہ دُعا مع بسم اللہ پڑھیں۔ " اَسْتَخِیْرُ اللّٰہَ بِرَحْمَتِہٖ خِیَرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ " اس کے بعد پھر تین مرتبہ دُرود شریف پڑھئے اور آنکھیں بند کرکے تسبیح کے دانوں پر ہاتھ ڈالئے اور دو، دو کرکے شمار کریں۔ اگر ایک دانہ باقی رہے تو خوب ہے اگر کوئی دانہ باقی نہ رہے تو بد ہے وہ کام ہرگز نہ کریں۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشا تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشا تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشا تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشا تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

جو شخص خدا کے دیئے ہوئے رزق پر خوش رہے وہ سکون میں رہتا ہے۔ (پیغمبر اعظم)



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خدا کا نام اَللّٰهُ ۶۶ | جمالی اَلرَّحْمٰنُ ۲۹۸ | جمالی اَلرَّحِیْمُ ۲۵۸ | مشترک اَلْمَلِکُ ۹۰ | | |
| جمالی اَلْقُدُّوْسُ ۱۷۰ | جمالی اَلسَّلَامُ ۱۳۱ | جمالی اَلْمُؤْمِنُ ۱۳۶ | جمالی اَلْمُهَیْمِنُ ۱۴۵ | جمالی اَلْعَزِیْزُ ۹۴ | جلالی اَلْجَبَّارُ ۲۰۶ |
| جلالی اَلْمُتَکَبِّرُ ۶۶۲ | جمالی اَلْخَالِقُ ۷۳۱ | مشترک اَلْبَارِئُ ۲۱۳ | جمالی اَلْمُصَوِّرُ ۳۳۶ | جمالی اَلْغَفَّارُ ۱۲۸۱ | جلالی اَلْقَهَّارُ ۳۰۶ |
| جمالی اَلْوَهَّابُ ۱۴ | جمالی اَلرَّزَّاقُ ۳۰۸ | جمالی اَلْفَتَّاحُ ۴۸۹ | جمالی اَلْعَلِیْمُ ۱۵۰ | جمالی اَلْقَابِضُ ۹۰۳ | جمالی اَلْبَاسِطُ ۷۲ |
| جمالی اَلْخَافِضُ ۱۴۸۱ | جمالی اَلرَّافِعُ ۳۵۱ | جمالی اَلْمُعِزُّ ۱۱۷ | جلالی اَلْمُذِلُّ ۷۷۰ | جمالی اَلسَّمِیْعُ ۱۸۰ | جمالی اَلْبَصِیْرُ ۳۰۲ |
| جمالی اَلْحَکَمُ ۶۸ | مشترک اَلْعَدْلُ ۱۰۴ | جمالی اَللَّطِیْفُ ۱۲۹ | جمالی اَلْخَبِیْرُ ۸۱۲ | جمالی اَلْحَلِیْمُ ۸۸ | جمالی اَلْعَظِیْمُ ۱۰۲۰ |
| جمالی اَلْغَفُوْرُ ۱۲۸۶ | جمالی اَلشَّکُوْرُ ۵۲۶ | جلالی اَلْعَلِیُّ ۱۱۰ | جمالی اَلْکَبِیْرُ ۲۳۲ | جمالی اَلْحَفِیْظُ ۹۹۸ | جلالی اَلْمُقِیْتُ ۵۵۰ |
| مشترک اَلْحَسِیْبُ ۸۰ | جلالی اَلْجَلِیْلُ ۷۳ | جمالی اَلْکَرِیْمُ ۲۷۰ | جمالی اَلرَّقِیْبُ ۳۱۲ | جلالی اَلْمُجِیْبُ ۵۵ | جمالی اَلْوَاسِعُ ۱۳۷ |
| جمالی اَلْحَکِیْمُ ۷۸ | جمالی اَلْوَدُوْدُ ۲۰ | جمالی اَلْمَجِیْدُ ۵۷ | مشترک اَلْبَاعِثُ ۵۷۳ | جمالی اَلشَّهِیْدُ ۳۱۹ | مشترک اَلْحَقُّ ۱۰۸ |
| جمالی اَلْوَکِیْلُ ۶۶ | جلالی اَلْقَوِیُّ ۱۱۶ | جمالی اَلْمَتِیْنُ ۵۰۰ | مشترک اَلْوَلِیُّ ۴۶ | جمالی اَلْحَمِیْدُ ۶۲ | جلالی اَلْمُحْصِی ۱۴۸ |
| جلالی اَلْمُبْدِئُ ۵۶ | جلالی اَلْمُعِیْدُ ۱۲۴ | جمالی اَلْمُحْیِی ۶۸ | جلالی اَلْمُمِیْتُ ۴۹۰ | جلالی اَلْحَیُّ ۱۸ | جلالی اَلْقَیُّوْمُ ۱۵۶ |
| جلالی اَلْوَاجِدُ ۱۴ | جلالی اَلْمَاجِدُ ۴۸ | مشترک اَلْوَاحِدُ ۱۹ | جلالی اَلْاَحَدُ ۱۳ | جلالی اَلصَّمَدُ ۱۳۴ | جلالی اَلْقَادِرُ ۳۰۵ |
| جلالی اَلْمُقْتَدِرُ ۷۴۴ | مشترک اَلْمُقَدِّمُ ۱۸۴ | مشترک اَلْمُؤَخِّرُ ۸۴۶ | مشترک اَلْاَوَّلُ ۳۷ | مشترک اَلْاٰخِرُ ۸۰۱ | مشترک اَلظَّاهِرُ ۱۱۰۶ |
| مشترک اَلْبَاطِنُ ۶۲ | جمالی اَلْوَالِیُ ۴۷ | مشترک اَلْمُتَعَالِیُ ۵۵۱ | جمالی اَلْبَرُّ ۲۰۲ | جمالی اَلتَّوَّابُ ۴۰۹ | جلالی اَلْمُنْتَقِمُ ۶۳۰ |
| جمالی اَلْعَفُوُّ ۱۵۶ | جمالی اَلرَّءُوْفُ ۲۸۶ | جلالی مالکُ الْمُلْکِ ۲۱۲ | جلالی ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۱۱۰۰ | | جلالی اَلْمُقْسِطُ ۲۰۹ |
| مشترک اَلْجَامِعُ ۱۱۴ | مشترک اَلْغَنِیُّ ۱۰۶۰ | جمالی اَلْمُغْنِی ۱۱۰۰ | جلالی اَلْمَانِعُ ۱۶۱ | جلالی اَلضَّارُّ ۱۰۰۱ | جمالی اَلنَّافِعُ ۲۰۱ |
| مشترک اَلنُّوْرُ ۲۵۶ | جمالی اَلْهَادِی ۲۰ | جلالی اَلْبَاقِی ۱۱۳ | جلالی اَلْوَارِثُ ۷۰۷ | مشترک اَلرَّشِیْدُ ۵۱۴ | جلالی اَلصَّبُوْرُ ۲۹۸ |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔

# دُعائے حاجات





جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کر دیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کر دیگا اور اس کا قرض ادا کر دیگا اگر چہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

یَااَللّٰہُ یَااَحَدُ یَاوَاحِدُ یَامَوْجُوْدُ یَاجَوَّادُ یَابَاسِطُ یَاکَرِیْمُ یَاوَھَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

یَاذَاالطَّوْلِ یَاغَنِیُّ یَامُغْنِیْ یَافَتَّاحُ یَارَزَّاقُ یَاعَلِیْمُ یَاحَکِیْمُ یَاحَیُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

یَاقَیُّوْمُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِ یَاذَاالْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے، اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِکْرَامِ یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ نَفِّحْنِیْ مِنْکَ بِنَفْحَۃٍ خَیْرٍ تُغْنِنِیْ بِھَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاکَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَکُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آچکی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِیْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ اَللّٰھُمَّ یَاغَنِیُّ یَاحَمِیْدُ یَامُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی اُمید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

یَامُعِیْدُ یَاوَدُوْدُ یَاذَاالْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَافَعَّالًا لِّمَا یُرِیْدُ اِکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ وَاحْفَظْنِیْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِہِ الذِّکْرَ وَانْصُرْنِیْ بِمَا نَصَرْتَ بِہِ الرُّسُلَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

کی حفاظت کی اُسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی اُنہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔

# حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا يُقَرِّبُنِيْ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَّا كَنْزَ لَهٗ يَا حَسَنَ الْبَلَاءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَاءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَاءِ يَا مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ سَجَدَ لَكَ سَوَادُ اللَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَاءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْ لَنَا مَا لَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ط رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ط

# حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کُن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ "اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ" پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے

كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ

دیکھا اگر وہ دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے

دُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْ لِيْ وَاِنْ كُنْتَ

بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر

تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ

سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے

فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهْتُ ذٰلِكَ اَوْ اَحْبَبْتُ

تو رد فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے

فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ

اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

# حضرت علیؑ کی تعلیم کردہ دُعا برائے امراض قلب

ہر واجب نماز کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر پہلے درود پڑھے۔ پھر گیارہ مرتبہ (يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ) کہے۔ اور بارہویں مرتبہ یوں کہے۔

(يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْيِيَ قَلْبِيْ)

ترجمہ: اے زندہ! اے قائم رہنے والے، اے نہیں ہے کوئی معبود مگر، تو میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو زندہ کر دے میرے دل کو۔

# نقش سورۃ الحمد

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

سورۂ فاتحہ قرآن پاک کی سب سے افضل سورۃ ہے۔ اس کے فضائل اور برکات کا کوئی شمار نہیں ہے۔ اسی لحاظ سے احادیث میں اس سورۃ مبارکہ کے کئی نام ہیں۔ جن میں سے ایک نام شافیہ بھی ہے۔ جس کے معنی ہیں شفا دینے والی سورۃ۔ ایک حدیث میں ہے کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ کہ یہ سورت ہر بیماری کا علاج ہے اور جس کو سورۃ فاتحہ سے شفاء نہ ملی اسے کسی چیز سے شفاء نہیں مل سکتی۔ لہٰذا اس کے بے شمار فوائد ہیں۔ خصوصاً کینسر، السر، بلڈ پریشر اور دیگر لاعلاج امراض کیلئے۔

**ترکیب استعمال:** بیماری کیلئے اس طرح کہ نقش 41 سے 90 دن پینے ہیں اور رات کو یا نماز فجر کے بعد الحمد مغربی کی تلاوت کریں اور گلے میں ڈالنے کیلئے نقش کو موم جامہ کر کے پھر عشاء یا فجر کی نماز کے بعد دو رکعت نماز پڑھیں سلام کے بعد اول وآخر درود شریف 11-11 بار کے ساتھ الحمد شریف 11 بار 33 بار **یَـا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا ذُوالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَام** 33 بار بسم اللہ پڑھ کر نقش گلے میں ڈالیں اور پھر نمازِ فجر فرض اور سنت کے درمیان یہی کلام پڑھنی ہے۔ 11 دن تک ہر مقصد پریشانی بیماری خیر و برکت کیلئے اس طرح پڑھیں۔ گونگے بہرے کے لئے نقش کے ساتھ الحمد شریف 11 بار پڑھنی ہے۔ اس طرح کہ مغرب کی نماز کے بعد بچہ یا بچی کو بیٹھا کر دونوں ہاتھوں کی شہادت والی اُنگلیاں دونوں کانوں میں ڈال کر الحمد پڑھنی ہے ایک بار پھر اُنگلیاں نکال کر 3 بار **یَا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا ذُوالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَام** 3 بار **بسم اللہ** اس طرح الحمد شریف پڑھنی ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العلمین اقسمت علیکم یا معشر الارواح الروحانیۃ والموکلین بھذہ یا املاک الموکلون بھذہ الاسماء العظام بحق اسرافیل وحملۃ القرآن العظیم ایاک نعبد وایاک نستعین اھدنا الصراط

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الحمد | لله | رب | العلمین | الرحمن | الرحیم | ملک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین |
| لله | رب | العلمین | الرحمن | الرحیم | ملک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا |
| رب | العلمین | الرحمن | الرحیم | ملک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط |
| العلمین | الرحمن | الرحیم | ملک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم |
| الرحمن | الرحیم | ملک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط |
| الرحیم | ملک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین |
| ملک | یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین | انعمت |
| یوم | الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | لصراط | المستقیم | صراط | الذین | انعمت | علیهم |
| الدین | ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین | انعمت | علیهم | غیر |
| ایاک | نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین | انعمت | علیهم | غیر | المغضوب |
| نعبد | وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین | انعمت | علیهم | غیر | المغضوب | علیهم |
| وایاک | نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین | انعمت | علیهم | غیر | المغضوب | علیهم | ولا |
| نستعین | اهدنا | الصراط | المستقیم | صراط | الذین | انعمت | علیهم | غیر | المغضوب | علیهم | ولا | الضالین |

احفظونی واحضرونی یا املاک الموکلون بھذہ الاسماء العظام الاولین والآخرین ھذہ السورۃ الشریفۃ المصطفیٰ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ اجمعین اقض حاجتی برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## نورانی محفل

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

سورۃ بقرہ 1 بار سورۃ الحمد 70 بار آیۃ الکرسی 70 بار چاروں قل 70،70 بار اور دعائے توسل یہ نورانی محفل سات شب جمعہ گھر میں سجائی جائے تو ہر مشکل کا حل ہے ہر مقصد میں کامیابی جادو کا توڑ ہے گھر میں خیر و برکت کیلئے وسعتِ رزق کیلئے اگر بتی لگا کر کوئی بھی میٹھی چیز پکا کر دودھ و پانی اور فروٹ وغیرہ رکھ کر پڑھیں یہ عمل گھر کے سب لوگ مل کر کریں اور اس کلام کو اور اس نیاز کو انبیاءؑ ائمہ طاہرینؑ اور تمام مومنین و مسلمان کو ہدیہ کر دیں اور اپنے مقصد کیلئے دُعا کریں بالخصوص اس امامیہ جنتری / افتخار بک ڈپو، کے بانی و مالکان کیلئے دُعا مانگیں کہ خدا اس ادارے اور اس کے مالکان کو تا قیامت شاد آباد رکھے اور کامیابی و کامرانی عطا فرمائے۔ آمین۔

**محتاج دُعا:** سیّد محمد اجتبیٰ ہمدانی۔ تلہ گنگ چکوال۔ فون: 0300-5783877 , 0333-5927422۔۔۔

**تمام مقاصد کے لئے:** درج ذیل اسمائے حسنیٰ کو گیارہ مرتبہ اوّل و آخر درود کے ساتھ روزانہ 1100 مرتبہ اکتالیس دن تک پڑھے۔ تو ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔ انشاء اللہ

**یَا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ**

جان لو لوگوں سے محترم ترین شخص وہ ہے کہ جس سے ہمیشہ لوگوں کو فائدہ ہو جبکہ وہ لوگوں سے بے نیاز اور پاکدامن رہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# حضرت امام زین العابدین علیہ السلام



## کی پُر اثر دُعا

اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ اِنشاءاللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اِلٰهِیْ کَیْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا وَکَیْفَ اَقْطَعُ رَجَآئِیْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ

اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اِس حال میں کہ میں میں ہوں اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کر لوں حالانکہ تو تو ہے

اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِیْنِیْ فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَسْئَلُهٗ فَیُعْطِیْنِیْ

اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے

اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَدْعُكَ فَتَسْتَجِیْبُ لِیْ فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَدْعُوْهُ فَیَسْتَجِیْبُ لِیْ

اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے تو وہ کونسی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے

اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَیْكَ فَتَرْحَمُنِیْ فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَتَضَرَّعُ اِلَیْهِ فَیَرْحَمُنِیْ

اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑگڑاتا تو تو مجھ پر رحم کرتا ہے تو وہ کون ہستی ہے کہ اُس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے

اِلٰهِیْ فَکَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی علیہ السلام وَنَجَّیْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ

اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کے لئے دریا کو شگافتہ کیا اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّیَنِیْ مِمَّا اَنَا فِیْهِ وَتُفَرِّجَ عَنِّیْ فَرَجاً عَاجِلاً غَیْرَ اٰجِلٍ

اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں مَیں مبتلا ہوں نجات دے اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری)

بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ

اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

### عمل برائے حاجات

شب جمعہ میں بعد نماز عشاء بارہ سو مرتبہ پڑھے
" یَااَللّٰهُ ، یَا رَبَّاهُ ، یَا سَیِّدَاهُ "
انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔

### گھر سے نکلتے وقت کی دُعا

حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت یہ پڑھو " بِسْمِ اللّٰهِ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَتَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰهِ "

ہر معاملہ میں اپنے کو اللہ تعالیٰ کے حوالے کر دو کیونکہ ایسا کرنے سے تم اپنے آپ کو ایک مضبوط پناہ گاہ اور قوی محافظ کے سپرد کر دو گے۔

## دُعا

لعل و گہر، نہ آبِ بقا چاہتا ہوں
مولا تیرے کرم کی نگاہ چاہتا ہوں میں
شیطانی وسوسوں سے بھٹکنے نہ پاؤں میں
تیری پناہ، میرے خدا چاہتا ہوں میں
چوکھٹ پہ پنجتنؑ کی جبیں خم رہے سدا
دِل میں ولائے آلِ عبا چاہتا ہوں میں
نغمے غدیر والے ہی گاتی رہے زُباں
کیف و سرورِ جامِ ولاء چاہتا ہوں میں
روتا رہوں میں چادرِ زینبؑ کو عمر بھر
دل میں غمِ حسینؑ سدا چاہتا ہوں میں
اذنِ سفر عطا ہو سوئے شام اور نجف
خوشبوئے خاکِ کرب و بلا چاہتا ہوں میں
عیش و طرب جہاں کے نہیں چاہئیں مجھے
خُلدِ بریں کی آب و ہوا چاہتا ہوں میں
تاریکیٔ لحد سے نہ گھبرانے پاؤں میں
بس نورِ پنجتنؑ کی ضیاء چاہتا ہوں میں
منکر نکیر آ کے کریں مجھ سے جب سوال
اپنے سرہانے شیرِ خدا چاہتا ہوں میں
محشور ہونے پاؤں میں حق کے ولی کیساتھ
دامن علیؑ کا روزِ جزا چاہتا ہوں میں
منظورؔ بھی کہلائے مدح خوانِ پنجتنؑ
اپنے قلم کو ایسی عطا چاہتا ہوں میں

☆ نتیجۂ فکر منظورؔ مجتبٰے حسنین 0300-8505522

☆☆☆☆☆

زباں پہ حمد ہے اور دل میں اقرار رحیمی ہے
میرے اللہ کی سرکار سرکارِ قدیمی ہے
تہی دامن چلا ہوں اس لئے دنیا سے میں خاکی
کہ جس دربار میں جانا ہے دربار کریمی ہے

## روضہ علیؑ کا ہے

بجتا ہے چار سمت جو ڈنکا علیؑ کا ہے
رائج ہے ہر زمانے میں سکّہ علیؑ کا ہے
اک سمت ہے یزید تو اک سمت ہے حسینؑ
وہ ہے معاویہ کا یہ بیٹا علیؑ کا ہے
وہ خوش نصیب ہے کہ نجف جس کا ہے دیار
جنت ہے وہ جگہ جہاں روضہ علیؑ کا ہے
اک قطرہ بھی ملے تو سمندر سے کم نہیں
جو موجزن ہے علم کا دریا علیؑ کا ہے
دیکھی سُنی جو خطبۂ زینبؑ میں تمکنت
سب نے کہا کہ یہ لب و لہجہ علیؑ کا ہے۔
دنیا نے کی ہیں طے جو ترقی کی منزلیں
جو کچھ اُسے ملا ہے وہ صدقہ علیؑ کا ہے
جس کی طرف خدا کی عبادت ہے دیکھنا
وہ صرف کائنات میں چہرہ علیؑ کا ہے
مولا نے کی ہے خود جو ہنر مندیوں کی حد
جو صاحب ہنر ہے وہ شیدا علیؑ کا ہے
طاہر کسی صحابی کا نعرہ کوئی نہیں
مشہور کائنات میں نعرہ علیؑ کا ہے

☆ شاعر اہلبیتؑ سیّد طاہر ناصر علی 0333-4221017

☆☆☆☆☆

جب انسان کو جکڑ لیتی ہیں ناکامی کی زنجیریں
نہ دولت کام آتی ہے نہ کام آتی ہیں تدبیریں
اگر ایسی گھڑی آئے تو گھبراتا نہیں خاکی
علیؑ کا نام لینے سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

---

التماس سورۂ فاتحہ برائے آغا مسعود رضا خاکی مرحوم و مغفور

# مولائے کائنات حضرت علی علیہ السلام کی

## آخری وصیت

### ضربت کے بعد انتقال سے قبل

مولائے کائنات حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کا حضرات امام حسن و امام حسین علیہما السلام اور تمام محبان جناب امیرؑ کے نام ضربت کے بعد انتقال سے قبل وصیت نامہ جو لوحِ دل پر نقش کرنے کے قابل، مکمل ضابطۂ حیات، آئینِ زندگی اور صراطِ مستقیم ہے۔ اس کی تازگی اس کی ضرورت جتنی اس روز تھی۔ اتنی ہی آج ہے۔ اتنی ہی کل ہوگی۔ اور اتنی ہی قیامت تک رہے گی۔ یہ وہ صدا بہار گلدستۂ ہدایت ہے۔ جو قیامت تک اسی طرح تر و تازہ رہے گا۔ یہ وہ مشعل راہ ہے۔ جو صراطِ مستقیم پر قیامت تک ضوفشاں رہے گی۔

| | |
|---|---|
| وَمِنْ وَصِيَّةٍ لَهُ عَلَيْهِ السَّلَامُ لِلْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ لَمَّا ضَرَبَهُ ابْنُ مُلْجَمٍ لَعَنَهُ اللّٰهُ. | ترجمہ: جب آپ کو ابن ملجم لعنت اللہ علیہ ضربت لگا چکا تو آپ نے حسن اور حسین علیہما السلام سے فرمایا |
| أُوصِيكُمَا بِتَقْوَى اللّٰهِ وَأَنْ لَا تَبْغِيَا الدُّنْيَا وَإِنْ بَغَتْكُمَا وَلَا تَأْسَفَا عَلَى شَيْءٍ مِنْهَا زُوِيَ عَنْكُمَا وَقُولَا بِالْحَقِّ وَاعْمَلَا لِلْأَجْرِ. وَكُونَا لِلظَّالِمِ خَصْمًا وَلِلْمَظْلُومِ عَوْنًا. | میں تم دونوں کو وصیت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتے رہنا۔ تم دنیا کے پیچھے نہ لگنا۔ چاہے وہ تمہارے پیچھے لگی رہے۔ اور دنیا کی کوئی چیز اگر تم سے چھن جائے تو اس کا غم ہی نہ کرنا صرف اللہ سے اس کا اجر طلب کرنا اور ظالم کے دشمن اور مظلوم کے مددگار رہنا۔ |
| أُوصِيكُمَا وَجَمِيعَ وَلَدِي وَأَهْلِي وَمَنْ بَلَغَهُ كِتَابِي بِتَقْوَى اللّٰهِ وَنَظْمِ أَمْرِكُمْ، وَصَلَاحِ ذَاتِ بَيْنِكُمْ، فَإِنِّي سَمِعْتُ جَدَّكُمَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ "صَلَاحُ ذَاتِ الْبَيْنِ أَفْضَلُ مِنْ عَامَّةِ الصَّلٰوةِ وَالصِّيَامِ" | میں تم کو، اپنی تمام اولاد کو، اپنے کنبہ کو اور ہر اس شخص کو جس تک میرا یہ مکتوب پہنچے۔ سب کو وصیت کرتا ہوں۔ کہ اللہ سے ڈرتے رہنا۔ اپنے معاملات درست اور آپس کے تعلقات سلجھائے رکھنا۔ کیونکہ میں نے تمہارے جدِّ امجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ آپس کی کشیدگیوں کو مٹانا۔ عام نماز روزے سے افضل ہے۔ |
| وَاللّٰهَ اللّٰهَ فِي الْأَيْتَامِ فَلَا تُغِبُّوا أَفْوَاهَهُمْ وَلَا يَضِيعُوا بِحَضْرَتِكُمْ. | دیکھو یتیموں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا۔ کہ وہ کہیں بھوکے نہ رہ جائیں۔ اور تمہارے دیکھتے ہی دیکھتے وہ برباد نہ ہو جائیں۔ |
| وَاللّٰهَ اللّٰهَ فِي جِيرَانِكُمْ فَإِنَّهُمْ وَصِيَّةُ نَبِيِّكُمْ مَا زَالَ يُوصِي بِهِمْ حَتّٰى ظَنَنَّا أَنَّهُ سَيُوَرِّثُهُمْ. | اور اپنے ہمسایوں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا۔ کیونکہ انکے بارے میں تمہارے پیغمبرؐ نے برابر ہدایت کی ہے۔ اور آپ اس حد تک ان کے لئے سفارش فرماتے رہے۔ کہ ہم لوگوں کو گمان ہونے لگا۔ کہ آپ انہیں بھی ورثہ دلا دیں گے۔ |
| وَاللّٰهَ اللّٰهَ فِي الْقُرْآنِ لَا يَسْبِقُكُمْ بِالْعَمَلِ بِهِ غَيْرُكُمْ. | قرآن کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا۔ ایسا نہ ہو کہ دوسرے اس پر عمل کرنے میں تم پر سبقت لے جائیں۔ |

| | |
|---|---|
| وَاللّٰهَ اللّٰهَ فِیْ بَیْتِ رَبِّکُمْ لَاتُخْلُوْهُ مَابَقِیْتُمْ فَاِنَّهٗ اِنْ تُرِکَ لَمْ تُنَاظَرُوْا. | اپنے پروردگار کے گھر کے بارے میں اللہ سے ڈرنا اُسے جیتے جی خالی نہ چھوڑنا۔ کیونکہ اگر یہ گھر خالی چھوڑ دیا گیا تو پھر (عذاب سے) مہلت نہ پاؤ گے۔ |
| وَاللّٰهَ اللّٰهَ فِی الْجِهَادِبِاَمْوَالِکُمْ وَاَنْفُسِکُمْ وَاَلْسِنَتِکُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ. | جان، مال اور زبان سے راہِ خدا میں جہاد کرنے کے بارے میں اللہ کو نہ بھولنا۔ |
| وَعَلَیْکُمْ بِالتَّوَاصُلِ وَالتَّبَاذُلِ وَاِیَّاکُمْ وَالتَّدَابُرَ وَالتَّقَاطُعَ. | اور تم پر لازم ہے کہ آپس میں میل ملاپ رکھنا اور ایک دوسرے کی اعانت کرنا اور خبردار ایک دوسرے کی طرف سے منہ پھیرنے اور تعلقات توڑنے سے پرہیز کرنا۔ |
| لَاتَتْرُکُوا الْاَمْرَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْیَ عَنِ الْمُنْکَرِ فَیُوَلّٰی عَلَیْکُمْ شِرَارُکُمْ ثُمَّ تَدْعُوْنَ فَلَا یُسْتَجَابُ لَکُمْ. | نیکی کا حکم دینے اور بُرائی سے منع کرنے سے کبھی ہاتھ نہ اٹھانا۔ ورنہ بدکردار تم پر مسلط ہو جائیں گے۔ پھر دعا مانگو گے تو قبول نہ ہوگی۔ |
| یَابَنِیْ عَبْدِالْمُطَّلِبِ لَا اُلْفِیَنَّکُمْ تَخُوْضُوْنَ دِمَآءَ الْمُسْلِمِیْنَ خَوْضًا تَقُوْلُوْنَ قُتِلَ اَمِیْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ اَلَا لَا تَقْتُلُنَّ بِیْ اِلَّاقَاتِلِیْ. | (پھر ارشاد فرمایا) اے عبدالمطلبؑ کے بیٹو! ایسا نہ ہونے پائے کہ تم، امیرالمومنینؑ قتل ہو گئے، امیرالمومنینؑ قتل ہو گئے، کے نعرے لگاتے ہوئے مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیلنا شروع کرو۔ |
| اُنْظُرُوْا اِذَا اَنَامُتُّ مِنْ ضَرْبَتِهٖ هٰذِهٖ فَاضْرِبُوْهُ ضَرْبَةً بِضَرْبَةٍ وَلَا یُمَثَّلُ بِالرَّجُلِ فَاِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ یَقُوْلُ. اِیَّاکُمْ وَالْمُثْلَةَ وَلَوْ بِالْکَلْبِ الْعَقُوْرِ. | دیکھو! میرے بدلے میں صرف میرا قاتل ہی قتل کیا جائے۔ دیکھو! جب میں اس ضرب سے مر جاؤں تو اس کو ایک ضرب کے بدلے میں ایک ہی ضرب لگانا۔ اور اس شخص کے ہاتھ پیر نہ کاٹنا، کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سُنا ہے کہ خبردار کسی کے بھی ہاتھ پیر نہ کاٹو، اگرچہ وہ کاٹنے والا کتا ہی ہو۔ |

## آقازادی حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے حضور ۱۴ اسلام برائے حلِ مشکلات

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا اَبَاعَبْدِ اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَابْنَ مَکَّةَ وَمِنٰی اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَابْنَ زَمْزَمَةَ وَالصَّفَا اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ وَعَلٰی زَیْنَبَ التَّقِیَّةِ وَکُلْثُوْمَ الرَّضِیَّةِ وَعَلٰی سَکِیْنَةِ الْمُنِیْبَةِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ وَفَاطِمَةَ وَرُقَیَّةَ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ وَعَاتِقَةَ وَصَفِیَّةَ اَلسَّلَامُ عَلٰی نِسَآءِ الْمَخْفِیَّةِ اَلسَّلَامُ عَلٰی بَنَاتِ الْهَاشِمِیَّةِ اَلسَّلَامُ عَلٰی سَادَاتِ الْعَلَوِیَّةِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ جَمِیْعًا وَّرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ.

کسی بھی پریشانی کے حل کے لئے حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے حضور نماز کے بعد ۱۴ اسلام پیش کریں۔ اور بی بیؑ کے توسل سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ جب آپ گھر سے باہر نکلیں جناب سیدہ فاطمۃ الزہراؑ کی ذاتِ اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے۔ دن رات کثرت سے درود شریف جناب سیدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں اور آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سن سکیں۔

**نوٹ:۔** مذکورہ ۱۴ اسلام سفرنامہ تفضل حسن انبالوی سے ماخوذ ہے۔ موصوف کی تحریر کے مطابق آج سے ٹھیک 29 سال قبل یعنی 1302ھ میں یہ زیارت خیمہ گاہ ولیہ زینبیہؑ پر آویزاں تھی۔ تصحیح: مولانا سید ذوالفقار حسین نقوی صاحب۔ 0301-4285737 (مرسلہ): سید عطا حسین عابدی مرشد آبادی مکان 1327 سیکٹر C-33 کورنگی کراچی۔

# کلید مشکلات

## بیماریوں سے شفاء، مشکلات اور پریشانیوں کا حل بذریعہ قرآنی مجرّب اور آزمودہ دُعائیں

سید مبارک حسین کاظمی (شاہ صاحب) R-433 بفرس گارڈن، نمبر II کراچی

اس پر خطر دور میں انسان کی کوئی قدر و قیمت نہیں، ہر شخص مسائل کی فراوانی سے مضطرب پریشان اور ناکامیوں کا شکار ہے، مشکل و پریشانی کیسی ہی کیوں نہ ہو نا اُمید اور مایوس نہ ہوں۔ دعاؤں پر یقین اور اعتقاد کے ساتھ عمل کریں۔ وہ سب کی سنتا ہے اور شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے، انشاء اللہ دلی مقاصد اور حاجتیں ضرور پوری ہوں گی۔

امامیہ جنتری کے قارئین گرامی قدر ان مجرب اور آزمودہ دعاؤں سے استفادہ فرمائیں اور مجھ حقیر کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ نیز بانی ادارہ (امامیہ جنتری) الحاج آغا نثار احمد (مرحوم و اہلیہ مرحومہ) کیلئے سورۃ فاتحہ تلاوت فرمائیں۔

☆ آئمہ علیہم السلام سے روایت ہے جب کوئی شخص کسی مریض کی عیادت کو جائے تو اُس کے پاس بیٹھ کر سات مرتبہ درج ذیل دُعا پڑھ لیا کرے۔ شاید عیادت کرنے والے لوگوں میں سے کسی کی دُعا سے مریض شفا یاب ہو جائے اور عیادت کرنے والوں کو بھی چاہیے وہ مریض سے کہیں کہ وہ اپنی شفایابی کی دُعا کرے کیونکہ مریض کی دُعا مثل فرشتوں کی دُعا ہوتی ہے۔

"اُعِیذُکَ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ کُلِّ عِرْقٍ نَعَّارٍ وَمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ ○"

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے مروی ہے کہ امیر المومنین علیہ السلام علیل ہو گئے تو رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم انکو دیکھنے گئے اور اُن سے فرمایا کہ کہو:

"اَللّٰھُمَّ اِنِّیٓ اَسْئَلُکَ تَعْجِیْلَ عَافِیَتِکَ وَصَبْرًا عَلٰی بَلِیَّتِکَ وَخُرُوْجًا اِلٰی رَحْمَتِکَ"

☆ (سورۃ طٰہٰ پ۱۶ آیت ۶۹) درج ذیل آیت کو ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ بعد نماز عشاء اکیس یوم (۲۱) تک گھر یا دوکان میں پڑھ کر پھونکیں ہر قسم کی بندش، سحر، جادو جاتا رہیگا۔ انشاء اللہ

دیگر اگر کسی لڑکی پر شادی کی بندش کردی گئی ہو تو وہ خود پڑھے یا دوسرا شخص اسی آیت کو مندرجہ بالا طریقے سے پڑھ کر لڑکی پر دم کرے تو انشاء اللہ بندش، سحر، جادو جاتا رہیگا اور جلد ہی بخت کشائی ہوگی۔

"فَاُلْقِیَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰی"

☆ **بحالی عہدہ یا ملازمت:** اگر کوئی شخص عہدے سے معطل یا معزول ہو گیا ہو تو اس کو چاہیے کہ اکیس (۲۱) یوم بلا ناغہ دو رکعت نماز ہدیہ امام رضا علیہ السلام پڑھے اور سات سو مرتبہ (۷۰۰) "یا بدیع" اوّل اور آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پڑھے۔ انشاء اللہ جلد ہی کامیابی ہوگی۔

☆ نماز فجر کے بعد اگر کوئی شخص ایک ہزار مرتبہ (۱۰۰۰) پابندی کے ساتھ درج ذیل کو پڑھ لیا کرے تو بلا مبالغہ روزی/رزق میں حیرت انگیز اور غیب سے اضافہ ہوگا "اَللّٰہُ الصَّمَدُ"

☆ **لا علاج مرض کے لئے:** (سورۃ نمل ۲۶) یہ آیت سات (۷) مرتبہ اوّل اور آخر ایک مرتبہ درود نماز فجر کے بعد اکیس (۲۱) دن تک روزانہ پڑھ کر مریض پر پھونکیں اور پانی پر دم کر کے پلائیں۔ انشاء اللہ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے شفاء عطا فرمائیگا دُعا یہ ہے۔

"بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ"

☆ **بدنظری کی دوری:** یہ ذیل کی دُعا سات مرتبہ (۷) اوّل و آخر ایک مرتبہ درود پڑھ کر مریض پر پھونکیں بدنظری انشاء اللہ دور ہو جائیگی۔

"بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اَذْھِبْ حَرَّھَا وَبُرْدَھَا وَوَصَبَھَا"

☆ جو شخص کسی بھی قسم کی سواری پر سوار ہونے سے پہلے تین (۳) مرتبہ درج ذیل دُعا کو پڑھے گا۔ انشاء اللہ کوئی اذیت و تکلیف نہ ہوگی۔ بخیریت گھر واپسی ہوگی (پ۱۲ سورۃ ھود آیت ۴۰)

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ○

☆ اگر راستے میں کوئی درندہ، شیر یا کتے وغیرہ حملہ کریں یا شور مچائیں تو مندرجہ ذیل آیت کریمہ کو اس جانور کیطرف پڑھ کر چند بار پھونکیں تو وہ بھاگ جائیگا اور رک کر خاموش ہو جائیگا اور نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ (پ۱۵ آیت ۱۸ سورۃ کہف)

كَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ ○

☆ دفع نحوست، خطرات، حادثات، طوفان، دشمنوں سے تحفظ و حفظ سفر اور امان میں رہنے کیلئے سات مرتبہ (۷) صبح اُٹھتے ہی اور سات (۷) مرتبہ ہی رات کو سوتے وقت پڑھ لیا کریں:۔

اَصْبَحْتُ اَللّٰهُمَّ مُعْتَصِمًا لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○

☆ اگر کسی شخص کو بچھو کاٹ لے تو ذیل کی دعا صرف ایک مرتبہ پڑھ کر تھوڑے سے پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں اور پھونکیں۔ بچھو کا زہر زائل ہو جائیگا اور کوئی تکلیف نہ ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

☆ جو شخص درج ذیل دعا کو ہر نماز میں پچاس (۵۰) مرتبہ پڑھے گا روزانہ حق تعالیٰ اُس کو اس قدر روزی عطا فرمائیگا کہ اُس کے گمان میں بھی نہ ہوگا۔ اَلْكَرِيْمُ الْوَهَّابُ ذُو الطَّوْلِ

☆ **مقدمہ میں کامیابی کے لئے:۔** اگر کوئی شخص کسی مقدمہ میں پھنس جائے اور اس سلسلہ میں عدالت میں جانا پڑے تو درج ذیل کا ورد جاری رکھیں۔ انشاء اللہ کامیاب و کامران لوٹیں گے۔

يَا هُوَ يَا مَنْ لَا هُوَ اِلَّا هُوَ

☆ درج ذیل دعا کو بعد از نماز عشاء روزانہ چھیاسٹھ (۶۶) مرتبہ اول و آخر ایک مرتبہ درود مع بِسْمِ اللّٰهِ پڑھ لیا کریں۔ رزق میں اضافہ و برکت ہوگی۔ (آیت سورۃ انعام ۱۴)

وَهُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ○ ترجمہ وہی روزی دیتا ہے کسی سے روزی نہیں چھینتا۔



# دل کی شریانیں کھولنے کا اکسیر نُسخہ

2008ء کی امامیہ جنتری میں عارضہ قلب کیلئے یہ نسخہ شائع ہوا تھا۔ مختلف مریضوں نے اس کو استعمال کیا اور اللہ کے فضل سے بائی پاس آپریشن سے محفوظ رہے۔ لہٰذا وضاحت کے ساتھ دوبارہ شائع کر رہے ہیں۔ تاکہ زیادہ سے زیادہ افراد اس نعمت خداوندی سے فائدہ حاصل کر سکیں۔

**نسخہ:** ☆ لیموں کا عرق ایک کپ ☆ ادرک کا رس ایک کپ ☆ لہسن کا رس ایک کپ ☆ سیب کا سرکہ ایک کپ

(چاروں رس ہم مقدار لینے ہیں)

چاروں رس کو ایک برتن میں ڈال کر دھیمی آنچ پر اتنا پکائیں کہ ایک حصہ رس کم ہو جائے یعنی تین کپ باقی رہ جائیں۔ تو محلول کو آگ سے اُتار کر ٹھنڈا ہونے پر تین پیالی شہد (محلول کے وزن کے برابر) ملا کر اچھی طرح مکس کریں اور شیشے کی بوتل میں محفوظ کر لیں۔

**طریقہ استعمال:** روزانہ نہار منہ تین چمچ ایک گلاس تازہ پانی میں ملا کر پئیں۔ پیتے وقت یا سلام، یا شافی پڑھتے رہیں اور خوراک ہمیشہ باوضو لیں۔ جان کا صدقہ گندم وزن برابر مستحق کو دیں۔ پرندوں کو دانہ ڈالیں۔ روزانہ تھوڑی تھوڑی سورۃ بقرہ پڑھیں۔

**احتیاطی تدابیر:** (۱)۔ محلول پکانے کیلئے سٹیل یا سلور کا برتن استعمال نہ کیا جائے۔ قلعی والا برتن استعمال کریں۔ (۲) افادیت کے اعتبار سے نیم گرم پانی میں استعمال انتہائی مفید ہے۔ ٹھنڈا پانی استعمال نہ کیا جائے۔ انشاء اللہ دل کی بند شریانیں کھلنے کے ساتھ ہائی بلڈ پریشر میں بھی زبردست نتائج کا حامل ہے۔

**لیڈی ڈاکٹر مسز میجر کاظمی** ۔ ہاؤس نمبر 33، لین نمبر 7، کہکشاں کالونی اڈیالہ روڈ، راولپنڈی۔ فون: 0333-5234125, 0333-6213612

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

**صلوات کاملہ:** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا رَبِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّعَجِّلْ فَرَجَ اٰلِ مُحَمَّدٍ

جو شخص روزانہ اس صلوات کو ۳۱۳ مرتبہ پڑھے گا اسے امام زمانہؑ کی زیارت ہوگی۔ یہ صلوات حضرت جبرائیلؑ نے حضرت یوسفؑ کو زندان میں تعلیم دی۔ حضرت یوسفؑ اس کا ورد کرتے تھے

# کنز الاسرار

علامہ زاہد نقوی
احمد پور شرقیہ

آیت الکرسی کا مجرب عمل

**دعا مومن کی ڈھال ہے جب بار بار دروازہ کھٹکھٹایا جائیگا تو تمہارے لئے ضرور کھول دیا جائیگا۔**

قارئین میری دعا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ آغا افتخار بھائی اور امامیہ جنتری کے جملہ اراکین کی توفیقات میں اضافہ فرمائے پہلی بار شرکت کر رہا ہوں امید ہے ضرور شکریہ کا موقع دیں گے۔ قارئین محترم کوئی بھی عمل ہو کسی بھی عمل سے فیض حاصل کرنا چاہیں تو اس کے لئے طہارت پابندیٔ صوم و صلوٰۃ صدق دل سے اعتقاد کامل رجوع قلب خضوع و خشوع اور یقین کامل ہونا ضروری ہے جب اللہ تعالیٰ سے استعانت چاہتے ہیں تو پھر اس کے ہو جائیں آپ کی حاجت پوری ہو رہیں گے بلکہ دنیا آپ کی محتاج ہوگی آیۃ الکرسی کا جو عمل درج کر رہا ہوں اس میں اسم اعظم ہے میرا ذاتی مجرب ہے اور اگر کوئی چاہتا ہو کہ جلد کام ہو جائے تو ایسی جگہ تلاش کرے جہاں پر کوئی آدمی نہ ہو اور اپنے گرد بطور حصار ایک خط کھینچے۔ خط کھینچنے کا طریقہ اس طرح ہے کہ سامنے سے پیچھے کی طرف دونوں ہاتھوں سے گول خط کھینچے اور رو بقبلہ ہو کر عاجزی وانکساری کے ساتھ بیٹھے۔ (70) مرتبہ آیۃ الکرسی **هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْم** تک پڑھے تو انشاء اللہ اسی روز اثر ظاہر ہوگا اور اگر آیۃ الکرسی کو اس کے اعداد کے مطابق پڑھے تو نہایت قوی اور کامل اثر ہوگا حفاظت کے لئے حاجت روائی کیلئے اسکا پڑھنا بہت زیادہ اجر و ثواب کا باعث ہے ہر نماز فریضہ کے بعد اسکا پڑھنا فراخی رزق کا باعث ہے اگر روزانہ رات کو سونے سے قبل تلاوت کریں تو موذی جانور اور دشمن کے حملوں اور ہر قسم کے شر و ضرر سے محفوظ رہیں گے۔ آیۃ الکرسی کے بہت زیادہ فوائد ہیں جن میں سے چند ایک کا ذکر کر رہا ہوں:۔

❶ صبح کی نماز کے بعد (۷) سات بار پڑھنے سے ہر قسم کے نقصان و ضرر سے محفوظ رہیں گے اور روزی کے دروازے دن بھر کھلے رہیں گے۔ ❷ اولاد کی سلامتی اور ہر بلا سے محفوظ رہنے کیلئے آیۃ الکرسی چالیس مرتبہ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ اسکی عمر دراز ہوگی۔ ❸ محبت شرعی کے لئے طالب، مطلوب کے ناموں کے اعداد کے مطابق پڑھیں تو عجیب اثر ظاہر ہوگا۔ ❹ وسعت رزق کے لئے اپنے نام کے اعداد کے مطابق آیۃ الکرسی پڑھیں تو انشاء اللہ فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے۔ ❺ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے منقول ہے جو شخص ہر نماز فریضہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے گا اس کو کوئی گزند نہ پہنچائے گا اور رزق میں فراوانی کا باعث ہے۔ ❻ ہر روز آیۃ الکرسی صبح و شام پڑھنا چور۔ ڈاکو۔ اور آتش زدگی سے تحفظ کا ذریعہ ہے۔ ❼ ہر روز بعد نماز فریضہ پڑھنا سانپ بچھو سے بچاؤ کا تعویذ ہے اور جن وانس کے ضرر سے بچاؤ کا سبب ہے۔ ❽ اگر آیۃ الکرسی کو لکھ کر کھیت میں دفن کیا جائے تو وہ کھیت چوری اور نقصان سے محفوظ رہے گا اور اس میں برکت ہوگی۔ ❾ اگر آیۃ الکرسی کو لکھ کر دوکان میں رکھی جائے تو اس میں خیر و برکت کا ذریعہ ہے۔ ❿ ہر روز سوتے وقت اس کا پڑھنا فالج سے حفاظت کا باعث ہے۔۔

ایک معتبر حدیث میں جناب رسولؐ خدا سے منقول ہے آپ نے جناب امیر علیہ السلام کو فرمایا اے علی ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی کا پڑھنا تم پر واجب ہے کیونکہ اس کو پابندی کے ساتھ صدیق یا شہید کے سوا کوئی نہیں پڑھ سکتا ایک اور روایت میں ہے جو شخص ہر نماز فریضہ کے بعد آیۃ الکرسی پڑھتا ہے اس کی نماز قبول ہوتی ہے وہ خدا کی حفاظت میں ہوتا ہے اور وہ گناہوں اور بلاؤں سے محفوظ رہتا ہے بعض کتب معتبرہ امامیہ اور تفاسیر میں وارد ہے کہ آیۃ الکرسی میں دس وقف ہیں جو شخص تلاوت کے وقت ہر وقف کو عمل میں لائے گا اسکی دعا جلد مستجاب ہوگی۔

ضروری نوٹ: یہ وقف کرنے کا طریقہ کتب اعمال کے اعتبار سے ہے نہ کہ علم فقہ اور تجوید کے اعتبار سے۔ کتب اعمال کے اعتبار سے دس وقف اس طرح ہیں۔

**① اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ② اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ③ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ④ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ**

مَنْ ذَالَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗۤ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ⑥ یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَاخَلْفَھُمْ ⑦ وَلَایُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖۤ اِلَّا بِمَاشَآءَ ⑧ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ⑨ وَلَایَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا ⑩ وَھُوَالْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ○

پڑھنے کا طریقہ یہ ہے:۔ جب آیۃ الکرسی پڑھنی شروع کریں تو پہلے وقف پر داہنے ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی بند کریں اسی طرح ہر وقف پر بالترتیب ایک ایک انگلی بند کرتے جائیں اور بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ختم کریں **یَشْفَعُ عِنْدَہٗ** کے دونوں عین کے درمیان اپنی حاجت طلب کریں اور اگر دفع شرِ دشمن مقصود ہو تو **یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْھِمْ** کے دونوں میم کے درمیان اس کا نام مع والدہ ذکر کریں جب دس وقف پورے ہو جائیں تو تین مرتبہ الم نشرح اور تین مرتبہ سورۃ قل ھو اللہ احد اور تین مرتبہ درود پڑھ کر سر آسمان کی طرف اُٹھائے اور دُعا مانگے اس کے بعد دس مرتبہ سورۃ الحمد پڑھے اور ہر دفعہ سورۃ الحمد پڑھنے کے بعد ایک انگلی کھول دے ابتداء بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے کرے اور دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی پر ختم کرے تمام انگلیاں کھولنے کے بعد آسمان کی طرف نظر کرے اور اپنی حاجت طلب کرے بہت مجرب ہے علامہ سید مقدم تقی علیہ رحمہ فرماتے ہیں کہ اگر آیۃ الکرسی کو طلب حاجت کے لئے درج ذیل طریقہ سے پڑھیں تو آپکی ہر حاجت پوری ہوگی اور یہ طریقہ میرا مجرب ہے۔نوچندی جمعرات کو پہلے دن آیت الکرسی کی ایک مرتبہ تلاوت کریں پھر دوسرے دن دو مرتبہ تلاوت کریں تیسرے دن تین بار تلاوت کریں۔ اسی طرح ہر روز ایک مرتبہ کا اضافہ کرتے جائیں یہاں تک کہ مہینے کے آخر تک ہر روز کا عمل اس دن کی تعداد کے مطابق ختم کرتا رہے ہر روز عمل کرنے سے پہلے غسل کرکے نئے کپڑے پہن کر باوضو ہو کر دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر یہ عمل کیا کریں۔ انشاء اللہ مہینہ پورا ہونے سے پہلے حاجت پوری ہوگی۔ علامہ زاہد نقوی روحانی عامل نکاح رجسٹرار۔ ایم اے اسلامیات۔ فاضل قم ایران، ناصر شہید روڈ نزد پرانا بکر خانہ محلّہ بخاری، احمد پور شرقیہ ضلع بھاولپور

0301-7776838,0331-7559391,068-5036733

## عورت کے دردِ زہ کیلئے۔ بند پیشاب کھولنے کے لئے۔ سخت قید سے رہائی کیلئے۔

۷۸٦

| | | |
|---|---|---|
| و ٦ | ا ١ | ح ٨ |
| ز ۷ | ہ ۵ | ج ۳ |
| ب ۲ | ط ۹ | د ۴ |

یہ نقش عورت کے درد کے لئے نہایت مجرب ہے اور اگر کسی عورت کو درد اُٹھا ہے۔ اور کسی طرح بچہ پیدا نہیں ہوتا تو چاہیئے یہ نقش لکھ کر اُس کی بائیں ران پر باندھ دے۔ فوراً اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بچہ پیدا ہو جائے گا۔ لیکن وضع حمل کے بعد نقش کو فوراً کھول دے۔ اور دریا میں ڈال دے۔ اگر کسی کا پیشاب بند ہو گیا ہو تو یہ نقش لکھ کر اُس کی بائیں ران پر باندھ دے اللہ کے فضل و کرم سے اُسکا پیشاب کھل جائے گا۔ یہ نقش نہایت حفاظت سے رکھے۔ اگر۔ اگر کوئی قیدی سخت قید میں گرفتار ہے تو یہ نقش لکھ کر اُس کے دائیں بازو پر باندھ دے تو فوراً جلد رہائی پا جائیگا نقش مکرم یہ ہے۔

## چوری شدہ مال کی واپسی

۷۸٦

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۴ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ٦ | ۷ | ۲ |

اس نقش کو سوموار کے روز زحل کی ساعت میں لکھ کر پانی میں دفن کر دیں انشاء اللہ بہت جلد مال مسروقہ کا سراغ لگے گا۔ نقش سامنے ہے۔ نقش کے نیچے چوری ہونے والے نام اور مال کی تفصیل لکھیے۔ تمام قارئین امامیہ جنتری کو نقوش لکھنے کی اجازت ہے۔ اگر کسی بات کی سمجھ نہ آئے تو اس پتہ پر اور نیچے دیئے ہوئے موبائل نمبر پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ خط لکھیں تو جوابی لفافہ ہمراہ ہونا ضروری ہے۔ حاجی عامل عابد حسین جاڑا

بمقام و ڈاک خانہ جاڑا، تحصیل، پہاڑ پور، ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان (صوبہ سرحد)۔ 0308-5691283

## دُعائے ردِّ بلا

اس دُعا کو بعد نماز پنجگانہ ۷ مرتبہ پڑھیں۔ مجرب ہے۔

یَا اَللّٰہُ یَامُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَا حَسَنُ یَاحُسَیْنُ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِکْنِیْ وَلَاتُھْلِکْنِیْ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ

# مجرّب اور آزمودہ وظائف

علامہ سید علیم عباس جعفری
لاہور

**برائے وسعت رزق** ۱۔ جو شخص ان تین اسموں کو بار بار پڑھنے میں مداومت کرے تو اس کی تنگی معاش وسعت رزق میں تبدیل ہوگی اور ایسی جگہ سے اُس کی روزی آئے گی جس کا اُس کو گمان بھی نہ ہوگا۔

اَلْکَرِیْمُ وَالْوَهَّابُ وَذُوالطَّوْلِ کم از کم روزانہ 50 مرتبہ یا پھر (۱۱۲۸) مرتبہ اوّل و آخر 7 مرتبہ درود پڑھے یہ عمل آزمودہ ہے۔

۲۔ روزانہ 15 مرتبہ سورۃ القدر پڑھنے سے روزی میں وسعت ہوگی روزی کے اسباب پیدا ہونگے 340/360 مرتبہ پڑھ کر اس کا ختم پورا کے تو رزق میں وسعت اور تونگری حاصل ہوگی اور ادائیگی قرض کیلئے یہ عمل مجرّب ہے۔ امام جعفر صادق علیہ السلام کی ایک حدیث منقول ہے کہ اگر کوئی شخص اس سورۃ مبارکہ (قدر) کو پڑھنے میں مداومت کرے تو تنگی معیشت کی صورت میں خداوند کریم اُسے وہاں سے روزی دے گا جہاں کا اُسے گمان بھی نہ ہوگا۔

۳۔ سورۃ العادیات کو حضرت علی علیہ السلام کے نام کے اعداد کے برابر 110 دفعہ روز پڑھے۔ کیونکہ یہ سورۃ آپ کی شان میں نازل ہوا ہے۔ تو اس کا قرض ادا ہو جائیگا اور روزی میں اضافہ ہوگا۔

۴۔ روزانہ ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کر لیا کرے اور اوّل و آخر ے مرتبہ درود۔ اس عمل کو دستِ غیب عمل کہا گیا ہے۔

۵۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کو سوا لاکھ مرتبہ ایک نشست میں یا پھر 14 دن میں ختم کیا جائے تو روزی میں بھی اضافہ ہوگا اور ہر مشکل کیلئے یہ عمل کیا جاسکتا ہے۔ مومنین و مومنات مل کر بھی اس عمل کو کر سکتے ہیں۔

**ردِّ سحر کے لئے** ا۔ 11 مرتبہ سورہ مزمل 14 دن تک پڑھنی ہے ساتھ پانی رکھ کر اُس کو دم کرنے کے بعد تمام لوگ پئیں اور گھر میں پانی چھڑکے۔ ۲۔ ایک ہی نشست میں سورہ مزمل سورہ الملک اور دعا جوشن کبیر پڑھ کر متاثر شخص کو دم کر دے اور پانی پر دم کر کے پلائے۔ انشاء اللہ کلام الٰہی کی برکت سے سحر باطل ہوگا۔

۳۔ **تمام اُمور اور مشکلات کے حل کیلئے عمل** یہ عمل استغاثہ امام زمانہ ہے۔ بدھ سے عمل کر کے جمعہ کو ختم کرنا ہے۔ بدھ کو زوال سے قبل دو رکعت نماز پڑھنی ہے۔ پہلی رکعت میں سورہ الحمد کے بعد سورہ قدر اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورہ توحید، جب تشہد میں بیٹھے تو تشہد کے ذکر سے پہلے آیت الکرسی پڑھے۔ پھر تشہد کا ذکر اور سلام پڑھے۔ بغیر کسی کلام کیے کھڑے ہو کر ۱۸۴ مرتبہ یا حُجّۃ القائم علیہ السلام پڑھنے کے بعد اپنی دعائیں اور مشکلات امام معصوم کے توسط بارگاہ خدا میں پہنچائے انشاء اللہ عمل کے دوران یا چوتھے روز مشکل آسان ہوگی۔ دعا قبول ہوگی۔ بشرط واجبات کی ادائیگی ہو۔ اور حرام سے پرہیز کیا جائے۔

۴۔ **اولاد دلائق ہونے کیلئے وظیفے**

ایک بار پڑھنا ہے۔ وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْکَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ. اور دس مرتبہ پڑھیں الٓمّٓرٰ انشاء اللہ اولاد صالح گھر کی نیک کردار نیک گفتار ہوگی۔

۵۔ **کلام اللہ کا اثر** سورہ حشر کی آخری چار آیات با وضو شفائے مرض کی نیت سے پڑھیں اور مریض پر دم کریں انشاء اللہ مرض دور ہوگا۔

۶۔ نظر بد کیلئے سورہ الھمزۃ پڑھ کر دم کریں نظر بد دور ہو جائے گی۔

**پریشانی اور مشکل دور کرنے کیلئے خاص ورد**

یَارَؤُفُ یَارَحِیْمُ اوّل و آخر درود پڑھیں اور 1000 ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں انشاء اللہ پریشانی مشکل دور ہوگی۔ (آزمودہ ہے)

۲۔ **جائز مقدمہ میں کامیابی کیلئے ورد**

یَاهُوَ یَامَنْ لَا اِلّا هُوَ۔ بغیر تعداد عدالت میں ورد کرتے رہیں۔

۳۔ **برائے کشادگی رزق** صرف سات دن پڑھیں فائدہ مستقل رہتا ہے۔ جمعرات کو شروع کر کے بدھ کے روز ختم کریں اوّل ماہ یعنی یکم سے چودہ تاریخ تک اوّل و آخر درود اور پھر اَلْحَسِیْبُ 1000 ایک ہزار مرتبہ، ستر 70 مرتبہ حَسْبِیَ اللّٰهُ الْحَسِیْبُ

نوٹ:۔ طہارت اور پنجگانہ نماز کا پابند ہو روزانہ وقت مقررہ پر پڑھے۔

۴۔ **نحوست بدحالی اور جادو ٹونے کے اثرات کو دور کرنے کے لئے**

صدقات۔ مندرجہ ذیل طریقے پر صدقہ ادا کرے انشاء اللہ نحوست و بدحالی جادو کے اثرات دور ہو جائیں گے۔ طریقہ اگلے صفحے پر درج ہے۔

معصومین علیہم السلام کا ارشاد ہے کہ ''صدقہ ردِّ بلا ہے''

۱۔ اوّل ماہ چاند دیکھ کر صدقہ نکال دے۔ حسب توفیق پہلے امام زمانہ کا صدقہ نکالیں اور پھر اپنا اور اہل خانہ کا صدقہ نکال کر کسی مستحق کو دے دیں۔ (ہر ماہ) ۲۔ گوشت کے چھوٹے ٹکڑے کر کے پرندوں کو ڈال دیں۔ ۳۔ چنے کی دال پکا کر روٹیوں پر رکھ کر غریبوں کو کھلا دے۔ ۴۔ سوا کلو ماش ثابت۔ سوا کلو دال چنا۔ سوا کلو ثابت مسور۔ سوا کلو چینی یا گڑ۔ سوا گز یا سوا میٹر کپڑا سیاہ رنگ کا ان تمام چیزوں کو دونوں ہاتھ لگا کر کسی مستحق کو دے دیں۔

## برص کا کامیاب علاج

محمد وصی خان (مرحوم)

اس موذی مرض کے لئے یہ کہا جاتا ہے کہ یہ لا علاج مرض ہے لیکن یہ بات بالکل غلط ہے کیونکہ سرکار رسالت آپ کا ارشاد ہے کہ "حق سبحانہ وتعالیٰ نے جتنی بیماریاں پیدا کی ہیں ساتھ ہی ان کی دوا بھی پیدا کی ہے۔ (بحوالہ طب نبوی از مولانا حافظ اکرام الدین واعظ صفحہ ۱۳) مسلمانوں کو چاہیے کہ اپنے مرض کا علاج دوا اور دعا دونوں سے کریں۔ اس موذی مرض برص کا علاج دو طرح سے کیجئے۔

**علاج:** بازار سے ایک سرخ رنگ کی بوتل خرید کر پہلے اسے ٹھنڈے پانی سے اور پھر گرم پانی سے خوب اچھی طرح برش کے ذریعہ صاف کر لیں تاکہ بوتل کے اندر کی سطح پر کسی قسم کا میل باقی نہ رہے۔ اگر اس رنگ کی بوتل نہ ملے تو سفید شربت والی بوتل کو لے کر اسی طرح صاف کر کے اس کے چاروں طرف سرخ رنگ کا ٹرانسپیرنٹ کاغذ اس طرح چپکا دیا جائے کہ بوتل اوپر نیچے اور اطراف میں کاغذ کے اندر آ جائے۔ اب اسی بوتل میں پکا ہوا پانی ٹھنڈا کر کے اس طرح بھریں کہ بوتل کا ایک چوتھائی اوپر والا حصہ خالی رہے۔ اب بوتل کو کارک کے ساتھ مضبوطی سے بند کریں۔ اس کے بعد اس بوتل کو صحن یا چھت پر کسی ایسی جگہ رکھ دیں جہاں اس پر صبح 9,10 بجے سے شام 5,6 بجے تک خوب اچھی طرح سورج کی شعاعیں پڑتی رہیں۔ بوتل پر وقتاً فوقتاً نظر ڈالتے رہیں تاکہ اگر دھوپ کا رخ مڑ جائے تو بوتل کو بھی اٹھا کر اسی طرف رکھ دیں۔ شام کو بوتل اٹھا لیں۔ اب آپ کے پاس سرخ شعاعوں کا پانی تیار ہے۔ کھانے میں استعمال ہونے والا سرخ رنگ اندازاً ایک ماشہ ایک پیالی میں ڈال کر ذرا سا سرخ رنگ کا بوتل والا پانی ملا کر روشنائی تیار کر لیں۔ اس روشنائی سے چینی کی پاک صاف تین عدد سفید پلیٹوں پر مندرجہ ذیل نقش باوضو اگربتی جلا کر جائے نماز پر بیٹھ کر لکھیں۔

یاعلیٌ ادرکنی یاشافی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یاشافی یاعلیٌ ادرکنی

قُلْ هُوَ الْمُعِیْنُ یَا مَعْرُوْفُ الْمَنَّانُ وَالْحَکِیْمُ

یَاسَلَامُ یَاسَلَامُ یَاسَلَامُ یَاسَلَامُ یَاسَلَامُ

ایک پاؤ صبح نہار منہ ایک عصر کے وقت اور ایک رات کو سوتے سے قبل سرخ بوتل والے پانی سے دھو کر تقریباً ایک چائے کے کپ کے برابر پی لیں۔ اس علاج کو تقویت پہنچانے کے لئے مندرجہ ذیل کام اور کرنا چاہیے:۔

۱۔ مریض پانی پینے کے بعد ایک کمرے میں کچھ دیر کے لئے لیٹ جائے اور اپنے جسم کے اوپر ایک 60 واٹ کا سرخ رنگ کا بلب جلا کر اس کی شعاعیں اپنے جسم میں جذب کرے۔ ۲۔ سرخ کپڑے پہنے۔ ۳۔ چقندر کچا اور پکا خوب کھائے۔ ۴۔ بھینس کے گوشت میں چقندر پکا کر بغیر روٹی کے پیٹ بھر کر کھائے۔ ۵۔ پان میں کتھا زیادہ کھائے۔ ۶۔ تھوڑے ہی دنوں میں فائدہ ہو جائے گا۔ مگر علاج تقریباً چھ ماہ تک کرے۔ ایک بات کا خیال رکھنا چاہیے کہ سرخ بوتل کا پانی صرف تین دن تک کارآمد رہتا ہے۔ اس کے بعد دوسرا پانی اسی طرح تیار کریں۔ بوتل کا باقی پانی پھینک دیں نیا پانی استعمال کریں۔ علاج کے تسلسل کو قائم رکھنے کے لئے ضروری ہے کہ دو عدد بوتلیں لی جائیں تاکہ ہر دوسرے دن نیا پانی ملے۔

**نوٹ:** دورانِ علاج دہی، انڈا مچھلی سے پرہیز کریں۔ سفید کپڑا بھی استعمال نہ کریں۔ مثلاً قمیص، دوپٹہ، شلوار پاجامہ بستر کی چادر وغیرہ۔ اس نسخہ سے کافی لوگ صحت یاب ہو چکے ہیں۔ بڑا کامیاب نسخہ ہے۔

**برص سے شفایابی کے لئے دُعا** مریض کو باوضو حالت میں یہ آیت مبارکہ 300 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو سارا دن پلائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَاُبْرِئُ الْاَبْرَصَ

اور میں شفا دیتا ہوں مادر زاد، اندھے اور سفید داغ والے کو (تحفہ مشکل کشا)

## عرق النساء (رانگن) کے درد کا علاج

بعض مردوں کو گردوں کی کمزوری اور دائمی قبض کے باعث اور اکثر عورتوں کو رحم کی خرابیوں کے باعث ہوا کرتا ہے۔ سیدھی طرف کم اور الٹی جانب زیادہ دیکھنے میں آیا ہے۔ کولہے سے شروع ہوتا ہے اور پوری ٹانگ میں ہوتا ہے اور اکثر رینگتا ہے اس لئے اسے رانگن کا درد کہتے ہیں۔ (از شیخ شبستان رضا)

نسخہ: اسگندھ، ستاور، سنبل کی موسلی، سونٹھ، بدھارا سب ایک ایک تولہ لے کر باریک کوٹ چھان کر مثل میدہ کے سفوف بنا لیں اور ہم وزن چینی شکر ملا کر پاؤ بھر گائے کے دودھ کے ساتھ نہار منہ ایک تولہ کھا لیا کریں اور سوتے وقت معجون سورنجان ایک تولہ گرم پانی سے کھائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں اس موذی مرض سے نجات ہوگی۔ غذا میں شوربا، چپاتی یا صرف گیہوں کا دلیہ دودھ میں پکا کر استعمال کریں تاوقت استعمال دوا جماع سے بچیں۔

# تحفۂ امامیہ جمیع حاجات

## برائے خاص امامیہ جنتری 2010ء

عامل زاہد حسین جعفری
0321-5360455
0302-7462642

گلی نمبر 10 ی رحمان کالونی
عقب آری کولا فیکٹری
بالمقابل واپڈا کالونی خانیوال روڈ، ملتان

پچھلے سال میرے مضمون بعنوان اسم اعظم عمل مصطفائیؐ سے جو پذیرائی حاصل ہوئی وہ تحریر میں نہیں لاسکتا میری تحریر کردہ دعائیں وظائف اسم اعظم اور محمدؐ وآل محمدؐ کے وسیلہ سے مومنین کو جو کامیابیاں حاصل ہوئیں اندرون و بیرون ملک سے ٹیلی فون اور شکریہ کے خطوط موصول ہوئے۔ ان سب کا کریڈٹ بانیان امامیہ جنتری کو جاتا ہے۔ اللہ بے نیاز خالق ان کو جزائے خیر دے جو لوگوں کی مشکل اور ضروریات کیلئے اہتمام کرتے ہیں۔ خلاق عالم نے قلب مومن کو اپنا گھر کہا ہے یہ بھی فرمایا ہے کہ عرش وسما میں نہیں سماتا بلکہ قلب مومن میں اپنی تجلی دکھاتا ہوں وہ قلب جو کہ محل تجلیات الٰہی ہے۔ اللہ ربُّ العزت کا کلام برحق ہے قرآن پاک ایک معجزہ ہے اور اسم اعظم ہے اللہ پاک کے کلام اور اسم اعظم سے انسان کے اندر ایک غیبی طاقت آجاتی ہے۔ کلام الٰہی سے امداد روحانی کا حصول یا آیات کی عددی قوتوں کو متحرک کرکے نقش یا لوح کی صورت میں استعمال کرنا بھی اللہ تعالیٰ سے امداد روحانی یا دعا کا ایک ذریعہ ہے۔ سارے کام غیب اور محمدؐ وآل محمدؐ کے وسیلہ سے انجام پاتے ہیں۔ جیسے غریب طوس غریب الغرباء امام رضا علیہ السلام کا فرمان ہے کہ اللہ کی قسم ہم ہی اللہ تعالیٰ کے اسماءُ الحسنیٰ ہیں۔ اللہ بے نیاز خالق ہماری معرفت اور وسیلہ کے بغیر کسی کا کوئی عمل قبول نہیں فرماتا۔

## اسمِ اعظم دستِ غیب رازِ رزق

کسی چیز کو پانے کے لئے کچھ کھونا پڑتا ہے۔ جیسے خزانہ بغیر تکلیف اور گل بغیر خار کے حاصل نہیں ہوتا اللہ پاک کے جلالی نام پڑھنے سے مشکل حل ہو اُسے اسم اعظم کہتے ہیں۔ دستِ غیب اُسے کہتے ہیں جو کہ انسان کو اپنی ضروریات کے مطابق غیب سے اس قدر ملتا رہے کہ وہ اپنے جائز اخراجات کو پورا کرتا رہے۔ اس دفعہ میں نے دست غیب کے اعمال لکھے ہیں۔

## عملِ دستِ غیب

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔

وَعِنۡدَہٗ مَفَاتِحُ الۡغَیۡبِ لَا یَعۡلَمُہَاۤ اِلَّا ہُوَ ؕ وَیَعۡلَمُ مَافِی الۡبَرِّ وَالۡبَحۡرِ ؕ وَمَا تَسۡقُطُ مِنۡ وَّرَقَۃٍ اِلَّا یَعۡلَمُہَا وَلَا حَبَّۃٍ فِیۡ ظُلُمٰتِ الۡاَرۡضِ وَلَا رَطۡبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیۡ کِتٰبٍ مُّبِیۡنٍ ۝

یہ آیت مبارکہ قرآن مجید کے ساتویں پارہ سورہ انعام جو کہ چھٹا سورہ ہے اور تیرھواں رکوع اور آیت نمبر ۵۹ ہے۔ سب سے پہلے آپ سات روزے رکھیں جھوٹ ہرگز نہ بولیں اور ہر شب بعد از نماز عشاء پہلے چہل کاف ننانوے مرتبہ بمعہ بسم اللہ شریف پڑھیں اور بعد میں یہ آیت مبارکہ ایک ہزار مرتبہ پڑھیں اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ یَاحَیُّ ایک ہزار بار اور یَاقَیُّوۡمُ ایک سو پچاس مرتبہ پڑھیں سات دن۔ اللہ تعالیٰ غیب سے فرمائے گا یا کوئی صورت پیدا فرمائے آپ رزق پا اور جو بھی آپ کی دلی مراد ہوگی واھب العطایا پورا فرمائے گا۔ یہ عمل زندگی بھر کام دیگا باقی جو اس کا حکم ہے وہ مختار ہے۔ قبول کرے یا نہ کرے اسکے اختیار میں ہے مگر وہ سریع رضا کسی کی محنت برباد نہیں کرتا وہ سب سے اچھی مزدوری دینے والا ہے۔

## عملِ دستِ غیب

سورۃ الطلاق پارہ ۲۸ میں یہ آیۃ شریفہ ہے۔ مکمل آیت نمبر ۲ و ۳ یوں ہے۔

﴿وَمَنۡ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجۡعَلۡ لَّہٗ مَخۡرَجًا ۝ وَّیَرۡزُقۡہُ مِنۡ حَیۡثُ لَا یَحۡتَسِبُ ؕ وَمَنۡ یَّتَوَکَّلۡ عَلَی اللّٰہِ فَہُوَ حَسۡبُہٗ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمۡرِہٖ ؕ قَدۡ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیۡءٍ قَدۡرًا ۝﴾

اکثر بزرگانِ دین عاملین کاملین حضرات نے اس آیت شریفہ کو اکسیر قرآن کا نام دیا ہے۔ اس کے بہت عظیم فوائد ہیں۔ اس مجرب عمل کو تین مختلف واسطوں اور سندوں سے علامہ محمد باقر مجلسی علیہ الرحمہ نے امیر کائنات ابو الائمہ حضرت علی علیہ السلام سے روایت کی ہے یہ آیت سورہ الطلاق کی ہے۔ وہاں سے رزق ملے گا کہ جہاں وہم وگماں بھی نہ ہو کہاں سے رزق کی فراوانی ہورہی ہے۔ اوّل درودِ ابراہیمی اور چہل کاف مع بسم اللہ شریف چھیاسٹھ 66 بار پڑھیئے اور بعد ازاں یہ آیت کریمہ ایک ہزار 1000 مرتبہ پڑھے پھر ایک بار درود ابراہیمی پڑھے۔ اسی طرح 40 روز وقت مقررہ پر پڑھے خواہ صبح ہو یا شام مگر بعد از نماز عشاء بہتر ہے۔ انشاء اللہ اس کا اثر پانچویں یا چھٹے

دن ظاہر ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ غیب سے ایک چیز پہنچے گی مگر لانے والے سے کسی قسم کی معلومات نہ کرے نہ دریافت کریں کہ تم کون ہو اور یہ کیا چیز ہے۔ بس وہ خاموشی سے چیز لے لیں اور حفاظت سے رکھ لیں جب چالیس دن ختم ہوں تو چاہیے کہ ہر روز بعد از نماز فجر اوّل و آخر 10 بار درود شریف اور سورہ الطلاق کی اس آیت کا ورد جاری رکھیں تا کہ یہ عمل آپکے قبضے میں رہے اور اس کا اثر باقی رہے۔ عمل ضائع نہ ہو۔ اگر ہر نماز کے بعد ناممکن ہو تو صرف بعد نماز فجر وظیفہ پڑھ لیا کریں اس سورہ اطلاق کے میرے پاس پندرہ وظیفے موجود ہیں ضرورت مند جوابی لفافہ لکھ کر آسان وظیفہ منگوا سکتے ہیں۔

## عامل کیلئے ضروری ھدایات

عامل عمل کا محتاج ہوتا ہے عمل کرنے سے پہلے ہر عامل کو چاہیئے کہ وہ اللہ جل جلالہ کی مرضی حاصل کرے یعنی استخارہ کرے یا دو رکعت نماز حاجت ادا کرے پھر اسی مصلیٰ پر ایک ہزار مرتبہ قل ھو اللہ پڑھے انشاء اللہ دوران ورد ضمیر آگاہ کرے گا عمل کرے یا نہ کرے۔ عامل کو چاہیئے کہ اپنا حصار اس طرح کرے کہ سورہ الحمد شریف آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھ کر اپنے ہاتھوں کی انگلیوں اور پورے جسم پر دم کرے پھر انہیں سورتوں کو تین تین بار پڑھ کر اپنے چاروں طرف دائرہ کھینچ لے خود کو مولا علی علیہ السلام کی سپردگی میں تحفظ کے لئے دے اور پھر عمل شروع کرے۔ یاد رہے کہ دست غیب کے موکل بھی مومنین ہیں کسی طرح سے اذیت نہیں دیتے اور نہ ہی کسی طرح سے ڈراتے ہیں۔ موکل بھی فرشتوں کی ایک قسم ہے۔ جو دنیاوی نظام میں اللہ کے حکم پر اللہ کے بندوں کی غائبانہ مدد کرتے ہیں۔ مثلاً ایک موکل میکائیل علیہ السلام غائبانہ روزی فراہم کرنے پر مامور ہیں۔

## حسب خواہش لڑکی کے رشتہ کے لئے

حسب خواہش مومنین و مومنات کی فرمائش پر بچے بچیوں کے رشتہ کے لئے چند اعمال تحریر کر رہا ہوں کسی لڑکی کا رشتہ نہ ہو رہا ہو والدین سخت پریشان ہوں والدین کی نیندرات کو اڑتی جا رہی ہو تو حسب ذیل طریقہ بہت مجرب اور آزمودہ ہے۔ سورۃ الاحزاب جو کہ پارہ نمبر 21 میں ہے خالص مشک و زعفران سے لکھ کر یا کسی پرہیز گار شخص سے لکھوا کر کوزہ یا کسی ڈبیہ میں بند کر کے کسی اونچی جگہ جو کہ پاک صاف ہو رکھ کر دن میں ایک مرتبہ بعد از نماز فجر یا عشاء والد یا لڑکی کی والدہ سورۃ احزاب کی روزانہ تلاوت کریں اس بارے کسی اور کو معلوم نہ ہو حسب خواہش لڑکیوں کے رشتے آنے لگیں گے۔

بے اولادوں کے لئے آب خضر مصطفائی، آب نیساں و تعویذ مل سکتا ہے۔

شادی کے لئے تعویذ اور وظیفہ منگوایا جا سکتا ہے۔

## شوھر کو مھربان بنانا

یہ تعویذ جو اپنے عورت اپنے پاس رکھے اور دن میں گیارہ مرتبہ ورد کریں۔ اور اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے شوہر کے دل میں نرمی پیدا ہو گی۔ اور بیوی کا تابعدار رہے گا۔

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِحَقِّ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَبِحَقِّ دَاوُدَوْمُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَبِحَقِّ جِبْرَائِيْلَ، مِيْكَائِيْلَ، اِسْرَافِيْلَ وَعِزْرَائِيْلَ.."

## بے اولادی

اللہ بے نیاز سب کو اولاد جیسی عظیم نعمت سے سرفراز فرمائے۔ ہر نبی اور پیغمبر اولاد کیلئے دعا مانگتے رہے کہ یا اللہ مجھے اپنا وارث عطا کر۔ حضرت حرث بن مُغیرہؓ سے منقول ہے کہ میں نے ایک دفعہ امام ناطق حضرت امام جعفر صادقؑ سے عرض کیا کہ اے مولا اے فرزند رسولؐ ہمارا تو خاندان اس دنیا سے مٹ رہا ہے۔ ہماری نسل ختم ہو رہی ہے میں بے اولاد ہوں مجھے طلب اولاد کیلئے کوئی وظیفہ تعلیم فرمائیں آپؑ نے فرمایا۔ کہ حالتِ سجدہ میں یہ دعا پڑھا کرو۔ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً! اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَا. رَبِّ لَاتَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ ۔ حرث بن مغیرہؓ کہتے تھے میں نے امام پاکؑ کے حکم پر عمل کیا تو خالق اکبر حلال مشکلات نے مجھے دو بیٹے عطا کئے ایک کا علی اور دوسرے کا نام حسین رکھا۔

| | |
|---|---|
| اولاد کے لئے نقش یہ ہے | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ علی علی علی علی علی علی علی به به به به به به هب هب هب هب هب لبن لبن لبن لبن لبن اراه اراه اراه اراه اراه اراه شراهیا شراهیا شراهیا شراهیا شراهی امیر المومنین هذا الوحی القدوس القدوس القدوس له له له له له له آه آه آه آه آه آه ۲ ۲ ۲ مس) |

اگر کسی کے ہاں اولاد نرینہ یعنی بیٹا پیدا نہ ہوتا ہو تو ان پاک حروف اسماء کو نو چندی ماہ عروج بروز جمعرات خالص مشک و زعفران سے لکھ کر یا لکھوا کر عورت اپنے دائیں بازو سے باندھے تو انشاء اللہ اس کے ہاں فرزند پیدا ہو گا اور دل میں قصد کرے کہ اس کا نام پہلے محمدؐ پر رکھوں گا اگر اس تعویز کو بے ثمر درخت کیساتھ باندھے تو بفضلِ خدا بارآور ہو گا۔

## بندش کاروبار

جس کا کاروبار بوجہ سحر جادو یا ٹونہ بند ہو گیا ہو کام نہ چلتا ہو، بکری کم ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بہت مجرب اور مفید ہے

اس مقصد کے لئے کٹورہ بھر پانی لیکر اس پر 70 ستر مرتبہ سورۃ رحمٰن کی یہ آیات

**یَامَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانفُذُوْا لَاتَنفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ۔**

مع اوّل و آخر درود شریف، درودِ تنجینا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اپنی کاروباری جگہ پر وہ پانی چاروں کونوں اور دروازوں میں اچھی طرح چھڑکیں اس کے علاوہ سورۃ الفاتحہ 7 مرتبہ سورۃ اخلاص 7 مرتبہ اور آیۃ الکرسی سات مرتبہ جس میں کلمہ **وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا** 21 مرتبہ یا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ 21 بار اور دُرودِ تنجینا 7 بار پڑھ کر دوکان کے چاروں کونوں میں پھونک ماریں اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگیں۔ انشاء اللہ اکتالیس روز کے عمل سے کاروبار کی بندش ختم ہوکر کاروبار عروج پر چلا جائیگا رزق کی فراوانی ہوجائیگی۔ (انشاء اللہ)

## دمہ کے لئے

دمہ کے لئے یہ نقش مجرب ترین ہے۔

یہ نقش حقیقی اعظم ھند کا بتایا ہوا ہے۔ مُشک و زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر ایک ہفتہ پینے سے مرض جاتا رہتا ہے۔ مریض خشک چنے زیادہ استعمال کرے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ط ۱۱۰۱۹ ۷۱۶ ۱۲۵۱

۷۷۶۷۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۵۷۹ | ۵۸۲ | ۱ |
| ۵۸۱ | ۲ | ۷ | ۵۸۰ |
| ۳ | ۵۸۴ | ۵۷۷ | ۶ |
| ۵۸۷ | ۵ | ۴ | ۵۸۳ |

اب ع ع ع بحرمة لا اله الا الله
محمد رسول الله صلى الله تعالى
عليه واله وصحبه وسلم

## استغاثہ بحضورِ فاطمۃ الزہراعلیہا السلام

☆ بعد از غسل نصف شب، دو رکعت نماز ادا کرے، پھر تسبیح حضرت فاطمۃ الزہراء علیہا السلام پڑھے اور نماز و تسبیح کا ثواب سیّدہ عالمینؑ کو ہدیہ کرے اس کے بعد درج ذیل کلمہ "استغاثہ" سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ کہے۔ پھر دائیں طرف رخسار کو زمین پر رکھ کر سو دفعہ یہی ذکر پڑھے۔ پھر بائیں رخسار کو زمین پر رکھ کر سو دفعہ یہی ذکر پڑھے۔ پھر سجدہ گاہ پر سر رکھ کر یہی ذکر ایک دس مرتبہ پڑھے:۔

**یَامَوْلَاتِیْ یَافَاطِمَۃُ اَغِیْثِیْنِیْ** (اے میری مخدومہ اے فاطمہ میری فریاد کو پہنچیں)

## پریشانی سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص پریشان ہو تو فوراً شہزادہ علی اصغر اور شہزادی سکینہ کی نیاز مان لے اور پھر ادائیگی کے لئے دودھ کے شربت پر نیاز دلا کر معصوم بچوں کو پلا دیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کی جائز حاجات قبول ہونگی۔ دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

## مجرب عمل برائے اولادِ نرینہ

آزمودہ عمل ہے اعتقاد شرط ہے۔ حاملہ ہونے کے دوسرے ماہ کے آخر میں عمل کرنا ہے۔ اوّل نماز حاجات پڑھنی ہے۔ ایک صاف کاغذ پر محمد نام لکھ کر قرآن شریف پارہ نمبر 26 سورۂ محمد میں رکھ دیں۔ بچہ کا نام پیدائش کے بعد محمد پر ہی رکھنا ہے۔ اس کے بعد سات لوگ باوضو بیٹھیں۔ 7 گلاب جامن یا کوئی مٹھائی سامنے رکھیں۔ دورانِ عمل گفتگو سے اجتناب کریں۔ ایک عورت حدیث کساء پڑھے اور پھر تمام افراد سورۂ انعام پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد نیاز کھانی ہے۔ انشاء اللہ۔ دُعا پوری ہونے کے بعد دوبارہ عمل کرائیں۔ اپنی دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

**برائے ایصال ثواب**

سیّد تنویر الاسلام رضوی (مرحوم) ابن ڈاکٹر سیّد قمر الاسلام رضوی

مرسلہ: بیگم تنویر الاسلام۔ 0321-5760631

## ملازمت ترقی روزگار۔و۔رزق

جس شخص کا کاروبار نہ ہو ملازمت نہ ہو اور ذریعہ معاش بھی نہ ہو تو یہ عمل اکسیر کا حکم رکھتا ہے بعد از نماز فجر یا عشاء ایک سو 100 مرتبہ پڑھا جائے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھا جائے 40 دن پورے نہ ہونگے کہ انشاء اللہ غیب سے کوئی سامان ملازمت یا ذریعہ معاش ظہور میں آئے گا اور رزق کیلئے عمل کیا جائے گا تو پردہ غیب سے رزق کی تدبیر ہوگی مفلسی اور ناداری دور ہو جائیگی۔

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ (یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ یَامُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَیَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَیَاخَالِقَ الْاَبْصَارِ وَیَادَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ اَرْشِدْنِیْ وَیَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ یَارَبِّ اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَیْکَ لَا حَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔)** (عامل زاہد حسین جعفری)



# عمل بسم اللہ شریف

مسز سید اقتدار حسین نقوی
مکان نمبر 2 گلی نمبر 2 زد استقلال
آبادی 40100 رشید کالونی سرگودھا
0322-7132674

سب سے پہلے قارئین امامیہ جنتری سے گذارش ہے حاجت پوری ہونے کے بعد بانیان امامیہ جنتری اور میرے والدین کے لئے سورۃ فاتحہ پڑھ کر بخش دیں۔
جو شخص مفلس و مجبور ہو اور کوئی ذریعہ معاش نہ ہو تو اس عمل کے ذریعہ اللہ تعالیٰ سے سوال کرے اگر کوئی شخص روزہ رکھنے پر قادر ہو تو وہ روزہ رکھے پہلے بدھ جمعرات اور جمعہ کے دن۔ اور جمعہ کو غسل کر کے مسجد یا امام بارگاہ میں جائے اور کچھ صدقہ کرے۔ اگر کمزور یا بیمار ہے کہ جا نہیں سکتا تو گھر میں قبلہ رخ بیٹھ جائے اور عمل بسم اللہ اس طرح شروع کرے۔ اوّل درود پاک ۷ مرتبہ نقش کو سامنے رکھ کر پڑھے اس کے بعد یہ پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّىٓ اَسْئَلُكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ط هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ط اَسْئَلُكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَىُّ الْقَيُّوْمُ ج اَسْئَلُكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ ط لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ط اَسْئَلُكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط مَنْ ذَا الَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط اَسْئَلُكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ج وَهُوَ الْعَلِىُّ الْعَظِيْمُ ط اَسْئَلُكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الَّذِىْ عَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَىِّ الْقَيُّوْمِ وَخَشَعَتْ لَهُ الْاَصْوَاتُ وَوَجِلَتِ الْقُلُوْبُ مِنْ خَشْيَتِهٖٓ اَنْ تُصَلِّىَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ وَاَنْ تَقْضِىَ حَاجَتِىْ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ / ۵۱۶ | ۱۹۹ / ۵۱۹ | ۲۰۲ / ۵۲۲ | ۱۸۹ / ۵۰۹ |
| ۲۰۱ / ۵۲۱ | ۱۹۰ / ۵۱۰ | ۱۹۵ / ۵۱۵ | ۲۰۰ / ۵۲۰ |
| ۱۹۱ / ۵۱۱ | ۲۰۴ / ۵۲۴ | ۱۹۷ / ۵۱۷ | ۱۹۴ / ۵۱۴ |
| ۱۹۸ / ۵۱۸ | ۱۹۳ / ۵۱۳ | ۱۹۲ / ۵۱۲ | ۲۰۳ / ۵۲۳ |

یہاں اپنی حاجت کا ذکر کرے کہ مجھے رزق حلال عطا فرما۔ یَا رَزَّاقُ یَا مُعْطِیْ علاوہ جمعہ ہر روز 19 مرتبہ پڑھیں۔ جمعہ کو 111 مرتبہ پڑھیں اور نقش کے اوپر دم کریں۔ نقش جنتری میں سے کاٹ لیں یا ہم سے منگوالیں۔ ہر جائز مراد کے لئے اور ہر مشکل کی آسانی کے لئے نماز فجر کے بعد اور نماز عصر کے بعد ان آیات کو 113 مرتبہ پڑھیں اوّل و آخر درود پاک 3 مرتبہ پڑھیں یہ آیت سورۃ الروم آیت نمبر 4 اور 5 ہیں۔ يَفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ○ بِنَصْرِ اللّٰهِ ط يَنْصُرُ مَنْ يَّشَآءُ ط وَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ○ اس آیت کو اس وقت تک پڑھیں جب تک حالات بہتر نہیں ہوتے۔

**عمل رزق غیب** جس مومن کو یہ منظور ہو کہ حلال اور جائز ضرورتوں کے لئے اس کو کبھی پریشانی پیش نہ آئے وہ لقمہ حرام اور نجس سے پرہیز کرے۔ اور چالیس ۴۰ دن ایک معیّن مقام پر پابندیٔ وقت سے اوّل وقت نماز مغربین پڑھے اور مابین مغرب و عشاء ۷۸۶ مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھے۔ اس کے بعد جگہ کی قید نہ رہے گی۔ مگر وقت کی پابندی سے ہمیشہ پڑھتا رہے۔ کبھی جائز ضرورتوں کیلئے پریشان نہ ہوگا۔ غیب سے سامان مہیا ہوگا۔ مگر جب امور حرام و ناجائز میں صرف کرے گا یا ارادہ کرے گا تو وہ برکت صلب ہو جائے گی۔ اوّل و آخر درود شریف جتنی دفعہ مقرر کر لے۔ ہمیشہ ملحوظ رہے۔ (وظائف مقبول)

# تنویر الجفر
## سورۃ الحمد روح المشکلات

عامل و جفار سید تنویر حیدر نقوی (تنویر عصری) ایم۔اے۔
معرفت اویس ٹریڈرز H-377 سردار عالم روڈ، راولپنڈی
فون: 0333-5398050

مضمون کی ابتداء سے پہلے قارئین کی اطلاع کے لئے کہ 2006ء میں امامیہ جنتری میں "تنویر التکسیر" کا جو مضمون چھپا تھا اس کا نمونہ قارئین کے کانوں میں الواح کی گونج بیٹھ چکی ہے۔ اس لئے اسطرح کے علمی پُر تاثیر گوشے مشکل سے سمجھ آتے ہیں۔ تکسیرات کا عمل جفر کی روح کی حیثیت رکھتا ہے اور تسخیرات کے طالب و محبوب کے معاملات میں اسی عمل سے بتیاں تیار کر کے جلوائی جاتی ہیں۔ اور تکسیر ہر بچے، بڑے، بوڑھے کی ضرورت ہے یہ علیحدہ بات ہے مجبوراً سائل رجوع کب کرے۔ انشاء اللہ قارئین دعا کریں کہ کتاب تنویر التکسیرات مکمل کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ سکون اور وقت عطا فرمائے (آمین ثم آمین)

تمام تعریفیں علیم و خبیر رب العالمین صاحب ذوالجلال والاکرام کیلئے۔ درود و سلام کل انبیاءؑ، اولیاءؒ، شہداء، صالحینؒ و فقراءؒ، قطب و ابدالوں بالخصوص ختم المرسلین محمد مصطفیٰؐ اور منبع علم و ہدایت اطہارؑ پر، امامیہ جنتری کے بانیان، مدیران اور متعلقین ادارہ و اہل خانہ کیلئے صحت و تندرستی، عزت و وقار و طول العمری کی دعا کے ساتھ ساتھ دعا گو شائقین مطالعہ کی حوصلہ افزائی پر شکریہ کے بعد۔ ضرورت وقت کے مطابق۔ انفرادی خوبیوں پر محیط۔ سورۃ الحمد کا عمل ہدیہ ناظرین ہے۔ اداب دعا کی شرائط اگر پوری ہوں تو اس عمل کا پھل ہر قیمت میں حاصل ہوتا ہے۔ جسکو حاصل نہ ہو وہ بدنصیب ہر وقت استغفار سے مدد لے۔

سورۃ الحمد قرآن کریم کی ایک ایسی منفرد اور مقابل سورۃ ہے جسکے نزول کا احسان خالق کائنات نے قرآن کریم کے ساتھ حضور اکرمؐ کو جتلایا ہے سورۃ الحجر کی آیت 87 میں ارشاد قدرت ہے "اور یقیناً" ہم نے آپؐ کو سات دہرائی جانے والی آیتیں (سورۃ فاتحہ) اور بڑی عظمت والا قرآن عطا کیا" عیون اخبار الرضا میں امیر المومنینؑ سے منقول ہے کہ "بسم اللہ" سورۃ فاتحہ کی ایک آیت ہے۔ اسکو شامل کر کے سورۃ الحمد کی سات آیات بنتی ہیں۔ میں نے ختمی المرتبتؐ کو یہ فرماتے سنا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ سے خطاب کر کے یہ فرمایا "یا محمد ولقد اتینک سبعاً من المثانی و القران العظیم" پس سورۃ فاتحہ کے عطا کرنے سے مجھ پر احسان خاص کیا اور اس کو قران کریم کا ہم وزن و مد مقابل قرار دیا۔ امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ سورۃ الحمد کو "مثانی" اس لئے بھی کہتے ہیں کہ یہ سورۃ نماز کی 2 رکعتوں میں پڑھی جاتی ہے۔ تفسیر قمی و عیاشی میں امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ وہ مثانی جو اللہ تعالیٰ نے اپنے نبیؐ کو عطا فرمائی وہ ہم اہل بیت ہیں۔ شیخ صدوقؒ نے اس قول کا یہ مطلب لیا ہے کہ آنحضرتؐ نے ہمیں قران مجید کے ساتھ ملایا ہے اور اُمت کو قران کریم اور ہمارے ساتھ تمسک کرنے کا حکم دیا ہے۔ حتیٰ کہ ہم دونوں حوض کوثر پر یکجان پہنچیں گے۔ صاحب تفسیر صافی نے اس مقام پر ایک لطیف حکمت سے لبریز تفسیر فرمائی کہ اللہ تعالیٰ نے جو لفظ "سات" فرمایا۔ غالباً! اس اعتبار سے کہ 14 معصومینؑ کے اسماء مبارکہ بھی سات ہیں یعنی (محمدؐ۔ فاطمہؑ۔ علیؑ۔ حسنؑ و حسینؑ۔ جعفر و موسیٰؑ) اصل اسماء مبارکہ یہ ہیں اس میں 3 محمدؐ 3 علیؑ اور ایک حسنؑ ہے۔ سبعاً من المثانی سات سے دو چند گویا چودہ معصومینؑ۔ اگر مثانی کو ثنا سے مشتق سمجھا جائے جس کا معنی تعریف کے ہیں تو مطلب یہ ہوگا کہ "ان سات ناموں کے حامل سب ممدوح و معروف ہیں۔ اور اگر مثانی کو تثنیہ سے مشتق سمجھا جائے تو معنیٰ قران کا ثانی قرار پائیں گیں۔ جو کہ رسالت مآبؐ کے فرمان کے بھی مطابق ہے۔ اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہ کا سورۃ الحمد کی ساتویں آیت ہونا اس بات سے بھی ظاہر ہے کہ سعودی عرب کا سرکاری قران کریم کا نسخہ جو کہ حاجیوں کو تحفہ میں عطا کیا جاتا ہے۔ اس میں بھی اس کو سورۃ الحمد کا جز ظاہر کر کے "سات آیات" ظاہر کی گئیں ہیں۔

مختصراً اس کے روحانی ظاہر فیوض کے بارے میں اتنا ہی کافی ہے کہ فرمان رسالتؐ کے تحت جس انسان کو "سورۃ الحمد" اور "سورۃ قل ھو اللہ" سے فیض نصیب نہ ہو۔ اس کو دنیا میں کوئی چیز فائدہ نہیں پہنچا سکتی۔ اس سبع مثانی میں انسانی زندگی کی روح مضمر ہے اگر اس کو اعتقاد سے 70 مرتبہ مردے پر دم کیا جائے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے وہ زندہ ہو جاتا ہے۔ اور شائد اسی سبب خالق حقیقی نے اپنی اطاعتی دعا یعنی نماز کی 2 رکعتوں میں اس کی تلاوت کو لازمی قرار دیکر بنی نوع انسان کے مصائب سے چھٹکارے کا لاشعوری حکم صادر فرمایا۔

پس تمہیدی خوبیوں سے ربط دیتے ہوئے مایوس، لاعلاج، گناہوں سے لبریز، مشکلات کے انبار میں دبے ایسے ہی لوگوں خصوصاً خواتین کے لئے قرآن کریم کی سبع مثانی "یعنی 7 آیات کی مکمل قرآن کریم کی تاثیر لئے ہوئے سورۃ الحمد شریف" کی آئمہ معصومینؑ کے فرمودات کی روشنی میں امام عصرؑ کی سرپرستی وراہنمائی سے ترتیب ادائیگی پیش خدمت ہے۔ کیونکہ رسالت مآب کا فرمان مبارک خطبہ غدیر میں موجود ہے کہ "سورہ الحمد میرے واسطے، علیؑ اور اولادِ علیؑ کے لئے نازل ہوئی اور انہی سے مختص ہے۔ جو ترغیب عمل کے ساتھ ساتھ منفرد اور تاثیر ایزدی کے اعتبار سے تیر بہدف ہے۔ عمل کی کسوٹی پر پرکھ کر مجھ ناچیز کے لئے بھی دعا کریں۔ نیز نتیجہ کی اطلاع بھی دیں، تا کہ یقین محکم میں مزید اضافہ ہو سکے۔ کسی اجازت کی ضرورت نہیں۔ زندگی کی جملہ مشکلات کیلئے اس سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔

## (طریقہ ادائیگی عمل)

2 رکعت نماز حاجت کی نیت سے ادا کر کے اس کا ثواب حضور اکرمؐ، 14 معصومینؑ اور بالخصوص جناب فاطمۃ الزہراؑ کو ہدیہ کر دیں اور ان ہستیوں کے واسطے سے قبولیت دعا کی التجا کریں پھر:

| | | |
|---|---|---|
| (1) | اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْم ○ | 3 مرتبہ |
| (2) | اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ ○ | 7 مرتبہ |
| (3) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (4) | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ | 3 مرتبہ |
| (5) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (6) | اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ ○ | 3 مرتبہ |
| (7) | اَلْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ | 3 مرتبہ |
| (8) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (9) | اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ | 3 مرتبہ |
| (10) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (11) | مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ○ | 3 مرتبہ |
| (12) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (13) | اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ○ | 3 مرتبہ |
| (14) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (15) | اِهْدِنَاالصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ○ | 3 مرتبہ |
| (16) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (17) | صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ○ | 3 مرتبہ |
| (18) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (19) | غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ○ | 3 مرتبہ |
| (20) | اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَسْئَلُهُ التَّوْبَةَ | 3 مرتبہ |
| (21) | يَاوَهَّابُ | 3 مرتبہ |
| (22) | اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ | 7 مرتبہ |

عمل ختم ہوا۔ نماز فجر یا عشاء کے بعد مومنین اس کا ورد اپنا معمول بنالیں، حالات، قضا وقدر کے تحت کتنے ہی خراب کیوں نہ ہو جائیں انشاءاللہ تباہی مقدر نہ بن سکے گی اور متبادل اسباب رزق غیب سے حاصل ہوتے رہیں گے۔ 74 دانوں کی ایک تسبیح تیار کر کے تعداد کے اعتبار سے اس پر نشانات لگالیں۔ چند دنوں میں روانی پیدا ہو جائے گی۔

**شفاءِ امراض:** انار کے تازہ رس پر سورۃ فاتحہ 41 مرتبہ وصل بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے ساتھ دم کر کے اس رس کو مریض بطور دوا دن میں 4 مرتبہ کھانے 4 چمچ استعمال کرے مسلسل 3-4 ماہ تو دائمی بخار، تپ دق، دماغی وقلبی کمزوری ضعف جگر معدہ اور تمام قسم کے ہیپاٹائٹس سے شفا یقینی نصیب ہوگی۔ ثابت قدمی اور اعتقاد واثق شرط ہے۔



# استخارہ کی شرعی حیثیت

خادم پنجتن پاک
تجمل حسین

## لغوی معنی: طلب خیر کرنا، نیکی کی توفیق مانگنا

استخارہ اصطلاح شرعی میں کسی کام کے ہونے یا نہ ہونے کی نسبت ایک خاص طریق پر اشارہ غیبی چاہنا۔ دین کے مسلمہ اصول ہیں جن میں انسان ردوبدل کرے وہ کافر ومشرک ہو جاتا ہے لیکن دنیا کا میدان وسیع و عریض ہے دنیاوی کاموں کے لئے اللہ تعالیٰ سے مشورہ لینا یعنی جہاں انسان تذبذب کا شکار ہو اور عقل کام نہ کر رہی ہو وہاں مرضیِ رب معلوم کرنے کو استخارہ کہا جاتا ہے۔

**استخارہ کیوں کرنا چاہیئے:** انسان کو عموماً تین اشکال پیش آتی ہیں۔

۱۔ ایک کام درپیش ہے اور اُس کے کرنے کا پختہ ارادہ ہے۔

۲۔ ایک کام درپیش ہے اور یہ رائے قائم نہیں ہوتی کہ اس کام میں بہتری ہے یا نہیں یا دو کام درپیش ہیں اور رائے قائم نہیں ہوتی کہ وہ کون سا کام ہے جو میرے لئے مناسب ہوگا اور کیا جائے۔ ۳۔ فلاں کام ہوگا یا نہیں۔

پہلی صورت میں کوئی رکاوٹ نہیں کیونکہ ظاہر اسباب اور ضروریات اس کام کے حق میں ہیں اور کام کرنے کا ارادہ بھی ہے ضرورت اس امر کی ہے کہ رب تعالیٰ سے دعا کی جائے کہ اس کا کام بخیر وخوبی احسن طریق سے انجام پائے لہٰذا استخارہ کر کے کام کو کر پائے۔

**قرآن میں ذکرِ استخارہ:** بحوالہ پارہ نمبر ۲۵ سورہ الشوریٰ آیت نمبر ۳۸۔ ترجمہ (استخارہ بمعنی مشورہ)

''اور جو اپنے پروردگار کا حکم مانتے ہیں اور نماز پڑھتے ہیں اور ان کے کُل کام آپس کے مشورے سے ہوتے ہیں اور جو کچھ ہم نے انہیں عطا کیا۔''

**احادیث کی روشنی میں ذکر استخارہ:**

حاکم ترمذی نقل کرتے ہیں کہ ''نبی اکرمؐ صحابہ کرام کو استخارہ تعلیم فرماتے جس طرح آیات قرآنی کی تعلیم فرماتے''

دوسری روایت جامع الاصول میں نقل کی ہے کہ ''ہرگز نقصان نہ اُٹھائیگا وہ شخص جس نے استخارہ کیا اللہ تعالیٰ سے اور ندامت نہ اُٹھائیگا جو آپس میں مشورہ کرے اور فقیر نہ ہوگا جو میانہ روی اختیار کریگا۔

تیسری حدیث حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے فرمایا اے انس جس کام کا بھی قصد کرے تو استخارہ کر اللہ تعالیٰ سے سات بات پھر جو کچھ تیرے دل پر القاء ہو اس پر عمل کرنا ہی بہتر ہے۔

۴۔ ظفر جلیل شرح حصنِ حصین میں تحریر کرتے ہیں کہ جب کسی کام (مباح) کا ارادہ کرے تو استخارہ کرنا بہتر ہے۔

۵۔ مشکوٰۃ شریف فصل اوّل باب التطوع طوالت مضمون کی وجہ سے حدیث کا مرکزی حصے کا مفہوم تحریر کرتا ہوں کیونکہ حدیث مبارکہ نصف رکوع کے برابر ہے جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت ہے اہم کام کا ارادہ کرے تو پہلے دو رکعت نماز نفل برائے استخارہ پڑھے اور بعض روایات میں دو دو سلام سے چار رکعت نفل ادا کرے۔

i۔ **قُربَۃً اِلَی اللّٰہِ** رکعتِ اوّل میں سورہ الحمد کے بعد **اِذَا زُلزِلَتْ** دوسری رکعت میں سورہ الحمد کے بعد **وَالعَادِیَات** اور تیسری رکعت اوّل میں سورہ الحمد کے بعد **اِذَا جَاءَ** اور چوتھی میں سورہ الحمد کے بعد **قُلْ ھُوَاللّٰہُ** ہر رکعت میں سورتوں کے بعد پندرہ مرتبہ تسبیحات اربعہ تلاوت کریں یعنی رکوع و سجود میں بھی تسبیحات پڑھیں۔

ii۔ طریق نمبر۲۔ دو رکعت نفل سورہ حمد کے بعد ایک مرتبہ سورہ توحید تین مرتبہ درود پاک پھر پندرہ مرتبہ دعائے توسّل ہر رکعت میں ادا کریں اور مناجاتِ استخارہ پڑھ کر استخارہ کریں۔

**مناجات استخارہ:** اوّل آیت الکرسی کو پڑھ کر پھر سورہ انعام پارہ نمبر 7 رکوع نمبر 7 آیت نمبر 58 پھر دس مرتبہ درود پڑھ کر استخارہ کریں۔ ii۔ نادِ علیؑ iii۔ بحوالہ مفاتیح الجنان صفحہ (1451-1452)

iv۔ تحفۃ العوام مقبول جدید صفحہ نمبر 319، V جعفری تحفۃ العوام صفحہ 69۔

تقریباً بیس کے قریب مناجات بندہ نے اپنی کتاب مولف استخارہ و فال میں درج کی ہیں۔ جن میں سے ایک مناجات تحریر کر رہا ہوں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ رَبَّ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَرَبَّ اِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَبَّ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَبَّ اِسْحٰقَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَبَّ يَعْقُوْبَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَبَّ جِبْرَائِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَبَّ مِيْكَائِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَبَّ اِسْرَافِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَرَبَّ عِزْرَائِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَمُنَزِّلَ التَّوْرَاةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِيْمِ اَرِنِيْ فِيْ مَنَامِيَ اللَّيْلَةَ مَااَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ۔

**کن لوگوں سے استخارہ کروانا چاہیئے:** مجتہد۔ عالم باعمل۔مفتی۔ پابندِ شریعت انسان۔متقی۔عابد۔زاہد۔صالح۔صاحب تقویٰ۔پابند صوم وصلوۃ۔

**آدابِ استخارہ:** باوضو۔ فاسد خیالات سے دل و دماغ پاک ہو۔ تنہائی۔گفتگو سے پرہیز۔کامل یقین۔ہمہ تن خالق حقیقی کی طرف متوجہ ہونا۔ انکار کی صورت میں دوسری یا تیسری بار استخارہ کرنا بے محل اور بے موقع ہے۔ فرض اور واجب امور کے لئے استخارہ کرنا آداب کے منافی ہے۔

**ممنوعاتِ استخارہ:** فعل حرام و مکروہات کا ترک کرنا یا نہ کرنا روزانہ کھانا پینا سٹہ بازی چوری زنا گیم کی قرعہ اندازی کے نمبر اکڑا، پنگھوڑا، مال سود پر دینا۔ مال ہاتھ آئیگا یا نہیں، فلاں عورت قابو آئے گی کہ نہ، بیوی کی مرضی کے بغیر زیور بیچنا۔

**استخارہ کنی طریقوں سے کیا جاسکتا ہے:**

بذریعہ دل، ذریعہ اعداد، بذریعہ جسم، بذریعہ نادِعلی، بذریعہ تسبیح، بذریعہ کاغذ اور پانی، بذریعہ مٹی، بذریعہ طلسم، بذریعہ خواب، بذریعہ قرآن، بذریعہ مزدور، بوقت گرہن بذریعہ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ بذریعہ سورہ الحمد حالتِ قیام میں۔ اوقاتِ استخارہ، اسی جنتری میں کہیں درج ہوں گے۔

**دو استخارے بذریعہ خواب:** طریقہ استخارہ نظام الدینؒ اولیاء:۔ (بحوالہ مکمل گنجینہ عملیات صفحہ ۱۲۱۔ طلسمات عجائب حاجی میر مصاحب علی حنفی چشتی نظامی فخری مطبع بمبئی کریمی پریس ۱۳۳۸ء)

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٥٦ | ٥١ | ٥٨ |
| ٥٧ | ٥٥ | ٥٣ |
| ٥٢ | ٥٩ | ٥٤ |

بعد از نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ لا اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ اوّل وآخر ١١۔١١ مرتبہ درود شریف پڑھے پہلے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پاک کپڑے میں لپیٹ کر مصلّے کے نیچے رکھ لے اور یہ عزیمت 1000 مرتبہ پڑھ کر کسی سے ہمکلام نہ ہو اور ذہن میں کام رکھ کر نیت درست ہو اوّل شب ہی میں حال معلوم ہو جائیگا زیادہ سے زیادہ تین یوم کرے۔

**استخارہ حضرت موسٰیؑ بذریعہ طلسم:**

بوقت استخارہ عطر خوشبو لگا ہوا کمرہ اگر بتی سلگتی ہو کپڑے پاکیزہ ہوں ۱۴ مرتبہ درود پاک پڑھیں اور سونے کے وقت یہ نقش مشک و زعفران سے تحریر کرکے سرہانے رکھ کر سوائیں تمام احوال رات کو ظاہر ہو جائیں گے جمعرات خلوص نیت شرط ہے اور استخارہ ذہن میں رکھے۔



**استخارہ بذریعہ شعر:** تین دن شروع جمعرات جمعہ کی درمیانی شب کہ کام کس طرح ہوگا۔ دیر کیوں ہوئی۔ اثر مند نہیں ہوا خبر ہو، شعر ٣٠٠ مرتبہ پڑھیں۔ هُوَالْحَبِيْبُ الَّذِیْ تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمٖ بے اولاد مرد اولاد نرینہ کی دوا اور نقش دستیاب ہے۔ خادم پنجتن پاک تجمل حسین۔ا۔ر جانہ روڈ پیر محل ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ فون: 0307,7777131,03334128131

tajammal_hussain@hotmail.com

## برائے درد چشم

☆ آنکھوں کی تکلیف و بیماری کیلئے سورۂ کوثر اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں آشوبِ چشم سے نجات ملے گی نیز ہر قسم کی مصیبت اور پریشانی کیلئے بھی بہت مفید ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے اپنے صحابی حضرت مفضلؒ کو آشوبِ چشم کیلئے یہ دعا تعلیم فرمائی تھی طریقہ اس کا یہ ہے کہ کھانا کھانے کے بعد ہاتھ دھو کر داہنے ہاتھ کا انگوٹھا داہنی آنکھ پر اور بائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی بائیں طرف والی آنکھ پر رکھ کر تین تین مرتبہ درج ذیل دعا پڑھتے ہوئے آنکھ پر پھیرے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْمُحْسِنِ الْمُجْمِلِ الْمُنْعِمِ........(اپنا نام)

بینائی کی کمزوری رفع ہونے کے واسطے یہ دعا سات مرتبہ اس طرح پڑھے کہ آنکھوں پر انگلیاں پھیرتا رہے دُعا کے بعد آیت الکرسی مع بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ خالدون تک پڑھے (مفاتیح الجنان)

اُعِيْذُ نُوْرَ بَصَرِیْ بِنُوْرِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَايُطْفَاٴُ

(میں اپنی آنکھوں کے نور کو اللہ کے نور کی پناہ میں دیتا ہوں جو بجھتا نہیں)۔

# قرآن کے ذریعے

## بیماریوں سے شفاء اور پریشانیوں کا فوری حل

تمام تعریفیں خدائے عزّوجل کیلئے اور درود و سلام محمدؐ و آلِ محمدؐ کیلئے ہیں۔

### ① مالی پریشانی فوری ختم ہونے کے لئے

یَاایْلُ    یَااِیْلَیاہُ    یَااللّٰہ

یَافَتَّاحُ    یَافَتَّاحُ    یَافَتَّاحُ

یَاجِبْرَائِیلُ یَامِیْکَائِیلُ یَااِسْرَافِیْلُ یَامِهْلَائِیلُ

کو آدھی رات گزرنے کے بعد باوضو ہو کر خوشبو لگا کر مصلّے پر بیٹھ کر (۳۰۰) تین سو مرتبہ پڑھ کر دعا طلب کریں۔ (۲۱ دن متواتر) روزانہ پڑھنے کے بعد بغیر کسی سے بات کیئے سو جائیں۔ انشاء اللہ ایسی امدادِ غیبی ہو کہ عقل حیران ہو جائے۔ یقین ضروری ہے۔

### ② امتحان میں کامیابی کے لئے۔ (بعد اصرار)

عشاء کی نماز کے بعد اُسی جاء نماز پر اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں (۳۰۰) تین سو مرتبہ۔ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ ۔ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ ۔ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ ۔ پڑھیں پھر دعا طلب کریں۔ امتحانی نتیجہ آنے تک پڑھتے رہیں۔

### ③ جگر اور گردوں کے تمام امراض کیلئے

کَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّکَلِمَاتِ رَبِّیْ

ایک کاغذ پر لکھ کر تعویز بنالیں۔ عورتیں گلے میں ڈالیں۔ مرد سیدھے بازو پر باندھیں۔ اس کے علاوہ کاغذ یا سفید چینی کی پلیٹ پر زردہ کے رنگ یا زعفران کو عرق گلاب میں حل کر کے تحریر کریں اور صاف پانی سے دھو کر نہار منہ پی لیں۔ شفاء ہونے تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ شفاء ضرور ہوگی۔

### ④ رسولی کے خاتمے کیلئے

جسم میں کسی بھی جگہ رسولی ہو تو

یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ



(دائرے کے بیچ میں نقطہ لگا کر اس طرح کاٹیں کہ کراس بن جائے)

کاغذ یا سفید پلیٹ پر زردہ کے رنگ یا زعفران کو عرق گلاب میں بھگو کر تحریر کریں اور تین وقت کم از کم ۴ ماہ متواتر پی لیں انشاء اللہ رسولی ختم ہوں۔

### ⑤ دمہ کے لئے

چینی کی سفید پلیٹ یا سونے کے پترے پر زردہ کے رنگ سے تحریر کرکے صاف پانی سے دھو کر پی لیں۔

یَا فَارِقُ    یَا فَارِقُ    یَا فَارِقُ

یَا فَارِقُ    یَا فَارِقُ    یَا فَارِقُ

یَا فَارِقُ    یَا فَارِقُ    یَا فَارِقُ

دن میں تین مرتبہ پی لیں۔ گرد و غبار سے دور رہیں۔

### ⑥ بڑی سے بڑی مشکل و پریشانی ختم ہونے اور جائز مراد کے جلد پوری ہونے کے لئے

اَللّٰہُ الصَّمَدُ کو ایک ہزار ایک مرتبہ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ۴۱ دن تک پڑھیں، وقت، جگہ ایک ہو بغیر ناغہ کے کریں۔ انشاء اللہ حیران کن نتائج برآمد ہوں گے۔ اگربتی ضرور جلالیں۔

## مجرب نقوش

### ① مرگی سے شفاء کے لئے

مثلث ہوا، تانبا، آتش سے شروع کریں۔ تانبے کی تختی پر لکھ کر اتوار کی رات تین کسی مسلمان سے تحریر کروائیں۔ اور مرگی کے مریض کے گلے میں ڈال دیں اسی تختی کے برابر دوسری تختی چاندی کی تیار کروا کر اسی رات خیرات کریں۔ جلد شفاء ہوگی۔ (مجرب ہے)

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

### ② میاں بیوی میں بے پناہ محبت کے لئے

سورۃ یوسفؑ کا دم کیا ہوا پانی سوتے وقت تین گھونٹ مطلوب کو پلائیں اور سورہ یوسفؑ دم بھی کریں۔ سات دن متواتر۔ یہ نقش کالی سیاہی سے باوضو ہو کر تحریر کریں اور طالب کے گلے میں ڈالے یا سیدھے بازو پر باندھے۔

نقش اگلے صفحے پر درج ہے۔

نقش نیک ساعت میں چاندی سے لکھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۸۷ |
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۹۷ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۴ |

## ۳ رشتہ کی بندش کے خاتمے کیلئے

مندرجہ ذیل نقش تحریر کرکے اُس لڑکی یا لڑکے کے گلے میں ڈال دیں جس کی بندش کی گئی ہو۔ انشاءاللہ ایک ماہ میں بندش ختم ہو کر رشتہ ہوگا۔ نقش اس طرح بنائیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۶۷ | ۵۷۷۰ | ۵۷۷۳ | ۵۷۵۹ |
| ۵۷۷۲ | ۵۷۶۰ | ۵۷۶۶ | ۵۷۷۱ |
| ۵۷۶۱ | ۵۷۷۵ | ۵۷۶۸ | ۵۷۶۵ |
| ۵۷۶۹ | ۵۷۶۴ | ۵۷۶۲ | ۵۷۷۴ |

## ۴ اگر کسی عورت کی کوکھ بندھی ہو تو

سورۃ واقعہ کا نقش بنا کر نقش کے اُوپر آیت سحر سے تحریر کرکے گلے میں ڈالیں۔ ایک بوتل میں پانی بھر کر اس پر (۹۹) اسماء مبارکہ ایک مرتبہ، سو (۱۰۰) مرتبہ آیت السحر اور ایک مرتبہ سورۃ واقعہ دم کریں۔ سات دن متواتر یہ پانی پلائیں۔ ہر ہفتے اسی طرح پانی کی بوتل دم کریں اور صبح و شام پلائیں۔ یاد رکھیں۔ پانی حمل ٹھہرنے کے ۲ ماہ بعد شروع کریں۔ نقش شروع میں ہی ڈال دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۴۱ | ۲۵۷۴۴ | ۲۵۷۴۷ | ۲۵۷۳۳ |
| ۲۵۷۴۶ | ۲۵۷۳۴ | ۲۵۷۴۰ | ۲۵۷۴۵ |
| ۲۵۷۳۵ | ۲۵۷۴۹ | ۲۵۷۴۲ | ۲۵۷۳۹ |
| ۲۵۷۴۳ | ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۳۶ | ۲۵۷۴۸ |

## ۵ کاروبار کی بندش، قرض کی ادائیگی، معاشی تنگی ختم ہونے کیلئے

روزانہ بعد نماز عشاء یا منتقم (۶۳۰) مرتبہ سات سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ مندرجہ ذیل نقش تحریر کرکے کاروبار کی جگہ لٹکا دیں اور ایک نقش گلے یا سیدھے بازو پر باندھیں۔ انشاءاللہ ۲۱ دن میں سحر ختم ہو کر بہتری آئے گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۲ | ۱۷۵ | ۱۷۸ | ۱۶۵ |
| ۱۷۷ | ۱۶۶ | ۱۷۱ | ۱۷۶ |
| ۱۶۷ | ۱۸۰ | ۱۷۳ | ۱۷۰ |
| ۱۷۴ | ۱۶۹ | ۱۶۸ | ۱۷۹ |

## ۶ مفاتح القلوب

(صرف جائز مقصد کے لئے استعمال کی اجازت ہے)

اس نقش میں سورۃ جنّ، سورۃ مُزمّل، سورۃ قٓ، سورۃ الشمس، سورۃ فتح، سورۃ یوسفؑ، چہار قُل، آیت الکرسی، حروف مقطعات، ہفت سلام، آیت قل اللّٰھم کے اعداد ہیں انتہائی مجرب و مؤثر ہے باوضو ہو کر بیٹھ کر خوشبو جلا کر تحریر کریں۔ پھر عطر لگا کر گلے میں باندھ لیں۔ ناپاکی میں علیحدہ کریں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ق ۲۱۷ع | ع ۲۱۷ع | ۸ ث ۱۷ع |
| ساع ۲۱۷ع | ش ۲۱۷ع | ک ۲۱۷ع |
| عن ۲۱۷ع | ق ۲۱۷ع | ن ۲۱۷ع |

اپنے مسائل جوابی لفافے کے ساتھ خط کے ذریعے تحریر کریں۔ فی سبیل اللہ فون پر بھی مسائل کا حل دریافت کریں۔ بالمشافہ ملاقات کے لئے صرف جمعہ اور اتوار۔ ۳ بجے تا ۵ بجے شام۔

سید ندیم اختر زیدی الحسینی
B276 سروے 627 گلی نمبر 7 عون محمد چوک جعفر طیار سوسائٹی ملیر ٹاؤن کراچی۔
ویب سائیٹ: www.nadeemzaidi-ucoz.com
فون: 021-4226083 ، موبائل: 0334-3131478

## دُعا برائے دفع دُشمنان

دفع اعداء کیلئے یہ دُعا خاص اثر رکھتی ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِنُوْرِکَ الَّذِیْ لَایُطْفٰی وَبِعَزَآئِمِکَ الَّتِیْ لَا تُخْفٰی وَبِعِزِّکَ الَّذِیْ لَایَنْقَضِیْ وَبِنِعْمَتِکَ الَّتِیْ لَا تُحْصٰی وَبِسُلْطَانِکَ الَّذِیْ کَفَفْتَ بِہٖ فِرْعَوْنَ عَنْ مُوْسٰی عَلَیْہِ السَّلَامُ (اسکے بعد یہ کہے "یااللہ مجھ سے میرے دشمنوں کو دُور رکھ" وغیرہ۔ یہ دُعا حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے۔ (اُصول کافی میں درج ہے۔

مرسلہ: غلام حسین، میانوالی

## گھر سے نکلتے وقت کی دعا

حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ ہر مومن کو چاہیئے کہ گھر سے نکلتے وقت یہ الفاظ وردِ زبان کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ وَتَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ

**برائے حفاظت:** ہر روز ۴۵ بار یَاعَفُوُّ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔

# ریکی، اسمائے حسنیٰ اور حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اقدس کی قوت شفا کے ذریعے امراض اور مسائل سے نجات

ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی

2009ء کی امامیہ جنتری میں اسی موضوع پر میرا ایک مختصر مضمون شائع ہوا۔ اس مضمون کو پڑھ کر اندرون ملک اور بیرون ملک سے بہت سے احباب نے خطوط، ٹیلی فون اور ای میل کے ذریعے رابطہ کیا۔ بعض نے اپنے مسائل کے حل کے سلسلے میں اور بعض نے کچھ سوالات کے جوابات کے لئے، جو اس مضمون کے مطالعہ سے ان کے ذہن میں پیدا ہوئے تھے۔ اس مضمون میں ہم ان میں سے بعض سوالات کے جوابات تحریر کریں گے تاکہ ان سب لوگوں کی معلومات میں بھی اضافہ ہو جائے جن کے ذہنوں میں سوال تو پیدا ہوئے مگر کسی وجہ سے وہ پوچھ نہ پائے۔

سوال: اسمائے حسنیٰ کے ذریعے کس قسم کے مسائل کو حل کیا جا سکتا ہے؟

جواب: اسمائے حسنیٰ کے ذریعے ہر قسم کے مسائل حل ہو سکتے ہیں اور ہر قسم کے روحانی اور مادی فوائد حاصل کئے جا سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس کائنات میں موجود ہر چیز کو بے شمار قسم کی نعمتوں سے مسلسل نواز رہا ہے۔ اس کی ہر نعمت، جو آپ کے پاس موجود ہے اور جو آپ حاصل کرنا چاہتے ہیں، اس کے کسی نہ کسی اسم کی تجلی (انرجی) کا نتیجہ ہوتا ہے۔ اسی لئے اللہ نے فرمایا ہے:

**وَ لِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا**

''تمام خوبصورت نام اللہ ہی کے ہیں، پس اسے انہی کے ذریعے پکارو'' (اعراف:180)

اللہ تعالیٰ کے ایک سو نام ہیں، ایک ذاتی اور ننانوے صفاتی۔ ان میں سے ہر نام کی ایک مخصوص انرجی ہوتی ہے اور ہر انرجی کے لاتعداد درجات ہوتے ہیں۔ ایک سے زیادہ ناموں کی ترکیب سے کھربوں اقسام کی انرجی وجود میں آتی ہے۔ جیسے عربی کے حروف تہجی کی تعداد 28 ہے مگر ان سے بننے والے الفاظ اور کلمات لاکھوں کی تعداد میں ہے۔ اگر انسان اپنے حالات سے مطابقت رکھنے والے اسم الٰہی کو پا لے اور تمام ظاہری و باطنی شرائط کے ساتھ اس پر عمل کرے تو وہ اسم اس شخص کے لئے اسم اعظم بن جاتا ہے جس کی طاقت (انرجی) سے وہ ہر کام کر سکتا ہے۔ اگر قرآن شریف کا غور سے مطالعہ کیا جائے تو یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ قرآن شریف کی بنیاد بھی اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام جو ناطق قرآن ہیں وہ بھی اسمائے حسنیٰ ہیں جیسا کہ یہ بات معصومین کی حدیث میں بھی بیان ہوئی ہے۔

سوال: ریکی کیا ہے اور اسمائے حسنیٰ کے ساتھ اس کا کیا تعلق ہے؟

جواب: ریکی جاپانی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں ''کائناتی قوت شفا''۔ ریکی اللہ تعالیٰ کی رحمت کی بے شمار تجلیات میں سے ایک ہے۔ دنیا میں موجود ہر چیز جو مخلوق کو کسی بھی قسم کا فائدہ پہنچا سکے وہ اللہ کی رحمت کی تجلی ہوتی ہے۔ دنیا میں ہر شخص کی خواہش ہوتی ہے کہ اسے کوئی غیر معمولی روحانی یا ماورائی طاقت حاصل ہو جائے جس سے وہ اپنی زندگی میں زیادہ سے زیادہ کامیابی، خوشی اور اطمینان حاصل کر سکے۔ لیکن لوگوں کی بھاری اکثریت ایسی طاقت حاصل کرنے میں ناکام رہتی ہے اس لئے کہ ایسا کرنے کے لئے مشکل ریاضتیں اور عملیات کرنے پڑتے ہیں۔ ریکی دنیا کی واحد ماورائی طاقت ہے جسے دس سال سے زائد عمر کا ہر شخص حاصل کر سکتا ہے اس لئے کہ اس میں کوئی چلے اور ریاضتیں نہیں کرنی پڑتی ہیں۔ اسمائے حسنیٰ کے ساتھ اس کا تعلق اس طرح بنتا ہے کہ اگر کوئی ریکی پریکٹیشنر ریکی کرتے وقت اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے کسی مناسب اسم کا ذکر بھی کرے تو ریکی کی تاثیر میں بہت اضافہ ہو جاتا ہے۔

سوال: ریکی سے کیا فوائد حاصل کئے جا سکتے ہیں؟

جواب: زندگی کے ہر شعبے میں کسی بھی قسم کی کمی یا کوتاہی کا خاتمہ کرنے کے لئے ریکی بہت موثر ہے۔ ریکی کے ذریعے آپ اپنا اور دوسروں کا علاج کر سکتے ہیں، اپنے ماحول سے منفی اثرات کا خاتمہ کر سکتے ہیں، منفی سوچوں، ٹینشن(Tension) اور سٹریس(Stress) کو کنٹرول کر سکتے ہیں، اپنے اور دوسروں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنا سکتے ہیں۔ ریکی کے استعمال سے آپ اپنی ذہنی و جسمانی صلاحیتوں میں اضافہ کر سکتے ہیں، آپ کا تعلق جس بھی شعبہ زندگی سے ہو اس میں اپنی کارکردگی میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ جن طالبعلموں نے ریکی کی تربیت حاصل کی ہوتی ہے ان کا تعلیمی گریڈ پہلے کی نسبت بہت بہتر ہو جاتا ہے۔ اگر کوئی کسان فصل بونے سے پہلے بیجوں کو ریکی سے چارج کر لے تو اس کی فصل زیادہ اور اچھی ہوتی ہے۔ ریکی کے ذریعے ہر قسم کی جسمانی، نفسیاتی بیماری کا موثر علاج کیا جا سکتا ہے، خاص طور پر خواتین کی

مخصوص تکالیف میں اس کا اثر بہت حیرت انگیز پایا گیا ہے۔ مختصر یہ کہ ریکی کے ذریعے آپ اپنی زندگی کی کوالٹی کو ہر لحاظ سے بہتر بنا سکتے ہیں۔

سوال: ریکی کی کتنی اقسام ہیں؟

جواب: ریکی کی کئی اقسام ہیں۔ یوسوئی ریکی (جو ریکی کے دریافت کرنے والے ڈاکٹر میکاؤ یوسوئی کے نام پر ہے)، کنڈلنی ریکی، چکرا ریکی، اسمائے حسنیٰ ریکی، رضوی ریکی۔ (ریکی کی یہ قسم راقم الحروف کو حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اقدس پر عطا ہوئی۔ اس میں حضرت امام رضا علیہ السلام کے روضہ اقدس کی قوت شفا سے بیماریوں کا علاج اور مسائل کو حل کیا جاتا ہے) ہر طریقہ علاج کی طرح ریکی کے ذریعے شفا بھی صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے۔ الحمد للہ ریکی اور اسمائے حسنیٰ کی برکت سے بہت سے لوگوں کے مسائل حیرت انگیز طور پر حل ہوئے ہیں۔ جن خاندانوں میں کسی بزرگ کو کینسر، ہیپاٹائیٹس، شوگر یا کوئی اور خطرناک بیماری رہی ہو، اس خاندان میں نئے پیدا ہونے والے بچوں کا دوران حمل ریکی کے ذریعے علاج کر کے ان کو ان موروثی بیماریوں سے بچایا جا سکتا ہے۔ ریکی کے ذریعے علاج میں ایک اور خاص بات یہ بھی ہے کہ اس کے ذریعے دنیا بھی میں کسی جگہ پر موجود کسی بھی شخص کا علاج کیا جا سکتا ہے۔

سوال: ریکی سیکھنے کے لئے کتنا عرصہ درکار ہوتا ہے؟

جواب: ریکی کا پہلا درجہ (Level 1) سیکھنے کے لئے اڑھائی سے تین گھنٹے کا وقت صرف ہوتا ہے۔ البتہ اگر دور بیٹھے اس کی تربیت حاصل کی جائے تو اس پر کچھ زیادہ وقت صرف ہو سکتا ہے۔ ٹینشن اور پریشانی سے بھرپور آج کے جدید دور میں ہر گھر میں کم از کم ایک فرد ضرور ایسا ہونا چاہیئے جس نے ریکی درجہ اول کی تربیت حاصل کی ہوئی ہو۔ جہاں ہر گھر میں ٹی وی، فریج، اے سی، کار، موٹر بائیک، فرنیچر، کمپیوٹر اور دیگر وسائل پر بھاری رقوم خرچ کی جاتی ہیں تا کہ زندگی کی کوالٹی کو بہتر بنایا جا سکے وہاں تھوڑی سی اور کوشش کر کے اگر گھر کا ایک شخص ریکی ہیلر بن جائے تو پورے خاندان کی زندگی کی کوالٹی بہت بہتر ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ بحق محمدؐ و آل محمدؐ تمام مومنین اور مومنات کی زندگی میں ہر قسم کی خیر و برکت عطا فرمائے۔

ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی

فاضل قم۔ ایم اے (اسلامیات۔ عربی۔ فارسی) پی ایچ ڈی (روحانیات و روحانی معالجہ)

رابطہ: 0092-42-37415442, Mob: 0333-4394138

URL: www.drhamadani.com.

email: syedniazm@yahoo.com

## نسخہ شوگر تجربہ شدہ ھوالشافی

ثر مکی، چنگ، مصبر، لوبان اصلی، کلونجی ہر ایک سو سو گرام۔ ان تمام چیزوں کو باریک کوٹ کر تین سیر پانی میں ڈال دیں اور آگ پر دس منٹ خوب اُبلنے دیں۔ پھر اتار کر چھان کر محفوظ رکھ لیں۔ ایک چھٹانک روزانہ نہار منہ 40یوم تک پئیں۔ 40دن بعد ایک دن چھوڑ کر یکے بعد دیگرے تین خوراک استعمال کریں۔ انشا اللہ اب آپ کا شوگر ختم ہے۔ جو مرضی کھائیں پئیں۔

## نسخہ ھیپاٹائٹس اے۔بی سی ھوالشافی تجربہ شدہ

کاسنی، گل نیلوفر، خرفہ، کاہو۔ ہر ایک چھ چھ ماشہ ایک یوم کی خوراک ہے۔ کل 21یوم کا وزن ہے۔ یہ ادویات پنساری سے ہر ایک 11+11تولے لے کر 21خوراک بنائیں۔ رات کو مٹی کے کورے برتن میں ڈال کر ایک گلاس پانی شامل کر کے باہر شبنم میں جالی چھاننی وغیرہ سے ڈھک دیں۔ صبح ان چیزوں کو ہاتھ سے مسل کر چھان لیں۔ حسب ذائقہ مصری شکر ملا کر مریض کو پلائیں۔ انشا اللہ یقینی شفا ہوگی۔

**قرض سے نجات کے لئے** جمعہ کی نماز سے پہلے درود شریف 100بار، سورۃ اخلاص 100بار، اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ ۔ 70بار پھر درود شریف 100بار پڑھ کر دعا کریں۔

## تخریب کاری و خود کش حملوں سے بچنے کیلئے

(اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ)
(حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ)

گھروں، خصوصاً بسوں، ریلوں، دفاتر، مساجد میں پڑھو۔

شرف آفتاب، شرف قمر، 4رجب المرجب، آخری جمعہ رمضان، برج ثابت میں مشک و زعفران سے خصوصی چلہ میں تیار کیے گئے نقوش، امتحان و مقدمات میں کامیابی، تسخیر اُمراء، وعوام، مخالفوں، دشمنوں سے تحفظ خودکش حملوں سے تحفظ، رزق میں فراخی فراوانی، خوشحالی، جادو، جنات سے تحفظ کے علاوہ وزراء، ممبران قومی و صوبائی اسمبلی کیلئے لوح عظیم گھروں، کارخانوں، دفاتر، ہوٹلوں کیلئے ہاتھ سے لکھی ہوئی لوحات "22"x30 محدود تعداد میں میسر ہیں۔

معالج روحانی سید بغداد علی شاہ مشہدی رضوی
سجادہ نشین مشہدی بال سیداں فتح پور تھایالہ ضلع کوٹلی آزاد کشمیر
فون نمبر 05826-403072

شیخ زوّار رضا جاوا (علوم فلکیات)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا هُوَ

**۱۴۳۱ھ ہجری** | **2010ء عیسوی**

# نوروز عالم افروز

**عرض بلد 33-43N**

**طول بلد 73-04E**

تحویل آفتاب در برج حمل

مورخہ 20 مارچ 2010ء بروز ہفتہ

رات 10 بجکر 33 منٹ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم

**بادشاہ:** زحل

**وزیر:** قمر

**سپہ سالار:** مشتری

**مشیر:** عطارد




**صدقات:** سیاہ ماش، روغن سیاہ، لوہا، کپڑا سیاہ، جانور سیاہ، نمک سیاہ، گل کاسنی، لاجورد، نیلم، سنگِ حدید

مورخہ 20 مارچ 2010ء بروز ہفتہ رات 10 بجکر 33 منٹ پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔ بادشاہ سال زحل سیاہ گھوڑے پر سوار جلوہ افروز ہوگا۔

**خوراک:** آلو بخارہ، توت سیاہ، منقہ، جامن، دال ماش، ساگ ہر قسم

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم امامیہ جنتری کے قارئین نوروز کے پاکستانی وقت 10:33 سے 5 گھنٹے نفی کرلیں۔ تو گرین وچ میں ٹائم نکل آئے گا۔ اس وقت میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم کو جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ نوروز کا وقت حاصل ہو جائے گا

**یادرہے** اگر حکومت پاکستان 2009ء کی طرح کسی عرصے کیلئے ایک گھنٹہ گھڑیاں آگے کرتی ہے تو دیئے گئے اوقات اس عرصے کے دوران اسی حساب سے حاصل کیے جائیں گے

شیخ زوار رضا جاوا

# پاکستان زائچہ نوروز کی روشنی میں



قارئین کرام! اسلام علیکم۔ اس سال کا زائچہ نوروز گذشتہ صفحہ پر آپ ملاحظہ کر چکے ہیں۔ آئیے اب سیارگان کی روشنی میں ملکی حالات کا جائزہ لیتے ہیں۔ طالع میں برج عقرب آیا ہے اور اس کا حاکم ستارہ مریخ دسویں گھر اوج کی حالت میں موجود ہے۔ امسال ملک میں فوج کا کردار انتہائی نمایاں نظر آ رہا ہے۔۔ ارض پاک کی دنیا میں عزت افزائی پاک فوج کی وجہ سے ہوگی۔ امسال ملک میں، وزارت داخلہ، صوبائی و قومی اسمبلیوں کا کردار خاصہ مثبت اور سرگرم دکھائی دے رہا ہے۔ اسی طرح سماج دشمن عناصر بھی خاصے مظبوط ہو رہے ہیں۔ مذہبی جماعتوں سے متعلقہ ستارہ مشتری بھی زائچہ میں خاصا مظبوط ہے۔ سال 2010 کا زیادہ عرصہ مشتری کی پوزیشن مذہبی جماعتوں کے مظبوط ہونے اور مریخ کی بہتر پوزیشن فوج کے مظبوط ہونے کی دلیل ہے۔ امسال علاوہ 30 جولائی تا 14 ستمبر فوجی ادارے بہترین کارکردگی کا مظاہرہ کر سکیں گے تو دوسری جانب 6 جون تا 9 ستمبر مذہبی جماعتیں بھی کمزور دکھائی دے رہی ہیں۔ پڑوسی ممالک بالخصوص انڈیا اور افغانستان کی جانب سے پاکستان کو تقسیم کرنے کی بھرپور کوشش کی جائے گی جس سے ملک کا اندرونی ماحول خاصا کشیدہ ہو سکتا ہے۔ ارض پاک کو کئی ایک مخالفتوں کا سامنا ہوگا۔ حکمران ایک بار پھر بھرپور غیر ملکی قرضوں پر انحصار کر رہے ہیں۔ پولیس، سول سروسز اور فضائیہ کو مظبوط بنایا جا رہا ہے۔ صحت عامہ اور صحت نسواں پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ صاحب اقتدار پارٹی کو شدید مخالفتوں کا سامنا ہوگا۔ سونے کی قیمت میں مزید اضافہ ہوگا۔ امسال پٹرولیم مصنوعات، کیمیکلز، فرٹیلائزر اور زراعت سے متعلقہ افراد خاصہ منافع کما سکیں گے۔ اس سال ملک میں سخت اور موثر قانونی اصطلاحات کی جائیں گی۔ اور ان کے نفاذ کے لئے انتہائی سخت اقدامات کیے جائیں گے۔ وہ احباب جو کہ کسی بھی طرح خوشبویات، چاندی، تانبہ، کاسمیٹکس، ہوزری، کنفیکشنری، پھول، شیشہ اور سوتی، ریشمی کپڑے کی صنعت سے وابستہ ہیں انہیں بہت محتاط روی سے اپنے بزنس کو آگے بڑھانا ہوگا۔ وگرنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ قیمتوں میں شدید اتار چڑھاؤ متوقع ہے اور چینی کا بحران اگلے سال بھی عوام کو عذاب میں مبتلا رکھے گا۔ ملک میں تعصب، نا اتفاقی، مفلسی اور بے روزگاری میں مزید اضافہ ہوگا۔ عوام بوجہ مہنگائی نامساعد و ناساز گار حالات کی وجہ سے بے حوصلگی کا شکار نظر آئیں گے۔ برسر اقتدار طبقہ زوال کا شکار ہوگا۔ کابینہ کے ممبران کے مابین وسیع اختلافات پیدا ہوں گے۔ ارض پاک کو بہت سی بیرونی خفیہ سازشوں کا سامنا ہوگا۔ اور امسال پاکستان کے خفیہ دشمن خاصے مضبوط اور منظم نظر آ رہے ہیں۔ پروردگار عالم بطفیل محمدؐ و آل محمدؑ ارض پاک کو محفوظ و مامون رکھے۔ (آمین)

## نوروز کی شرعی حیثیت

حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمدؑ نے اپنا دن فرمایا ہے 21 مارچ ۱۰ ہجری ۱۸ ذی الحجہ کی تاریخ وہ ہے جس روز حضورؐ نے مقام غدیر بموقعہ آخر ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابہ کرام کے مجمع میں امام المتقین حضرت علی ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار بمفاد آیہ" یَا اَیُّھَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ "اپنا جانشین فرمایا تھا اور اتفاق سے اسی تاریخ سے حضرت امیر المومنینؑ نے ظاہری طور پر عنان حکومت اسلامیہ سنبھال کر دین حق کو فروغ بخشا تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر آج کے دن خوشی منانے کا حکم دیا گیا ہے۔ خوشبو لگانے اور ایک دوسرے پر پانی چھڑکنے کو کہا گیا ہے۔ پانی چھڑکنے سے حیات نو کے پیدا ہونے کو قرآن مجید نے غیر مبہم الفاظ میں واضح فرمایا ہے۔ اسی دن امام مہدی علیہ السّلام کا ظہور ہوگا۔ باقی آئمہؑ بھی اسی دن رجعت فرمائیں گے۔

## آب نیسان

نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیسان کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے۔ اس مہینہ میں جو پانی برستا ہے۔ اُسے آب نیساں کہتے ہیں۔ امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے۔ کہ جو شخص اس پانی کو جمع کرے اور اس پر سورۃ الحمد اور آیۃ الکرسی، چاروں قل اور سورۃ انا انزلنا کو ستر ستر مرتبہ، اللہ اکبر کو ستر اور ستر مرتبہ لا الٰہ الا اللہ اور ستر مرتبہ دُرود شریف پڑھے اور پھر اس پانی کو پیئے۔ تو خداوند عالم اس کے دل کو نور اور روشنی اور فہم و فراست و بینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص سات روز تک صبح شام اس پانی کو پیئے گا تو اس کے جسم، ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کے درد اور بیماریاں دور ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پیئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور یہ پانی پینے سے بانجھ عورت کی بفضل خدا گود ہری ہوگی۔ انشاء اللہ



# آداب و اعمال نوروز



تحویلِ آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقرّرہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی و صندل وغیرہ سلگائیں۔ دستر خوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سُرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ " یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام " اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

## یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَامُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَامُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیّت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَةً اِلَی اللهِ ، اَللهُ اَکْبَرُ " اور اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۂ " اِنَّآاَنْزَلْنَاهُ " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ یٰاَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ " اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیّت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ " قُلْ هُوَ اللهُ اَحَد " اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس دس مرتبہ " قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ " پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

## اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِنِ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَکَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَاۤ اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَ وَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَا الْجَلَالِ

ڈاکٹر سید نعیم احمد ادیب جعفری
کراچی

# نایاب و مجرّب عملیات برائے حب و تسخیر

12/1-B-2-ایریا-2-لانڈھی نمبر
کراچی نمبر 30
کوڈ 75160
فون نمبر: 0321-2066154

عمل نمبر 1۔ بسمہٖ تعالیٰ یہ ایک نادر و نایاب عمل ہے اور اس قدر قوی الاثر ہے کہ اس کی تعریف کرنے سے قلم قاصر ہے۔ یہ بے نظیر عمل دشمن کو دوست بنا دیتا ہے، روٹھے ہوئے زن و شوہر میں بے پناہ محبت پیدا کر دیتا ہے۔ دولڑے ہوئے بھائیوں کو شیر و شکر بنانے میں بے حد موثر ہے وہ مجرب ترین عمل یہ ہے۔

**عمل کرنے کا طریقہ:** جمعرات کے روز وقت عصر ۲۱ خوشبو دار اگر بتیوں کا انتظام کریں جگہ جسم لباس کی پاکی کا خیال رہے۔ اب مندرجہ ذیل عزیمت ہر ایک اگربتی پر علیحدہ علیحدہ پڑھیں یعنی ۲۱ مرتبہ کُل۔

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ مَا شَآءَ اللّٰہُ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ○ یَاقَیُّوْمُ یَاوَلِیُّ یَادَائِمُ یَااَبَدُیَافَرْدُ یَاوِتْرُ یَاصَمَدُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْم" بِرَحْمَتِکَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○**

یہ پڑھتے ہوئے مقصود / منشاء / مرضی ذہن میں رکھیں۔ اوّل و آخر ۱۴ بار صلوٰۃ بر محمدؐ و آلِ محمدؐ لازمی بھیجیں۔ عمل کے روز سے ۲۱ ویں روز تک ایک اگربتی مخصوص جگہ پر سلگائیں۔ اگربتی جلاتے وقت مطلوب کا تصور ذہن میں رکھیں ۲۱ دن میں انشاءاللہ آپ کو ہر مقصود کو پالیں گے۔

عمل نمبر 2۔ مہندی کے درخت کی تقریباً فٹ بھر لمبی اور ناخن جتنی موٹائی والی لکڑی لے لیجئے۔ اب اسے چھال وغیرہ سے مُبرّا کر کے عرقِ گلاب سے دھولیں۔ یہ تمام عمل صبح صادق کے وقت کریں تو انتہائی قوی التاثیر ہوگا۔ اب (یَاطٰھٰـمُوْنَا) ۷۰ مرتبہ پڑھ کر اس لکڑی پر دم کریں۔ اسے پڑھنے سے پہلے اوّل و آخر 14/14 درود اور 110 بار نادِ علیؑ صغیر لازمی پڑھیں۔ پڑھائی مکمل کرنے کے بعد اس لکڑی کے 110 ٹکڑے تیز دھار آلہ چھری یا بلیڈ سے کرلیں۔ اب ان ٹکڑوں پر عطرِ عود اچھی طرح ملنے کے بعد اس کی پوٹلی سیاہ سوتی کپڑے میں بنا کر سی لیں۔ اس تعویذ نما پوٹلی پر عطر اچھی طرح مل کر اسے کسی اچھی اور پاک جگہ پر محفوظ کرلیں 70 دنوں میں انشاءاللہ آپ کا من پسند مطلب و مقصود پورا ہوگا۔ ان دونوں عملیات کی آزمائش شرط ہے۔ یہ عملیات اساتذہ کے صدری برسوں کی کسوٹی پر پرکھے ہوئے ہیں۔

ان عملیات کو انتہائی دھیان اور توجہ سے کرنے کی ضرورت ہے۔ تاہم صرف جائز مقصد کیلئے کیا جاوے تو فائدہ دیں گے ورنہ سراسر نقصان۔ عملیات کی جُزیں نہ سمجھ آنے یا یہ اشیاء تیار شدہ حاصل کرنے کی صورت میں رابطہ کرسکتے ہیں۔ اپنے تمام دینی و دنیاوی مسائل پریشانیوں، بیماریوں وغیرہ کے سلسلے میں جوابی لفافہ / بذریعہ فون رابطہ کیجئے۔

**مجرب و نایاب عمل** آپ سب کے لئے اس فقیرِ محمدؐ و آلِ محمدؐ کا برسوں کا آزمودہ، کارگر، نایاب اور مجرب ترین عمل حاضر ہے۔ بلڈ پریشر کینسر سوکھے کا مرض (Ricktis) خارش ہر قسم، کینسر، خون کے تمام امراض مثلاً Anamia وغیرہ، معدہ و جگر و قلب و گردہ کے امراض اور آشوبِ چشم وغیرہ کے لئے انتہائی مفید و موثر ثابت ہوا ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز مغرب قبلہ رو ہو کر بیٹھ جائیں ایک صاف جھلکتے (Crystal) نما شیشے کی بوتل میں آب نیساں یا آبِ باراں اس میں بھر کر رکھ لیں۔ جگہ لباس خوشبو وغیرہ کا دھیان رہے۔ اگر آبِ نیساں یا آبِ باراں نہ دستیاب ہو سکے تو منرل واٹر بھی لے سکتے ہیں اوّل و آخر درود بھیجنے کیساتھ ساتھ 110 مرتبہ نادِ علیؑ صغیر پڑھ کر اس پانی پر دم کر دیں۔ عمل کا ایک حصہ مکمل ہوا۔ اب ایک موٹی کاغذ (بٹر پیپر) کے 110 ٹکڑے بنا کر ہر ایک پر نادِ علیؑ صغیر (صرف عربی عبارت / نقش و ترجمہ نہیں) تحریر کرلیں بعد ازاں ان تمام کے تعویذ بنا کر ان پر عطر مل دیں۔ عمل مکمل ہوا۔ یہ تمام تعویذات کسی بھی پاک یا بھاری چیز کے نیچے دبا کر رکھ دیں۔ متاثرہ مریض جب بھی پانی پئیں۔ عمل شدہ پانی اُس عام پانی میں ملا کر پئیں۔ دورانِ عمل اگر مریض صحت یاب ہو جائے تو بھی عمل کو مقررہ مدت تک لازمی مکمل کریں۔ ناغہ کے دنوں کو بعد میں شمار کرلیں۔ عمل کرنے میں دشواری کی صورت میں تیار شدہ پانی حاصل کیا جاسکتا ہے۔ یہ عمل ساعتوں کا محتاج نہیں۔ تاہم آبِ نیساں کی موجودگی میں یہ برق رفتاری سے کام کریگا۔

☆ اپنے تمام دینی و دنیاوی مسائل پریشانیوں بیماریوں وغیرہ کے سلسلے میں جوابی لفافہ / بذریعہ فون رابطہ کیجئے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط

## وَقَالَ رَبُّكُمُ ادۡعُوۡنِيۡۤ اَسۡتَجِبۡ لَكُمۡ ط

(القران پارہ نمبر 24)

سورۃ المومن نمبر 40 آیت نمبر 60۔ ترجمہ اور تمہارے پروردگار نے کہا کہ مجھ سے دُعا مانگو میں تمہاری دُعا قبول کرتا ہوں۔

# عمل مفتاح العجائب باموکل

امامیہ جنتری لاہور کی کثیر اشاعت کے باعث دُنیا کے تمام ممالک اور اندرون ملک سے 2009ء تک لاکھوں کرم فرما مومنین مجھ سے رابطہ کر کے کام اور دعائیں لے چکے ہیں۔ ان دعاؤں میں زیادہ حصہ میرے شفیق محترم جناب آغا افتخار حسین صاحب چیف ایڈیٹر امامیہ جنتری کا ہے کیونکہ وہ ہی مومنین اور عاملین کے درمیان مخلص رابطہ شخصیت ہیں۔ ہزاروں کرم فرماؤں نے مجھے خط، فون یا بالمشافہ فرمائش کی کہ میں اس سال ایسا آسان ترین عمل تحریر کروں جسکا اثر یقینی ہو۔ مشکلات، مصائب اور پریشانیاں ٹالنے کے صرف دو ہی آسان طریقے ہیں۔ 1۔ دُعا، 2۔ صدقہ۔ تفسیر صافی 445 بحوالہ کافی حضرت امام محمدؑ باقر علیہ السلام کا فرمان ہے کہ بارگاہ خداوندی میں دُعا کرنا افضل ترین عبادات میں سے ہے اور دُعا کو ترک کرنا تکبر ہے۔ بارگاہ خداوندی میں دُعا کا سب سے بہترین وسیلہ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ، دَافِعِ الْبَلَاءِ وَالْوَبَآءِ، سَيِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ، شَمْسِ الضُّحٰى، بَدْرِ الدُّجٰى، صَدْرِ الْعُلٰى، نُوْرِ الْهُدٰى، كَهْفِ الْوَرٰى، صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ، سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ، رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ، خَاتَمِ النَّبِيّٖنَ، اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنَ، رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ، مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ، شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ، سِرَاجِ السَّالِكِيْنَ، سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ، نَبِيِّ الْحَرَمَيْنِ، اِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ، وَسِيْلَتِنَا فِي الدَّارَيْنِ، صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ، مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ، جَدِّ الْحَسَنِؑ وَالْحُسَيْنِؑ، اَبِي الْقَاسِمِ مُحَمَّدٍ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ ﷺ ہیں۔ اسی لئے قرآن مقدس کے پارہ نمبر 17 اقترب للناس کی سورۃ نمبر 21، الانبیاء کی آیت نمبر 107 میں رب رحمٰن و رحیم نے فرمایا۔ وَمَاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ اِلَّا رَحۡمَةً لِّلۡعٰلَمِيۡنَ ط

ترجمہ: اور اے رسولؐ ہم نے آپ کو سارے جہان کے حق میں سرتاپا رحمت بنا کر بھیجا۔

میں جو عمل پیش کر رہا ہوں اس میں موکل آپ کی غیبی مدد کریگا کیونکہ وسیلۂ دُعا ایسا ہے جس کی مثل نہیں ہے عمل کی تاثیر مجرب ہے جیسا کہ مشرق سے سورج کا طلوع۔ آیت قرآنی کے اعداد (ابجد قمری سے)

و م ا ا ر س ل ن ک ا ل ا ر ح م ۃ ل ل ع ل م ی ن

30+30+400+40+8+200+1+30+1+20+50+30+60+200+1+1+40+6+

1307=41-1348= 50+10+40+30+70+

موکل = زِش غ ائیل۔ سائل کے نام کے اعداد مثلاً نرگس بنت سیما

ن + ر + گ + س + ب + ن + ت + س + ی + م + ا

893=1+40+10+60+400+50+2+60+20+200+50

یہ تعداد زیادہ ہے لہٰذا اس کو مختصر کریں اور مختصر عدد حاصل کریں

8+9+3 = 20 حاصل ہوا۔ اب سائل یا سائلہ 40 شب تک عشاء کے بعد باوضوء عائے عمل مفتاح العجائب باموکل کا ورد اپنے نام مع والدہ کے مختصر اعداد کے مطابق پڑھے تو مقصد چاہے پہاڑ جتنا ہو حاصل ہوگا اور عجائبات کا نظارہ ہوگا۔ کوئی خوف خطرہ ردعمل نہ ہوگا۔

**اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ بِحَقِّ وَمَاۤ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ط اَجِبْ يَازِشْغَائِيْلُ الْعَجَلَ السَّاعَةَ الْوَحَا ط**

خواتین ناغہ کے ایام آگے بڑھالیں جگہ مقرر کرنے کی پابندی نہیں۔ اول و آخر درود پاک 11-11 بار لازمی اگربتی روزانہ سلگائیں۔ دوران ورد باسی اشیاء، پیاز، کچا ٹماٹر، اچار، چٹنی نہ کھائیں وقت وردمنہ میں الائچی خورد اور سنگری مصری رکھیں۔ مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو خط سے رابطہ کریں۔ ابجد قمری کا چارٹ امامیہ جنتری میں ملاحظہ کریں۔

بزرگ روحانی گائیڈ آغا حسنین احمد عامل (ستارہ سماج، گولڈ میڈلسٹ PSA) آغا ہاؤس مکان نمبر D-25 سٹریٹ نمبر 1 بلاک X سٹیلائٹ ٹاؤن، احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور۔

# عدد 9 کی اصولی انگشتری

آغا جعفر حسین
ابن
آغا حسنین احمد عامل

لفظ قرآن کا مفرد عدد 9 ہے اور اس کی پہلی آیت بسم اللہ الرحمن الرحیم ہے۔ جس سے قرآن کا آغاز ہوتا ہے اور جو تقریباً ہر سورۃ کے آغاز پر موجود ہے۔ اس آیت کے اعداد 786 ہیں اور یہ قرآن پاک میں 114 مرتبہ آئی ہے اب 786+114 کا مفرد عدد 9 ہی بنتا ہے۔ لہٰذا ہر کام کے آغاز اور ہر جائز قسم کے کاروبار میں وسعتِ حصول علم علماء اور طلباء کے لئے بہترین تحفہ ہے۔ انسان کا عدد 9 ہے۔ حدیثِ کساء کا عدد 9 ہے سورۃ جن کا عدد 9 ہے۔ سورۃ قلم کے اعداد کا مفرد عدد 9 ہے۔ لہٰذا غور و فکر کرنے والوں، مقررین و ذاکرین و واعظین کے لئے بہترین ہے۔ انسانی اقدار کی حفاظت اور انسانیت کی سربلندی کے لئے بہترین ہے۔ عدد 9 کی انگوٹھی اپنے پہننے والوں میں علمی صفات یعنی کچھ نہ کچھ کرنے کا جذبہ پیدا کرتی ہے۔ حصولِ رزق حصول مراتب دانشوروں، ادیبوں، شاعروں غرضیکہ تحقیق کاروں کے لئے بہترین ہے۔ جگر گوشہ رسولؐ زوجہٴ مولائے کائنات سیدۃ النساء العلمینؑ حضرت فاطمۃ الزہرا صلوٰۃ اللہ علیہا کا مفرد عدد 9 ہے۔ اور یہی اس کامل ترین عدد کی معراج ہے کہ ایک طرف تو عدد 9 قرآن و آیاتِ قرآنی کا مجموعہ جو کہ رہتی دنیا تک کیلئے لائحہ عمل اور ایک زندہ معجزہ ہے اور دوسری طرف جنابِ سیدۃ النساء العالمینؑ سے منسوب ہے۔ پس معلوم ہوا کہ عدد 9 کی انگوٹھی پہننے والوں کو فتح و کامرانی سربلندی و سرفرازی، سلامتی حفاظت، بلندی، مراتب، دکھوں اور پریشانیوں سے نجات دشمنوں اور حاسدوں پر غلبہ مقدمات و محبت میں کامیابی سے ہمکنار کرتی ہے۔ یوں تو عدد 9 کی انگوٹھی بازار میں عام فروخت ہو رہی ہے اور یہ مندرجہ ذیل طریقہ سے بنی ہوئی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| 9 | 9 | 9 |
| 9 | 9 | 9 |
| 9 | 9 | 9 |

اس چال کے نقش کی انگوٹھی کے میزان کا مفرد 9 بنتا ہے لیکن یہ واضح نہ ہے کہ یہ اعداد 27 مفرد 9 کس آیت یا اسم کے اعداد ہیں۔ اگر اس کا میزان بجائے 27 کے 72 ہوتا تو صاف ظاہر تھا کہ یہ انگوٹھی 72 شہدائے کربلا سے منسوب ہے یا پھر اسم اعظم باسط کے 72 اعداد کا مفرد عدد 9 ہے۔ اس مفرد عدد 9 کی انگوٹھی کے نقش کی چال کا کچھ پتہ نہیں۔ نہ ہی اس کے کوئی اصلاع ہیں۔ لہٰذا بالا نقش 9 کی انگشتری بے اصولی ہے۔ جناب سیدہ فاطمۃ الزہراؑ کے اعداد 135 جس کا میزان بھی 135 اور 135 کا مفرد عدد 9 بنتا ہے، کی انگوٹھی تیار کریں جو کہ بہت ہی زیادہ مجرب و مؤثر ہے جو اس طرح سے بنی چاہیئے ۔۔

۷۸۶

یا سیدتی مولاتی اغثنی

| | | |
|---|---|---|
| ۴۸ | ۴۱ | ۴۶ |
| ۴۳ | ۴۵ | ۴۷ |
| ۴۴ | ۴۹ | ۴۲ |

یا فاطمۃ الزہراؑ

مقصد یہ ہے کہ خالی صرف مثلث کے خانوں میں عدد 9،9،9 لکھ دینے سے عدد 9 کی انگوٹھی تیار کر دینا بے مقصد ہے اور مؤثر نہ ہے۔ درست عدد 9 کی انگوٹھی یہی ہے جس کا میزان 135 ہے۔ جو کہ جنابِ فاطمۃ الزہراؑ کے اعداد ہیں اور اعداد 135 کا مفرد عدد 5+3+1= 9 ہی بنتا ہے۔ اور یہی اس کی معراج ہے۔ نقش کی چال آتشی ہے۔ جن لڑکیوں کے رشتہ نکاح شادی میں رکاوٹ ہو انکے لئے از حد مفید و مؤثر ہے۔ انگوٹھی تیار نہ کر سکیں تو چاندی کی لوح پر لکھ لیں یا لکھوا لیں اور پرس میں رکھیں۔ اگر انگوٹھی یا لوح کی استطاعت نہ ہو تو سفید کاغذ پر محلول عرق گلاب + زعفران سے نئے قلم سے یہی نقش لکھ کر تعویز بنا کر گلے میں پہنیں۔ مضمون کا کوئی جز و سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط رابطہ کریں۔ آغا جعفر حسین ابن آغا حسنین احمد عامل

مکان D/25 سٹریٹ نمبر 1 بلاک X (ایکس) سٹیلائیٹ ٹاؤن احمد پور شرقیہ۔ ضلع بہاولپور۔ فون: 0300-7807248, 062-2275714

# اُم القرآن
# سُورۃ فاتحہ

قارئین کرام امامیہ جنتری السلام علیکم! آپ کے ساتھ ٹیلی فون اور خطوط کے ذریعے رابطہ رہتا ہے اور آپ اپنے مسائل میرے ساتھ بیان کرتے رہتے ہیں لہذا آپ کے مسائل پر غور کرتے ہوئے آپ کے پیار اور خلوص کے پیش نظر امسال 2010ء امامیہ جنتری کیلئے ایک آسان اور مجرب عمل آپ کی خدمت میں پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ گذشتہ سال کا مضمون پسند کرنے پر آپکا بہت مشکور ہوں۔

حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ''سورۃ فاتحہ ہر درد اور بیماری کی شفا ہے''

یقین شرط ہے انسان کا یقین جتنا پختہ ہوگا وہ اتنا ہی زیادہ فائدہ حاصل کرے گا۔ حدیث مبارک کے بعد تو کسی بات پر شک ہی نہیں رہتا۔ سب سے پہلے اس سورہ مبارکہ کی زکوۃ، اگر زکوۃ ادا نہ کریں تو بھی اس کا عمل تیر بہدف ہوگا۔ اور اگر زکوۃ اس کی ادا ہو جائے تو اس عمل کی طاقت میں اضافہ ہو جائیگا۔

**طریقہ:** نوچندی اتوار سورۃ مبارکہ ۳۴۷ مرتبہ اوّل آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں یہ عمل اٹھائیس ۲۸ دن جاری رکھیں مگر اٹھائیسویں دن ۳۶۲ مرتبہ اوّل آخر سات مرتبہ درود شریف ورد کریں زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ بعد ادائیگی زکوۃ روزانہ ۲۰ مرتبہ سورۃ فاتحہ اوّل آخر سات مرتبہ درود شریف ورد کریں۔ اس کے عامل کے رزق میں اضافہ ہوگا۔

☆ اگر کوئی بیمار ہو تو اس کے سر پر ہاتھ رکھے اور اٹھائیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کرے۔ چینی کی پلیٹ پر نیلے پین سے سورہ فاتحہ لکھ کر پانی سے دھو کر پلائے۔ شفا ملے گی۔

☆ اگر کوئی آسیب زدہ ہو تو ۱۱ دن تک ۵۱ مرتبہ سورۃ فاتحہ اوّل وآخر سات دفعہ درود شریف پڑھ کر اس کے سینے پر دم کریں اور روزانہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں، انشاءاللہ مرض ختم ہو جائے گا۔

☆ بے روزگار شخص بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء ۴۱، ۴۱ بار سورہ فاتحہ پڑھ کر دعا کرے خداوند کریم کے سامنے عاجزی پیش کرے صرف ۴۱ دنوں کا عمل ہے انشاءاللہ روزگار مل جائے گا۔

☆ بیٹے، بیٹی کی شادی کی رکاوٹ دور کرنے کے لئے ہر مہینے کے پہلے ہفتے جس میں قمر در عقرب نہ ہو ۱۱ روز ۴۱ مرتبہ سورۃ فاتحہ اوّل وآخر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں یہ عمل ۱۱۔ روز کا ہے جلد خوشخبری ملے گی۔

☆ ادائیگی قرض کیلئے بعد نماز عصر ۴۱ بار سورۃ فاتحہ اوّل وآخر درود شریف کم از کم ۴۱ دن تک انشاءاللہ قرض ادا ہو جائیگا۔

☆ اگر کسی کا کاروبار یا ملازمت بند ہو جائے اس میں برکت نہ رہے تو روزانہ نماز فجر کے بعد ۱۳ مرتبہ سورۃ فاتحہ اوّل وآخر سات دفعہ درود شریف پڑھیں۔ چند دنوں میں فرق پڑ جائے گا۔

☆ کینسر، ایڈز، کالا یرقان، چنبل، بخار وغیرہ کیلئے ۴۱ بار سورۃ فاتحہ اوّل و آخر سات دفعہ درود شریف پڑھ کر پانی پر اور مریض پر دم کریں صرف ۴۱ یوم کرنا ہے سورۃ شفاء کا کرشمہ دیکھیں۔

**نوٹ:** اس عمل سے فیضیاب ہونے کے بعد ادارہ بانیان وانتظامیہ امامیہ جنتری اور مجھ ناچیز کیلئے دُعا کر دیں۔ نقش سورۃ فاتحہ کیلئے ہمراہ جوابی لفافہ فی سبیل اللہ منگوا سکتے ہیں۔

حکیم سیّد مجتبیٰ حسین
مکان نمبر 1443 گلی نمبر 6 کامل پور سیداں اٹک کینٹ
فون: 0321-5708995

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# اسماء الحسنٰی کے اہم مجرب نقوش

**برائے استقرار حمل — مُبْدِئُ (۵۶)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | د | ب | م |
| ۱ | ۴۱ | ۹ | ۵ |
| ۴۲ | ۴ | ۲ | ۸ |
| ۳ | ۷ | ۴۳ | ۳ |

**برائے حاضر شدن غائب — مُعِیْدُ (۱۲۴)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۱۲ | ۲ | ۶۹ |
| ا | ع | م | ۱۳ |
| ۷۱ | د | ی | ۳۹ |
| ۱۱ | ۳۸ | ۷۲ | ۳ |

**برائے دفع جادو وسحر — مُمِیْتُ (۴۹۰)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ت | ی | م |
| ۵۱ | ۳۹ | ۱ | ۳۹۹ |
| ۳۸ | ۴۸ | ۴۰۲ | ۲ |
| ۴۰۱ | ۳ | ۳۷ | ۴۹ |

**برائے ترقی مدارج — مُتَعَالِیْ (۵۵۱)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی ۱۰ | ل ۳۰ | عا ۷۱ | مت ۴۴۰ |
| ۷۰ | ۴۴۱ | ۹ | ۳۱ |
| ۴۴۲ | ۷۳ | ۲۸ | ۸ |
| ۲۹ | ۷ | ۴۴۳ | ۷۲ |

**برائے دستیابی اسباب گم شدہ — حَقُّ (۱۰۸)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | ق | ح |
| ۲۰ | ۵۷ | ۱ | ۳۰ |
| ۳۷ | ۴۸ | ۲ | ۲۱ |
| ۵۱ | ۳ | ۵ | ۴۹ |

**برائے دوستی — وَدُوْدُ (۲۰)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | و | د | و |
| و | د | د | د |
| و | د | و | د |
| د | و | د | و |

**برائے دفع جذام وبادفرنگ وبرص آبلہ — مَجِیْدُ (۵۷)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ی | ج | م |
| ۲ | ۴۱ | ۳ | ۱۱ |
| ۴۲ | ۵ | ۸ | ۲ |
| ۹ | ۱ | ۴۳ | ۴ |

**برائے دفع خواب بد — بَاعِثُ (۵۷۳)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ث ۵۰۰ | ع ۷۰ | ا ۱ | ب ۲ |
| ۱۸ | ۲۱۶ | ۲۵۳ | ۸۶ |
| ۲۰ | ۲۸۳ | ۲۱ | ۲۴۹ |
| ۳۵ | ۴ | ۲۹۸ | ۲۳۶ |

**برائے صلح جنگ باہمی — شَہِیْدُ (۳۱۹)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| د ۴ | ی ۱۰ | ہ ۵ | ش ۳۰۰ |
| ۱۶۹ | ۱۴۷ | ۲ | ۱ |
| ۱۳۸ | ۹ | ۱۶۱ | ۱۱ |
| ۸ | ۱۵۳ | ۱۵۱ | ۷ |

**برائے دفع ہیضہ وغیرہ — حَمِیْدُ (۶۲)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۲ | ۲ | ۳۹ |
| ۱ | م | ح | ۱۳ |
| ۴۱ | د | ی | ۷ |
| ۱۱ | ۶ | ۴۲ | ۳ |

**برائے دفع خوف برق وآتش — وَکِیْلُ (۶۶)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ک | ۲۹ | ۱۱ | و ۶ |
| ۱۲ | ۵ | ۲۱ | ۲۸ |
| ۴ | ۹ | ۳۱ | ۲۲ |
| ل | ۲۳ | ۳ | ی |

**برائے قوت وطاقت ودفع دشمن — قَوِیُّ (۱۱۶)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | و | ق | |
| ۳۰ | ۴۶ | ۸ | ۳۲ |
| ۲۵ | ۵۷ | ۵ | ۲۹ |
| ۵۱ | ۷ | ۳ | ۵۵ |

**برائے افزودنی شیر زن وصلاحیت بچہ — مَتِیْنُ (۵۰۰)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ | ۵۱ | ۸ | م |
| ۷ | ۴۱ | ت | ۵۲ |
| ۴۲ | ی | ۴۹ | ۳۹۹ |
| ن | ۳۹۸ | ۴۳ | ۹ |

**برائے مہربانی تسخیر وخلائق — صَمَدُ (۱۳۴)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| | د ۴ | م ۴۰ | ص ۹۰ |
| ۴۳ | ۷۴ | ۱۱ | ۶ |
| ۷۰ | ۱۲ | ۳۷ | ۱۵ |
| ۲۱ | ۴۴ | ۴۶ | ۲۳ |

**برائے استحکام روزگار — قَیُّوْمُ (۱۵۶)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹ | ۸ | ۳۸ | ۱۱ |
| ۳۹ | ی ۱۰ | ق ۱۰۰ | ۷ |
| ۱۳ | م ۴۰ | و ۶ | ۹۷ |
| ۵ | ۹۸ | ۱۲ | ۴۱ |

**برائے دفع طوفان — مُحْصِیُ (۱۴۸)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ص | ح | م |
| ۷ | ۴۱ | ۹ | ۹۱ |
| ۴۲ | ۱۱ | ۸۸ | ۸ |
| ۸۹ | ۷ | ۴۳ | ۹ |

**برائے دفع غم والم — تَوَّابُ (۴۰۹)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۱۰۶ | ۳ |
| ب | ا | و | ت |
| ۷ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱ |
| ۲۰۰ | ۱۰۹ | ۹۵ | ۵ |

**برائے جملہ امراض — مَاجِدُ (۴۸)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| جد | ما | | |
| ۹ | ۱ | ۲۴ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۲ | ۲۱ | ۱۵ |
| ۲۲ | ۴ | ۳ | ۱۹ |

**برائے دفع زہرمار — اَحَدُ (۱۳)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| د ۴ | ح ۸ | ا ۱ | |
| | ۱ | ۳ | ۹ |
| ۲ | ۳ | ۶ | ۲ |
| ۷ | ۱ | ۳ | ۲ |

**برائے آسانی نزع — اَلْحَیُّ (۴۹)**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ح | ل | ا |
| ۱۵ | ۹ | ۲ | ۲۳ |
| ۴ | ۲۶ | ۱۲ | ۷ |
| ۲۰ | ۶ | ۵ | ۱۸ |

**مشک وزعفران سے سعد اوقات میں لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھیں۔**

# ترکِ عاداتِ بد

بُری عادات کا چھڑوانا

تحریر
کنیز اہلبیتؑ رسولؐ
سیدہ ارم زہرا نقوی
دختر سید ضیاء نقوی
فون: 0321-5702541 , 0302-5465514

معزز قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم!

گذشتہ سالوں کے مشاہدات و تجربات کو مدنظر رکھتے ہوئے دکھیاری ماؤں اور پریشان حال بہنوں کے لئے ایک مجرب ترین آزمودہ قرآنی آیت کا عمل مشہور زمانہ امامیہ جنتری **2010ء** کے ذریعہ پیش کر رہی ہوں یہ لاجواب عمل استاد العالمین عامل بے بدل کاش البرنی مرحوم کا ہے اور میرے والد بزرگوار عامل سید ضیاء نقوی کے تجربات میں سے ہے۔

آیت مکرمہ **اھدنا الصراط المستقیم** اور اسم الٰہی **یاھادی** کا اکسیر اعظم عمل ایسے لوگوں کو راہ راست پر لانے کے لئے ہے جو ناجائز افعال/بُرے کاموں مثلاً نشہ، جواء، شراب خوری اور غلط راہ پر گامزن شوہروں کو راہ راست پر لانے۔ ازدواجی تلخ زندگیوں کو خوشگوار۔ راہ گم کردہ نوجوانوں کی اصلاح اور زیر تعلیم بچوں کا تعلیم سے فرار اور غلط ماحول/سوسائٹی سے متاثر ہو کر چوری، نشہ، فحاشی میں مبتلا ہو جاتے ہیں تو اس عمل کی برکت سے راہ راست پر آجائیں گے۔ یہ عمل یقین کے ساتھ کریں تو قدرت کاملہ نے اس میں اس قدر تاثیر رکھی ہے کہ پہاڑ بھی ریزہ ریزہ ہو جائیں۔

قرآن کریم کا دعویٰ ہے **لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین** لہٰذا ہر دکھ، پریشانی و بیماری کا علاج اور زندگی کے جمیع مسائل کا حل قرآن حکیم میں موجود ہے شرط صرف ایمان و یقین کی ہے۔

**ترکیب عمل:** جس کسی سے بد عادات چھڑوانی ہوں اس کا نام مع والدہ کے اعداد بلحاظ ابجد قمری اور جو عادات چھڑوانی ہو اس کے اعداد اور عمل مذکورہ **(اھدنا الصراط المستقیم یاھادی)** کے اعداد گیارہ سو چار 1104 شامل کر کے نقش مربع دی گئی چال کے مطابق بنائیں۔

## طریقہ نقش مع وقت:

جس کسی کے لئے عمل کرنا مقصود ہو تو اس کا ستارہ اس کی اصل تاریخ پیدائش سے (امامیہ جنتری سے) معلوم کریں۔ جب اس ستارہ کی قمر سے نظر تثلیث ہو تو اس وقت گیارہ عدد نقش مربع زعفران و عرق گلاب سے لکھیں۔

نقش مربع لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل مجموعہ اعداد سے 30 عدد نفی کریں باقی کو چار پر تقسیم کریں۔ اگر ایک باقی بچے تو خانہ نمبر تیرہ، دو باقی بچیں تو خانہ نمبر نو اور اگر تین باقی بچیں تو خانہ نمبر پانچ میں کسر دیں۔ یعنی ایک عدد کا اضافہ کریں۔ نقش صحیح پُر ہو جائے گا۔ مثلاً مطلوب گوگا بن نجمہ کے اعداد قمری 145 عادت بد (شراب) کے اعداد 503 عمل مذکورہ کے اعداد 1104 کل مجموعہ 1752 قاعدہ کے مطابق 30 عدد نفی کیے باقی 1722 تقسیم 4 حصہ 430 باقی بچے خانہ نمبر 9 میں کسر آئے گی۔ نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں۔ (اھدنا الصراط المستقیم یاھادی) فلاں بن/بنت فلاں کی بُری عادت (عادت کا نام لکھیں) چھوٹ جائے انشاء اللہ بری عادت چھوٹ جائے گی اور وہ توبہ کرلے گا۔

## شرائط و ہدایات

۱۔ ہر حاجت مند کو اس عمل کی اجازت ہے بشرطیکہ وہ نماز کا پابند ہو اور کم از کم حروف تہجی کی زکوٰۃ صغیر ادا کی ہوئی ہو یا کسی ایسے شخص سے عمل بنوالے۔

۲۔ گیارہ عدد نقوش میں سے ایک نقش مطلوب کے گلے میں (اگر ممکن ہو تو) پہنادیں باقی روزانہ ایک نقش شربت یا دودھ میں گھول کر پلادیں۔

۳۔ دوران عمل قمر در عقرب نہ ہو اور رجال الغیب بھی سامنے نہ ہوں۔

نقش مثالی مع چال

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| 5 / 434 | 10 / 440 | 15 / 445 | 4 / 433 |
| 11 / 441 | 8 / 437 | 1 / 430 | 14 / 444 |
| 2 / 431 | 13 / 443 | 12 / 442 | 7 / 436 |
| 16 / 434 | 3 / 440 | 6 / 445 | 9 / 433 |

(اھدنا الصراط المستقیم یاھادی)

فلاں بن/بنت فلاں کی بُری عادت (نام) چھوٹ جائے

**بدچلن بیٹے کے لئے:** نماز فجر کے بعد "یَاتَوَّابُ" 360 مرتبہ پڑھا کرے اور دعا مانگے، خواہش پوری ہوگی۔

# نحس اصغر ستارہ مریخ عدد 9 اور آپ

سیّد ابن مظفر شیرازی

اے ربِ متعال میں آپ کا شکر گزار ہوں کہ آپ نے مجھے ایک بار پھر زندگی کی مہلت دی۔ اور قارئین امامیہ جنتری سے دوبارہ مخاطب ہونے کا شرف بخشا۔ (بتصدق محمدؐ و آلِ محمدؐ)

گذشتہ سال آپ نے نحس اکبر ستارہ زحل اور عدد 8 کے بارے میں تحقیقی مضمون ملاحظہ فرمایا۔ کثیر تعداد میں کرمفرماؤں نے میری تحقیق کو سراہا۔ اور ''لوحِ زحل خاص'' سے استفادہ حاصل کر کے یقینی کامیابیاں حاصل کیں۔ صرف دو احباب نے جن میں مظفر گڑھ کے ایک دوست اور رائیونڈ سے ایک بیٹی نے اپنے طور پر کہا کہ زحل مولائے کائنات کا ستارہ ہے۔ اسے نحس اکبر کہنا مناسب نہیں۔ میرا اُن کے لئے ایک ہی جواب تھا۔ کہ میرے مولاؑ کی ذات سیارگان کی محتاج نہ ہے۔ ستارے میرے آقا کی نگاہوں کے تابع ہیں۔ آپ بیک جُنبشِ نظر جس ستارہ کو جس طرف چاہیں پھیر دیں۔ لہٰذا آپ کا یہ کہنا کہ زحل میرے امامؑ کا ستارہ ہے۔ تو میں اس بات کو ہرگز تسلیم نہ کروں گا۔ ان سیارگان کو جو بھی شرف حاصل ہوا۔ یہ باب مدینۃ العلم کا صدقہ ہے۔ اور اگر آپ صاحب علم و صاحب فہم و ادراک ہیں اور ستارہ نکال سکتے ہیں۔ تو یہ گستاخی بھی کر کے دیکھ لیں۔ پھر بھی سرکارؑ کا ستارہ زحل نہیں بنتا۔ لہٰذا معترضین سے ملتمس ہوں کہ درستگی فرمالیں۔ تاکہ شک کی گنجائش نہ رہے۔

اب آتے ہیں۔ اپنے اصل موضوع کی طرف جہاں علم نجوم کی کامل تحقیق نے یہ ثابت کیا ہے کہ ستارہ زحل نحس اکبر ہے۔ وہاں اس امر کو بھی واضح کیا ہے۔ کہ ستارہ مریخ پانچویں آسمان پر چمکنے والا سُرخ رنگ کا ایک سیارہ ہے۔ جو ہماری زمین سے بہت چھوٹا ہے۔ زمین کی کشش کے باعث بعض اوقات اس کی رفتار کبھی کم اور کبھی زیادہ ہو جاتی ہے۔ کبھی کبھار یہ آگے کی بجائے پیچھے کیطرف چلنا شروع کر دیتا ہے۔ اسکا پیچھے کی طرف متحرک ہونا ہی ''رجعت'' کہلاتا ہے۔ اسے الٹی چال بھی کہتے ہیں۔ ستارہ مریخ سُورج سے تیرہ کروڑ بارہ لاکھ میل کی دوری پر واقع ہے۔ جبکہ زمین سے بائیس کروڑ پانچ لاکھ میل کے فاصلہ پر ہے۔ اس کا قطر چودہ ہزار ایک سو آٹھ میل بنتا ہے۔ یہ چوبیس گھنٹوں میں اپنا محور پورا کر لیتا ہے۔ تمام افلاک کا دورہ 18 ماہ میں مکمل کر لیتا ہے۔ ہر بُرج میں 45 یوم قیام کرتا ہے۔ جبکہ ہر منزل میں بارہ روز قیام پذیر رہتا ہے۔ تذکیر و تانیث کے حوالہ سے یہ مذکر ہے۔ اور رات کا ستارہ ہے۔ اس کے حامل افراد اپنے کام غروب آفتاب کے بعد کریں تو نقصان کا احتمال نہ ہوگا۔ کیونکہ یہ رات کو باقوت ہوتا ہے۔ نیز اس کے حامل افراد اولاد کے معاملہ میں خود کفیل ہوتے ہیں۔ ربِ کریم ان کو ڈھیروں اولاد دیتا ہے۔ مریخ جب بُرج جدی کے 28° درجہ پر آتا ہے۔ تو یہ اس کے شرفی درجات ہوتے ہیں۔ جب یہ سرطان میں آتا ہے تو اسے زوال پذیر ہونا پڑتا ہے۔ مریخ جب شرفی درجات یا اپنے خانہ میں ہوتا ہے تو خیر بڑھ جاتی ہے۔ اس کے شرفی درجات میں عامل حضرات تعویذ سرخ تیار کرتے ہیں۔ جو خون کی جُملہ بیماریوں مثلاً انیمیا۔ ہیموفیلیا۔ تھیلیسیمیا امراض جگر کیلئے باکمال چیز ہوتا ہے۔ قوتِ باہ کیلئے لوحیں اور انگشتریاں تیار کی جاتی ہیں۔ جسم کی مضبوطی، ہڈیوں کی مضبوطی کیلئے لوحیں بنائی جاتی ہیں۔ اور جب یہ رُجعت یا ہبوط و سکوت میں ہوتا ہے۔ تو اس کا شر بہت زیادہ ہو جاتا ہے۔ اس وقت عاملین جدائی، عداوت اور بندشوں کے کام کرتے ہیں۔ اسکے ہبوط و سکوت میں ایسی ایسی بندشیں کی جاتی ہیں کہ نام لیتے ہوئے خوف آتا ہے۔

جیسے عدد 8 زحل سے متعلقہ ہے اور زحل کی تمام تر نحوستیں اپنے اندر سمائے ہوئے ہے۔ اسی طرح عدد 9 نحس اصغر مریخ سے متعلقہ ہے۔ اور اس میں مریخ کی تمام تر خصوصیات پائی جاتی ہیں۔ اساتذہ نے اسے کامل عدد کہا ہے۔ کیونکہ یہ تمام اعداد کو ختم کر کے اپنے آپ کو قائم و دائم رکھتا ہے۔ مثلاً آپ 3663 کو لیں۔ 3+6+6+3 = 18 (8+1 =9) اسی طرح آپ 9999 کو لیں 9+9+9+9 - 36 (3+6 = 9) مفرد عدد 9 ہی بنا۔ اسلئے میں اسے خود غرض عدد کہا کرتا ہوں۔ کیونکہ یہ سب کو ختم کر کے خود قائم رہتا ہے۔ عدد 9 کے مخالف اعداد 6-3-1 ہیں۔ دوست اعداد 2 اور 7 ہیں جبکہ لاتعلق عدد 8 ہے۔

عدد 9 کے حوالہ سے ایک خاص بات ذہن نشین کرلیں۔ یہ ٹرانسپورٹ کیلئے منفی عدد ہے۔ جس گاڑی کا نمبر 9 یا نمبر مفرد عدد 9 ہوگا۔ وہ آپکو پریشان کرے گی۔ ستارہ مریخ کے مؤکل حضرت سیدنا عزرائیلؑ ہیں۔ جن سے متعلقہ وِرد **یَامَالِکُ یَا قُدُّوْسُ** ہے۔ جو 161 مرتبہ روزانہ وِرد کرنا ستارہ مریخ والوں کے لئے سُود مند رہتا ہے۔ چونکہ مریخ سخت مزاج ستارہ ہے۔ لہٰذا روزانہ وِرد کرنے سے اس کی سختی کم ہوگی۔ مریخ منگل کے روز کا حاکم ہے۔ لہٰذا ہر فرد بروز منگل مندرجہ بالا وِرد بمطابق عددی طاقت ضرور کیا کرے۔ ستارہ مریخ کے حامل افراد ایک گھنٹہ بعد از طلوع آفتاب گندم، دال مسُور، گوشت، کپڑا سُرخ یا زندہ جانور کا صدقہ ضرور دیا کریں۔ مریخ سے متعلقہ پتھر مرجان (مونگا) زبرجد اور بلڈ سٹون ہیں۔ ان میں کوئی ایک پتھر پہن لینا بھی منافع بخش رہتا ہے۔ کیونکہ قرآن حکیم میں دو دفعہ مرجان کا بھرپور ذکر رب کریم نے فرمایا ہے۔ ایک خاص بات 29 اکتوبر 2009ء سے مریخ کی $7\frac{1}{2}$ ستی شروع ہو چکی ہے۔ جیسے اسد (شمس) میزان (زہرہ) اور سُنبلہ (عطارد) کی چل رہی ہے۔

اب عقرب (مریخ) والے بھی اس کا شکار ہو جائیں گے۔ لہٰذا انہیں چاہئے کہ یہ لوگ اپنے ستارہ کی لوح بنوا کر اپنے پاس رکھیں۔ تا کہ زحل اور ساڑھ ستی کی نحوستوں سے محفوظ رہ سکیں۔



## آپ کا معاون و مبارک نگینہ

(نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ) بشکریہ کرشمہ قدرت

| بُرج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل۔ میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان۔ تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لہسنیہ |
| ثور۔ برکھ | زہرہ | سفید | مرجان، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب۔ برچھک | مریخ | سُرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| جوزا۔ متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس، دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج، ذرد، لہسنیہ، زمرد |
| سرطان۔ کرک | قمر | سفید | نیلم، حجر القمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لہسنیہ | جدی، مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد۔ سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو۔ کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق، سُرخ، نیلم |
| سنبلہ۔ کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت۔ مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

| | |
|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لہسن، عقیق، مرجان |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجر القمر |
| مارچ | فیروزہ، دُرِ نجف، زبرجد |
| اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق |
| مئی | زمرد، عقیق یمنی |
| جون | موتی، زمرد |
| جولائی | یاقوت، عقیق یمنی، گہرا مرجان |
| اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی |
| ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد |
| اکتوبر | اوپل، دُرِ نجف، زبرجد |
| نومبر | پکھراج، زبرجد |
| دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

بشکریہ کتاب **کرشمہ قدرت** مؤلفہ ہمایوں مرزا لکھنوی۔

# موافقت بالجفر

ایم غلام عباس اعوان جفار
سب آفس امت روزہ
ایکشن گھر مارکیٹ جوہر آباد ضلع خوشاب
فون:۔ 0454-209131
موبائل:۔ 0300-6011925
0333-6801653

موافقت اور عدم موافقت کے اصول سے کون واقف نہیں۔ مگر کیا ہم روز مرہ زندگی کے امورات کی بجا آوری میں اس اصول کو مد نظر رکھتے ہیں۔ کیا ہم نے کبھی سوچا ہے کہ جو بزنس یا کاروبار ہم کرنے جا رہے ہیں۔ یہ ہمارے مزاج برج سیارے اور ہماری روح سے کلی طور پر موافق یا مماثل ہے؟ جس منزل کے حصول کے لئے ہم شب و روز کوشاں ہیں۔ یہ منزل ہمارے موافق ہے یا عدم موافق؟ جن دو فریقین کو شریک حیات بنانا چاہتے ہیں کیا یہ لوگ ایک دوسرے سے موافقت رکھتے ہیں؟ جو دوا آپ شفایابی کے لئے لے رہے ہیں وہ مزاج کے موافق ہے یا نہ؟

کیونکہ موافقت کامیابی و کامرانی کا زینہ ہے۔ جبکہ عدم موافقت ناکامی و پشیمانی کا موجب ہے۔ اسکو آپ مثال سے یوں سمجھ سکتے ہیں۔ آپ ہوا کی مخالف سمت سائیکل چلائیں گے تو منزل تک پہنچنے میں محنت بھی زیادہ کرنا ہوگی وقت بھی زیادہ خرچ ہوگا۔ یہی سائیکل اگر آپ ہوا کے ہم آہنگ سمت میں چلاتے ہیں تو کم محنت اور کم وقت میں آسانی کے ساتھ منزل پا لیتے ہیں۔

پس اپنی زندگی سے ناموافق امورات کو نکال باہر کیجئے موافق امورات کو اپنایئے انشاءاللہ تھوڑے ہی عرصے میں خوشحالی اور کامیابی آپ کا مقدر بن جائے گی۔

آپ کے لئے کیا موافق ہے اور کیا ناموافق؟ صادق آل محمدؐ سے منسوب علم جفر اس معاملہ میں آپ کی بھرپور راہنمائی کرتا ہے۔

ہر سال کی طرح امسال بھی ایک نہایت آسان جفری قاعدہ بیان کیا جا رہا ہے۔ اس پر مشق کریں۔ اپنی زندگی بھی سنواریں اور دوسروں کا بھی بھلا کریں۔ مولا کریم آپ کا حامی و ناصر ہوگا۔

## تشریح قاعدہ

① ۔ سوال جامع اور مختصر بندش کریں۔ (ایک سوال میں صرف ایک بات کا پوچھیں)

② ۔ اس سوال کو بسط حرفی کر لیں۔ (الگ الگ حروف میں)

③ ۔ سوال کرنے والے کا نام جو معروف ہو لکھ کر بسط حرفی کر لیں نام والے حروف کے نیچے اس جدول سے اعداد مفردہ لکھ لیں۔

④ ۔ نام کے حروف کے نیچے درج شدہ اعداد مفردہ کے مطابق سطر سوال سے گنتی کر کے حروف اٹھا لیں۔ یہ حروف مُستحصلہ جوابیہ حروف ہیں۔

| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ |

**جدول اعداد مفردہ**

| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱ |

اس قاعدہ کی امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ ۹۰ سے ۹۵ فی صد حروف خود ناطق ہوں گے۔ محض ایک آدھ حرف کا تبادلہ نظیرہ یا ہم رتبہ حروف سے کرنے سے اتنا صاف اور سلیس زبان میں جواب ملتا ہے کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے۔

**نظیرہ:۔** ابجد میں ہر حرف سے پندرھواں حرف نظیرہ ہوتا ہے

(مزید تفصیل کے لئے میری کتب آفتاب جفر اور فیوض جفر کا مطالعہ فرمائیں) ناشر افتخار بک ڈپو۔ رجسٹرڈ، اسلام پورہ، لاہور۔

**بخار کے لئے:** یہ آیت لکھ کر گلے میں ڈالنا یا پانی پر 41 بار پڑھ کر پلانا موجب شفا ہے۔ یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ (الانبیاء نمبر ۶۹)

## ہم رتبہ حروف کی جدول

ہر کھڑی سطر کے حروف آپس میں ہم رتبہ ہیں۔ مزید وضاحت کے لئے مثالوں پر غور کریں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| ی | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط |
| ق | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| غ | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ |

مثال نمبر ا۔ (سوال کنندہ غلام عباس اعوان)

یاعلیمؔ:۔ کیا پاکستان کے حالیہ بحرانوں پر قابو پالیا جائے گا؟

ک ی ا ب ا ک س ت ا ن ک ی ح ا ل ی ھ ب ح ر ا ن و ن ب ر ق ا ب و ب ا ل ی ا ج ا ی ی ک ا ؟

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام بسط حرفی | غ | ل | ا | م | ع | ب | ا | س | ا | ع | و | ا | ن |
| اعداد مفردہ | ۱ | ۳ | ۱ | ۴ | ۷ | ۲ | ۱ | ۶ | ۱ | ۷ | ۶ | ۱ | ۵ |
| گنتی سے حاصل حروف | ک ب ا | | ای ب | | | | ح ب ر | | ل ی ک ب ن | | | | |
| | پاک | | پائے | | | | حرب | | بیشک | | | | |

(پاکستان) (لڑائی یا جنگ)

یعنی پاکستان کو ابھی مزید حالتِ جنگ کی کیفیت کا سامنا رہے گا۔ (واللہ اعلم بالصواب)

مثال نمبر ۲ (سوال کنندہ غلام عباس اعوان)

س ا ل د و ھ ز ا ر د س ع ی س و ی ب ا ک س ت ا ن ک ی ل ی ی
م و ا ف ق ھ و ک ا ی ا ن ھ

یاعلیمؔ:۔ سال ۲۰۱۰ء دو ہزار دس عیسوی پاکستان کے لئے موافق ہوگا یا نہ؟

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام بسط حرفی | غ | ل | ا | م | ع | ب | ا | س | ا | ع | و | ا | ن |
| اعداد مفردہ | ۱ | ۳ | ۱ | ۴ | ۷ | ۲ | ۱ | ۶ | ۱ | ۷ | ۶ | ۱ | ۵ |
| حروف مستحصلہ | س و و ر ی ا ک | | | | | | ی ل | | ق ا ن ص | | | | |
| | دَور اس کے | | | | | | لئے | | ناقص | | | | |

یعنی اس سال کا دور (زمانہ) پاکستان کے لئے ناقص ہوگا۔ موافق نہ ہوگا۔ (واللہ اعلم بالصواب)

مثال نمبر ۳۔ (سوال کنندہ شکیل حسین ملک)

یاعلیمؔ:۔ ظفر عباس بن سلطانہ کی شادی وکیلہ بنت جمیلہ سے موافق رہے گی یا نہ؟

ظ ف ر ع ب ا س ب ن س ل ط ا ن ھ ک ی ش ا د ی و ک ی ل ھ ب ن ت ج م ی ل ھ س ی م و ا ف ق ر ھ ی ک ی ی ا ن ھ

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام بسط حرفی | ش | ک | ی | ل | ح | س | ی | ن | م | ل | ک |
| اعداد مفردہ | ۳ | ۲ | ۱ | ۳ | ۸ | ۶ | ۱ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ |
| حروف مستحصلہ | ر ب ا | | ن ی ک | | | ی ت ل ی د | | | | | |
| | بڑا | | نیک | | | لئے تو | | | | | |

آپ بھی اسی طریقہ سے اپنے روحانی یا دنیاوی مسائل کے حل اخذ کر سکتے ہیں۔

نوٹ:۔ اگر آپ اپنے کسی ذاتی سوال کا حل بذریعہ جفر ہم سے حل کرانا چاہیں تو =/100 روپے فی سوال فیس ادا کر کے جواب لے سکتے ہیں۔

ایم۔غلام عباس اعوان۔فون: 0454-209131

# فہم الجفر

علی اکبر
ٹی اینڈ جنرل سٹور، بازار قصہ خوانی۔ پشاور شہر
فون:۔ 091-2565110-091-2211669

قارئین کرام! امامیہ جنتری میں اس مرتبہ قرآن پاک کی سورہ الـذاریت آیت نمبر ۵۸ اپنی کم علمی کی بناء پر چند سطور لکھ رہا ہوں۔ کیونکہ عوام الناس اس مقبول ترین جنتری کا ہر آنے والے سال کا شدت سے انتظار کرتے ہیں۔ یہ اس کی مقبولیت کا واضح ثبوت ہے کہ پاکستان کے ہر چھوٹے بڑے صوبے، شہر، قریہ سے مجھے بے پناہ خطوط، فون موصول ہوتے ہیں۔ میرے مضمون کے علاوہ مجھ سے اپنی پریشانیوں کا ذکر کرتے ہیں۔ مداوا چاہتے ہیں۔

اپنی کم علمی کی بناء پر انہیں تسلی بخش جواب، اعمال پڑھنے کی ہدایت کرتا ہوں۔ لوگوں کی دعائیں اس ہر دلعزیز جنتری کی بدولت ملتی ہیں۔ یقین جانیئے جس قدر مجھے سکون قلب ملتا ہے۔ میرا پروردگار خوب جانتا ہے۔ ہر ایک سے خندہ پیشانی سے خوش اخلاقی سے بغیر کسی طمع لالچ کے پیش آتا ہوں۔ مجھے یقین کامل ہے۔ دوسرے لکھاری حضرات کا کہ مجھ سے علمیت کے لحاظ سے کافی شہرت کے مالک ہیں۔ یہی حال ہوتا ہوگا۔ بلکہ مجھ سے بھی زیادہ اس بات سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ موجودہ پرآشوب دور میں لوگ کس قدر پریشان حال ہیں۔ یہ سب خدا رسولؐ اور مذہب سے دوری کا انجام ہے۔ حالانکہ قرآن پاک کا یہ واضح فرمان ہے کہ یہ حکمت سے بھرا ہوا ہے۔ قرآن پڑھو۔ ٹھہر۔ ٹھہر کر۔ سمجھ کر پڑھو۔ ہر حرف پر غور کرو۔ اپنے مسائل کا حل تلاش کرو۔ **سورہ الذٰریٰت** آیت نمبر ۵۸ میں پروردگار عالم کا ارشاد ہے۔ **اِنَّ اللّٰهَ هُوَالرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ**

ترجمہ: خدا ہی تو رزق دینے والا زور آور (اور) مضبوط ہے۔

یہاں پر خُدا، ہی، فرمایا گیا ہے۔ یعنی خدا کے بغیر کوئی دوسرا رزق دینے والا نہیں۔ تو پھر کیوں نہ ہم خدا سے مانگیں۔ لیکن جو مانگنے کا طریقہ ہے۔ اُس طریقہ سے مانگو۔ آیئے از روئے علم جفر پوچھتے ہیں۔ رزق کی فراوانی کیلئے پڑھنا کیسا ہے۔

عوام الناس کی دلچسپی کے لئے آسان قاعدہ سے سوال حل کرتا ہوں۔ پڑھیئے۔ غور کریں۔ عمل کریں۔ فیض پائیں۔ سوال کے تمام حروف علیحدہ علیحدہ لکھیں۔ ہر چوتھا لفظ لیتے جائیں۔ تخلیص کریں۔ نظیرہ سے جواب گویا ہوگا۔ ملاحظہ فرماویں۔

سوال:۔ **اِنَّ اللّٰهَ هُوَالرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ** فراوانی رزق کے لئے پڑھنا کیسا ہے۔ علیحدہ علیحدہ حروف لکھیں۔

ان اَل ل اھ ھَ وال رَزاق ذوَال قَ وت ہ ال م ت یَ ن ف رَا وان یَ رزق کَ ی ل ی بَ ر ہ نَ ا ک ی سَ ا ھ ی۔

| |
|---|
| ہر چوتھے لفظ سے حاصل شدہ حروف |
| ل ھ رز ق ا ی ا ی ک ب ا ا تخلیص کیا |
| ل ھ رز ق ا ی ک ب |
| ل ی ک۔ ک ھ ی۔ رخ وب کلی۔ کہے۔ خوب |
| واضح جواب آیا۔ یعنی بہت اچھا ہے۔ |

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کتنی بار پڑھنا چاہیئے۔ اور کب پڑھنا چاہیئے۔ بعد از نماز عشاء پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پھر ۱۱ بار درود پاک پھر ۵۰۰ بار آیت مبارکہ آخر میں دوبارہ ۱۱ بار درود پاک پڑھیں۔ اللہ سے دعا کریں۔ یا پھر ہر نماز کے بعد اول۔ آخر درود پاک کے ساتھ ایک تسبیح پڑھا کریں۔ والسلام۔ طالب دعا علی اکبر

## قرآن پاک سے پولیو کا علاج

والدین کی تھوڑی سی غفلت، ناعاقبت اندیشی سے حسین معصوم پھولوں کو عمر بھر کا روگ رونا پڑتا ہے۔ ایسے معصوم بچوں کا علاج میں نے از روئے قرآن کیا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے انہیں شفا ہوئی۔ راہِ فی سبیل اللہ دم کرتا ہوں اور انہیں تندرست دیکھ کر سکون قلب ہوتا ہے۔

محتاج دُعا علی اکبر پشاور۔ فون: 091-2565110, 2211669

**التماسِ دُعا:** ۸۔ مارچ بمطابق ۱۰ ربیع الاول بروز اتوار اہلیہ علی اکبر وفات پا گئی ہیں۔ ایک مرتبہ سورہ فاتحہ تین بار سورۃ اخلاص پڑھ کر ممنون فرماویں۔

**وسعتِ رزق کے لئے** جب بھی گھر میں داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں۔ (سَلَام" عَلَيْكُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو کہیں (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ) اس کے بعد سورہ توحید پڑھیں۔ انشاء اللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

سید انور حسین رضوی
کراچی

# جفری عمل برائے شادی

میری عرصہ دراز سے یہ خواہش تھی کہ عقد بندی کے لئے اپنا محبوب و تیر بہدف جفری عمل عوام الناس کے لئے پیش کروں تا کہ ہر خاص و عام اس سے بھرپور استفادہ حاصل کرے۔ فی زمانہ شادی بیاہ میں رکاوٹ کا مسئلہ خصوصی سے تقریباً ہر گھر میں پریشانی کا سبب بنا ہوا ہے۔ لاکھوں شریف خاندانوں کے لڑکے اور لڑکیاں تعلیم یافتہ و قبول صورت ہونے کے باوجود اپنے رشتوں سے محروم ہیں۔ زیرِ نظر جفری عمل تجربہ شدہ اور سہل ہے۔ اس سے مستفید ہوئیے اور مجھے دعاؤں میں یاد رکھیے۔

جیسا کہ آپ حضرات بخوبی جانتے ہیں کہ اللہ پاک کے اسماء مبارکہ میں سے ایک اسم علی بھی ہے۔ جس کے معنی "سب سے برتر" ہیں۔ اور مولا مشکل کشاءؑ کا بھی یہی عظیم المرتبہ نام نامی "علیؑ" ہے۔ جو لوگ اس اسم مبارکہ سے اور عمل سے فیوض و برکات حاصل کرنے کے خواہاں ہوں تو ان کو چاہیئے کہ اللہ اور محمدؐ و آلِ محمدؐ یعنی اہلِ بیت کی حُب اپنے دل میں پیدا کریں۔ کیوں کہ جو عمل میں پیش کر رہا ہوں اس سے وہ لوگ ہی فائدہ اُٹھا سکتے ہیں جو محمدؐ و آلِ محمدؐ سے محبت کرتے ہیں۔ مزید براں اس سے مستفید ہونے کے لئے رزقِ حلال و صدقِ مقال کا پابند ہونا چاہیئے۔

آپ کے بچے یا بچیوں کے رشتے نہیں آتے یا اگر آتے ہیں تو کسی نہ کسی مسئلہ کی وجہ سے بات نہیں بن پاتی تو اس عمل سے انشاء اللہ اچھی جگہ شادی ہو جائے گی۔

جس دن ستارہ زُہرہ کی قمر کے ساتھ نظر تسدیس یا تثلیث ہو تو اس دن روزہ رکھیں اور قبلہ کی طرف منہ کر کے باوضو ہو کر مصلے پر خلوت میں بیٹھ کر بخور خوشبودار روشن کریں اور اس طرح نقش بنائیں۔ مثال کے طور پر ایلیا بنت حاجرہ کے لئے نقش بنانا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ایلیا کے اعداد | = | ۵۲ |
| والدہ حاجرہ کے اعداد | = | ۲۱۷ |
| اسم علیؑ کے اعداد | = | ۱۱۰ |
| شادی ہو جائے کے اعداد | = | ۳۴۰ |
| کل مجموعہ | = | ۷۱۹ |

یہ مربع نقش بنے گا اس کے لئے کل مجموعہ میں سے ۳۰ عدد قانون کے نفی کرنے کے بعد جو بچے اسے ۴ پر تقسیم کرتے ہیں۔ اگر بعد تقسیم ا بچے تو نقش کے خانہ ۱۳ میں اگر ۲ بچے تو خانہ ۹ میں اگر ۳ بچے تو خانہ نمبر ۵ میں ایک عدد بڑھالیں۔

کل مجموعہ = ۷۱۹ قانون کے اعداد = ۳۰۔ حاصل اعداد = ۶۸۹

اس کو ۴ پر تقسیم کرنے پر باقی ا آیا نقش اس طرح بنے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۹ | ۱۸۲ | ۱۸۶ | ۱۷۲ |
| ۱۸۵ | ۱۷۳ | ۱۷۸ | ۱۸۳ |
| ۱۷۴ | ۱۸۸ | ۱۸۰ | ۱۷۷ |
| ۱۸۱ | ۱۷۶ | ۱۷۵ | ۱۸۷ |

نقش کو اس چال سے پُر کرنا ہے۔ دو عدد نقش زعفران سے عرقِ گلاب ملا کر بنانے ہیں۔ جب نقوش بنالیں تو ایک نقش موم جامہ کر کے ہرے کپڑے میں لپیٹ کر مولا مشکل کشاءؑ کی نذر دے کر دُعا کر کے سبز ڈوری میں باندھ کر گلے میں ڈال لیں اور دوسرا نقش آٹے کے پیڑے میں رکھ کر کنواں دریا یا سمند میں رڈال دیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار دُرود کے ساتھ بعد نمازِ عشاء۔ مضمون کا کوئی جُز سمجھ نہ آئے تو فون کر کے یا جوابی لفافہ بھیج کر وضاحت طلب کر سکتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

سید انور حسین رضوی
R-408 سیکٹر 15-A/5 بفرزون نارتھ کراچی، 0300-2194117
ای میل: anwer_hussain9@yahoo.com

# لوح حق منسوب از امیر المومنین علیہ السلام

قارئین کرام! عربی زبان میں ''سحر'' کے معنی ایسی چیز کے ہیں جس کا وجود پوشیدہ اور نہایت دقیق ہو۔ جادو یا سحر کی حقیقت اصل میں یہ ہے کہ انسان اپنی خفیہ صلاحیتوں کو ''ارتکاز'' کے ذریعے استعمال کرنے کے قابل کر لے اور ان صلاحیتوں کو تخریب کاری کے لیے استعمال کرتے ہوئے نفرت، بیماری، بندش میں کسی عام انسان کو مبتلا کر دے۔ ایسے افراد کو جادوگر کہا گیا ہے۔ منفی طرز فکر میں اللہ جل جلالہ کی رضا شامل نہیں ہوتی۔ یعنی کئی لوگ اس نفس کو مسخر کر کے ایسی شکتی پانے کی آرزو رکھتے ہیں جو انہیں دنیا کا سپر مین بنا دے۔

یہ اعمال کی دنیا علم عملیات کہلاتی ہے۔ اس کی دو شاخیں مشہور ہیں۔

1. سفلی
2. نوری

سفلی عملیات کے نتیجے کو سحر (جادو) کہا جاتا ہے۔

نوری عملیات کے حاصل نتیجہ کو ''استدراج'' کہتے ہیں لیکن اس میں لوگوں کو اشتباہ ہوا ہے۔ وہ نوری عملیات سے ہونے والے مظاہرے کو کرامات کہتے ہیں۔ مگر کرامات تو مقام ولایت پر پہنچنے کے بعد ہی ممکن ہیں۔ قرآن مقدس نے جادو کے اثرات کی نفی نہیں فرمائی۔

قارئین! اس دور پر آشوب میں جادوگروں نے عجیب و غریب ٹونے ٹوٹکے ایجاد کر کے انسانیت کو پریشان کرنے کی انتہا کر رکھی ہے۔

**تشخیص:** اگر گھر میں اچانک خون، پانی بدبودار کے چھینٹے پڑنا، بجری سنگریزے، پتھر کے، گوشت کے ٹکڑے، اور گوبر کا آنا، جسم کے کسی حصے میں سوئیاں چبھنا، رات کو خواب میں سانپ، کنواں یا بھینس دیکھنا، کسی بھی ایکسرے یا الٹرا ساؤنڈ میں فالٹ کا نہ ہونا مگر تکلیف کا مسلسل رہنا، بڑوں کا مسلسل خوف سے رونے کو دل کرنا، گھر میں دل نہ لگنا باہر کو بھاگنا اچھا لگنا وغیرہ اور تالہ لگے ہوئے بکس میں کپڑوں کا کٹنا اس کی اہم علامات میں سے ہیں۔

## تشخیص کیلئے استخارہ

**"یا علیم یا خبیر ایاک نعبد و ایاک نستعین"** 313 مرتبہ پڑھ کر کسی سے بات چیت کیے بغیر سو جائیں ساری حقیقت خواب میں نظر آئے گی۔ 3 دن تک یہ عمل کرنا ہوگا اگر پہلے دن حقیقت نظر آ جائے تو بعد میں عمل نہ کریں۔

قارئین! آپ نے مطالعہ کیا کہ جادو، جنات اور لاعلاج امراض کی تکلیف کتنی اذیت کا سبب ہے اسکا روحانی علاج درج ذیل ہے۔

1۔ **صدقہ:** 900 گرام گائے کا گوشت یا کسی جانور کی کلیجی یا سرخ مسور کی دال بروز منگل صبح سورج نکلنے کے وقت سے ایک گھنٹہ تک یا دوپہر کو ایک سے دو کے درمیان ادا کریں۔ سحر کے اثر کو دور کرنے کیلئے (کیٹ آئی CATS EYE) پتھر بہت اہم ہے۔ صدقہ بروز منگل ادا کر کے پہن لیں۔

**تیاری لوح حق:** شہنشاہ امیر کائنات علی ابن ابی طالب علیہ السلام نے سحر، جادو، جن، بھوت اور لاعلاج امراض کے لیے یہ عمل تعلیم فرمایا ہے۔ یہ عمل تحفۃ العلوام (قدیم) اور دیگر کتب میں مذکور ہے۔

۱۔ **بسم الله الرحمن الرحیم . بسم الله ، و بالله ، ماشاء الله ، بسم الله ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم**

۲۔ سورۃ اعراف آیت نمبر 116-118

۳۔ سورۃ یونس آیت نمبر 81-82

۴۔ سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 81-82

اوّل و آخر ۱۹ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ان آیات کو دن میں 45 مرتبہ تلاوت کریں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ بسم الله الرحمن الرحیم . بسم الله ، و بالله ، ماشاء الله ، بسم الله ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم کے اعداد | 3125 |
| ۲۔ سورۃ اعراف آیت نمبر 116-118 کے اعداد | 3904 |
| ۳۔ سورۃ یونس آیت نمبر 81-82 کے اعداد | 3723 |
| ۴۔ سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 81-82 کے اعداد | 4370 |
| ٹوٹل = | 15122 |

اس لوح مبارکہ کو ہم مثلث خالی البطن میں پر کریں گے۔ کیونکہ ردسحر کے معاملات میں نقش خالی البطن بے حد موثر ہے۔ 15122 کو 12 پر تقسیم کریں۔ خارج قسمت 1260 آیا باقی 2 بچے۔ اہر سائل کیلئے یہ لوح مبارکہ بنے گی۔ ☆باقی ۹۴ پر۔

# اختیارِ امامؑ اور امامؑ کا فرمان

آجکل اختیارِ امامؑ کا موضوع ہر کس و ناکس کے زیرِ بحث ہے اور ہر کوئی اپنے آپ کو علمِ دوراں ہی تصور کرتا ہے۔ بعض کا خیال ہے کہ یہ مسئلہ آج کے دور کی پیداوار ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ کتاب احتجاجات میں علی بن احمد قمی سے مروی ہے کہ بعض شیعوں میں اختلاف واقع ہوا اور وہ یہ کہ بعض کہتے ہیں کہ خدا نے آئمہ صلوات اللہ علیہم اجمعین کو تخلیق اور روزی رسانی کی طاقت عطا فرمائی ہے اور بعض کہتے ہیں کہ نہیں۔ محمد بن عثمان عمریؒ (جو کہ صاحب الامر علیہ السلام کے نائب تھے) نے اس بارے میں امامؑ کی خدمت میں عریضہ لکھا۔ امامِ زمانہ نے جواب میں لکھا کہ "خدا ہی ہے جو خلق فرماتا ہے اور روزی دیتا ہے۔ مگر آئمہؑ خدا سے سوال کرتے ہیں۔ خدا اُن کو طاقت خلق اور روزی رسانی عطا فرماتا ہے۔ یہ محض اُن کی عبادت و ریاضت کے باعث اُنؑ پر معبودِ حقیقی مہربان ہو کر اُن کی دُعاؤں کو قبول فرماتا ہے پھر وہ جس کو چاہتے ہیں روزی دیتے ہیں، جس کو چاہتے ہیں مارتے اور زندہ کرتے ہیں" (بحوالہ عین الحیٰوۃ۔ مُلّا محمد باقر مجلسیؒ۔ اُردو ترجمہ روح الحیات)

**نوٹ**: اپنے مسائل اور پریشانیوں کے رُوحانی حل کیلئے تمام مومنین اس بندہ فقیر سے بلافیس جوابی لفافہ کے ساتھ درج ذیل پتہ پر رابطہ کریں۔ پہلے فون کر کے پتہ کر لیں کہ میں کہاں ہوں۔ ڈاکٹر آغا مقبول حسین موسوی الکاظمی۔

0333-5211510 , 5101689

1۔ اسلام آباد کا پتہ: مکان نمبر 17 سٹریٹ 35 میلوڈی۔ G-6/2۔ 45000

2۔ لاہور کا پتہ: مکان نمبر 1015 بلاک Q، جوہر ٹاؤن، لاہور۔ 54770

☆بقیہ

| | | |
|---|---|---|
| ٣٧٨٠ | ١٠٠٨٢ | ١٢٦٠ |
| ٨٨٢٢ | | ٦٣٠٠ |
| ٢٥٢٠ | ٥٠٤٠ | ٧٥٦٢ |

اس لوحِ مبارکہ کو کسی سیارے کے شرف یا اوج یا سعد نظرات یا شرفِ قمر میں تیار کر کے ورد کرتے ہوئے اپنے سامنے رکھیں۔ 9 دن تک مندرجہ ذیل آیات کو 45 مرتبہ ورد کریں بعد میں 9 مرتبہ معمول بنالیں۔ ہر قسم کی تکالیف سحر، سایہ، کسی بھی عمل کی رجعت، جانی دشمن کے شر سے انشاء اللہ 9 دن میں بتصدق محمدؐ و آلِ محمدؐ حفاظت ہوگی۔ لاحق پریشانی نیست و نابود ہو جائے گی۔ بفضلِ خدا شفاء کلی ہوگی۔ سیّد ممتاز حسین بخاری نندپور P.O ایمن آباد ضلع گوجرانوالہ 055-6400032, 0300-4795732

Email: astromumtaz@yahoo.com

# ہالہ (Aura) کیا ہے؟

مسلمان حضورؐ کی سنت ادا کرتے ہوئے اور قرآن مجید کی تلاوت کا شرف حاصل کرتے ہیں چونکہ قرآن مجید لہروں کی صورت میں ہے جب کوئی شخص قرآن مجید کی تلاوت کرتا ہے تو قرآن کی لہریں اس کا ہالہ بنالیتی ہیں اور قرآن مجید کے اثرات مرتب ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ اس لئے قرآن مجید کی کسی آیت یا سورہ کا عامل جب کسی پر دم کرتا ہے تو اس کا اثر وقوع پذیر ہوتا ہے۔ لیکن اگر کوئی غیر عامل شخص اسی آیت شریفہ کا دم کرے تو اثرات مرتب نہیں ہوتے بعض اوقات الٹ بھی ہو جاتے ہیں عامل کے عمل کی وجہ سے اُس کے گرد قرآنی لہروں کا ہالہ اتنا مضبوط ہوتا ہے کہ وہ متاثرہ شخص کے منفی چارج کو جس کی وجہ سے وہ اس پریشانی میں مبتلا ہوتا ہے مثبت کر دیتا ہے جس سے وقتی طور پر مثبت چارج ہو جاتا ہے یہ عمل بار بار دہرانے سے منفی چارج مثبت میں تبدیل ہو جاتا ہے۔

## روحانی یا جسمانی پُرانی اور پیچیدہ بیماری کو خیر باد کہیں

**مراقبہ**: اگر آپ کو خدانخواستہ کوئی پرانی بیماری ہے جو کہ آپ کی رگوں میں بیٹھ گئی ہے اور کسی بھی دوائی کا اثر نہیں ہوتا تو اس کے لئے آپ کو مشورہ ہے کہ مندرجہ ذیل عمل کریں جتنی پرانی بیماری اتنا ہی زیادہ وقت دیں۔ انسانی جسم میں گردن کی گدی یعنی Cereblium وہ مقام ہے جس کو کمپیوٹر کی ہارڈ ڈسک کی مثال دی جاسکتی ہے جہاں منفی لہریں جمع ہوتی ہیں وہاں سے ہی تمام اعصاب کو احکامات ملتے ہیں اگر اس مقام سے تمام جمع شدہ منفی لہریں ختم کر دی جائیں تو بیماری ختم ہو جائیگی۔

آنکھیں بند کر کے چشمِ تصور سے دیکھیں لفظ "اللہ" Cereblium میں نظر آرہا ہے اور لفظ سے نور نکل رہا ہے چند ثانیہ کے لئے یہ منظر دیکھیں اس کے بعد تصور میں دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے لفظ "اللہ" لکھیں پھر پہلے والا منظر لے آئیں اس مراقبہ کو زیادہ سے زیادہ وقت مختلف اوقات میں کریں۔ کچھ دیر کام کرنے کے بعد یہ مراقبہ کریں گے تو آپ محسوس کریں گے کہ آپکا بدن ہلکا پھلکا اور فریش ہو گیا ہے۔ اس مراقبہ سے آہستہ آہستہ بیماری ختم ہو جائیگی۔

اقتباس "گوہرِ حیات"

مصنف: سیّد قیصر مرتضیٰ جعفری
0300-7973516
پی 363 ڈگلس پورہ، فیصل آباد۔

# عمر بھر کی تلخیاں اور انکا علاج

ڈاکٹر سیّد ریاض الرحمٰن
چکوال

قرآن کے جتنے قریب جاؤ گے یقین بڑھے گا اور وہم کم ہوتا جائے گا۔ اتنی خوشیاں ملیں گی اتنا ہی سکون ملے گا۔ قرآن ہدایت ہے۔ ''تقویٰ لینے'' متقی اسے کہتے ہیں جو خوف خدا، اور عشق مصطفیٰؐ میں منہمک ہو۔ قرآن ان کے لئے ہے جو اس سے مدد چاہے جو صراط مستقیم کیلئے مناجاتیں طلب کرتے ہیں افسوس ہے ۔ان لوگوں پر جو ہدایت لینے کی کوشش نہیں کرتے۔ اسی وجہ سے مختلف الجھنوں اور پریشانیوں کا شکار رہتے ہیں۔ میں اکثر لوگوں کی شکایات سن کر یہ مضمون لکھنے کی سرتوڑ کوشش کر رہا ہوں۔ ''ہم پر کالا جادو ہو گیا ہے، ہمارا کاروبار ٹھپ ہو گیا ہے، ازدواجی زندگیوں میں تلخیاں پیدا کر دی گئی ہیں۔ شادیوں میں رکاوٹ، بیماریوں کا مسلط ہونا۔ ان سب سے بڑھ کر ہم مقروض ہو گئے، وغیرہ وغیرہ۔

او بھائی! جادو سے انکار نہیں کیا جا سکتا اور اس کا اقرار حد سے زیادہ ڈپریشن میں مبتلا کر دیتا ہے۔ جادو نام ہے طلسماتی تحریک کا، جو مختلف طریقوں اور زاویوں سے لکھ کر انسان ہی انسان کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ اس میں پچاس فیصد علم اور پچاس فیصد وہم و گمان کی کارستانی ہے۔ یہ سب انسان کی خود پیدا کردہ ہیں۔ جناتی اور آسیبی چکروں نے بیس فیصد معاشرے کو اپنے چنگل میں پھنسا لیا ہے۔ عالموں اور عاملوں نے دونوں ہاتھ پیسوں کیلئے کھول رکھے ہیں۔ سوچ بھلی ہو تو کرا بھی ہو تو تمام مخلوق اس کی تابع ہوتی ہے۔ جوانی شیطانیت ہے۔ جوانی گمراہی ہے۔ ریاکاری پارسائی کی دہلیز ہے۔ پارسائی کے لبادے میں شیطان پنہاں ہے۔

اگر انسان صرف اور صرف دو آیات کی تلاوت غور و فکر سے کرے۔ اس کے ترجمے پر غور کرے، کلام الٰہی کو معجزہ مصطفیٰؐ، صفات اہلبیت عظام و صحابہ کرامؓ جان کر سمجھا جائے اور اس پر عمل کیا جائے تو نہ گھر میں فساد ہو گا نہ فتنہ اٹھے گا۔ نہ سحر، آسیبی اثر ہو گا نہ بدروحیں آئینگی۔ نہ جادو نزدیک بھٹکے گا۔ جادو ہمیشہ کم علم، ڈھلمل یقین اور غریبوں پر اثر دکھاتا ہے۔ امیر آدمی اور مستقل مزاج اس کے نرغے میں نہیں آتے۔ بلکہ انہیں نقصان پہنچتا ہے، چوروں اور ڈاکوؤں سے۔

سال 2009ء میں جفرنامہ اور ظفرنامہ لکھا۔ جسے پاکستان بھر میں بلکہ ممالک غیر میں پسند کیا گیا۔ اس سے استفادہ اٹھانے کی کوشش ہوتی رہی۔ جس کو اس کے سمجھنے میں الجھن ہوئی۔ اسے سمجھا دیا گیا۔ آج سحری، آسیبی، نظر بد، نحوست سیارگان کو زیر عمل لا رہا ہوں۔ خود علم سے مشورہ کریں۔ جادو ہے بھی یا نہیں یا کوئی اور وجہ ہے۔ جھوٹے اور پیشہ ور عاملوں سے بچو۔ کیونکہ پیسہ بٹورنا ان کی عادت ہے۔ وہم و گمان میں ڈالنا ان کا شیوہ ہے۔

چونکہ انسان کی تخلیق اربعہ عناصر سے ہوئی۔ اسلئے اس کی اصلیت و ماہیت کو ابجد اعظم ظاہر کرنے میں نمایاں کردار ادا کرتی ہے۔ ابجد اعظم کے ذریعہ خود سوال حل کریں۔ اور پھر نتیجہ آنے پر مسئلہ کا حل لیں۔ اگر پھر بھی مسئلہ نہ حل ہو۔ تو عملی میدان میں سیر کریں۔ اور گوہر مراد پا کر دم لیں۔

اپنا سوال یا علیم لکھ کر مفصل لکھیں۔ پھر اس میں یوم سوال اور ساعت سوال کا اضافہ اور بسط حرفی کریں اور تخلیص کریں۔ حروف کو ترفع زواجی سے بدل کر حروف کی قیمت لیں اور انکا مجموعہ لیکر چار پر تقسیم کریں۔

۱۔ بچے تو نحوست سیارگان ہے۔ ۲۔ بچے تو نظر بد امنت پوری نہ کرنے کا عندیہ ہے۔

۳۔ بچے تو آسیبی اثرات یا بدروحوں کے اثرات ۴۔ بچے تو جادو ہے۔

ایک مثال لکھ رہا ہوں۔ بعینہٖ آپ سوال حل کرتے جائیں۔ آئینہ میں نتیجہ مل جائیگا۔

ابجد اعظم

| حروف | قیمت | حروف زواجی |
|---|---|---|
| ا | ۱ | ج |
| ھ | ۲ | ز |
| ط | ۳ | ک |
| م | ۴ | س |
| ف | ۵ | ق |
| ش | ۶ | ث |
| ذ | ۷ | ط |
| ب | ۸ | د |
| و | ۹ | ح |
| ی | ۱۰ | ل |
| ن | ۲۰ | ع |
| ص | ۳۰ | ر |
| ت | ۴۰ | خ |
| ض | ۵۰ | غ |
| ع | ۶۰ | س |
| ف | ۷۰ | ق |
| ش | ۸۰ | ث |
| ذ | ۹۰ | ظ |
| ب | ۱۰۰ | د |
| و | ۲۰۰ | ح |
| ی | ۳۰۰ | ل |
| ن | ۴۰۰ | ع |
| ص | ۵۰۰ | ر |
| ت | ۶۰۰ | خ |
| ض | ۷۰۰ | غ |
| ج | ۸۰۰ | ا |
| ز | ۹۰۰ | ھ |
| ک | ۱۰۰۰ | ط |

| نام ایام: | ہفتہ | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | شنبہ | یک شنبہ | دوشنبہ | سہ شنبہ | چہار شنبہ | پنجشنبہ | آدینہ |

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| پیر/سوموار | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |

سوال:۔ یاعلیم:۔ محمود الاسلام بن کریمہ خاتون کے کاروبار میں ترقی نہ پانے کی کیا وجہ ہے؟

یوم سوال شنبہ ساعت زحل

بسط حرفی:۔ م ح م و دال اس ل ام ب ن ک ر ی م ہ خ ات و ن ک ی ک ار و ب ار م ی ں ت ر ق ی ن ہ پ ان ی ک ی ک ی او ج ہ ہ ی ش ن ب ہ ز ح ل

تخلیص:۔ م ح و د ا ل س ب ن ک ر ی ہ خ ت ق ج ش ز

حروف زواجی:۔ ذ ر ص ع م خ ظ ن ض ث ا ت ف ہ ز د س و ق

قیمت:۔ ۷+۸۰۰+۳۰+۷۰۰+۴ + ۹۰۰+۳۰۰+۲۰+۵۰+۲۰۰ + ۱+۴۰+۵+۲+۷۰ + ۴۰۰+۹۰+۹+۱۰۰

۱۵۴۱ + ۱۴۷۰ + ۱۱۸ + ۵۹۹

مجموعہ: ۳۷۲۸ ÷ ۴ حاصل قسمت ۔۹۳۲ صفر بچا۔ صفر برابر چار

لہٰذا صاف کہہ دیا۔ جادو کے اثرات ہیں۔ نحوست سیارگان کے تدارک کیلئے:۔ بعد نماز فجر و عشاء

روزانہ ۲۱ مرتبہ درود شریف ۲۱ مرتبہ کلمہ شریف ۲۱ مرتبہ سورہ اخلاص پھر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اور اس کے ساتھ اپنے نام کے اعداد نکال کر دو سے ضرب دیں۔ جو اعداد حاصل ہوں۔ اُن سے اسمائے ربانی اُن اعداد کے برابر لیں۔ صبح شام پابندیٔ وقت کے ساتھ ورد کریں۔ نحوست چھٹ جائیگی۔ رحمت کے بادل آپ پر سایہ کریں گے۔

**نظر بد:** اگر آپ یا کوئی اور نظر بد کا شکار ہے۔ تو سفید کاغذ پر طس، طس، طس، طس، طس، طس، طس، طس، طس، طس، طس ۱۱ مرتبہ لکھ کر نیچے یہ عبارت لکھیں۔

**وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْنَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ۔ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ۔**

روزانہ تین مرتبہ پڑھکر اپنے اُوپر دم کریں۔ نیز ہر جمعرات کو حسب توفیق ختم دے یا دلائے اور اس کا ثواب اس نامعلوم ہستی کے سپرد کردے۔

**آسیبی اثرات:** اونچی اونچی آواز میں یہ جملے چار دفعہ کہے۔

**اَللّٰهُ حَافِظِیْ ، اَللّٰهُ نَاصِرِیْ ، اَللّٰهُ نَاظِرِیْ ، اَللّٰهُ مَعِیْ مُحَمَّدٌ نَبِیُّ اللّٰهِ ، عَلِیٌّ وَّلِیُّ اللّٰهِ ،**

اس کے بعد سورہ فاتحہ ۳ مرتبہ، تین دفعہ سورہ اخلاص اور تین دفعہ آیت الکرسی، پڑھ کر چھ اطراف، اُوپر (آسمان کی طرف) پھر شمال، مغرب، جنوب، مشرق،

اور زمین کی طرف پھونکیں۔ انشاء اللہ ہر طرف داخلہ اشرارت ختم ہو۔

**جادو، سحر کیلئے:** یَامُنْتَقِمُ بہترین ورد ہے۔ اس کو روزانہ ۶۳۰ مرتبہ پڑھ کردم کریں۔ نیز سورہ فاتحہ ۱۰۰ مرتبہ سورہ بنی اسرائیل کی آیت نمبر ۱۱۱ پارہ ۱۵ سورہ بنی اسرائیل وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ ----وَکَبِّرْهُ تَکْبِیْرًا سو مرتبہ سورہ الناس ۱۰۰ مرتبہ، اللّٰه اللّٰه رَبِّیْ لَا اُشْرِکُ بِهٖ شَیْئًا سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ خود پئیں، گھر والوں کو پلائیں، دیواروں پر چھڑکیں اور جہاں کاروبار املازمت کر رہے ہیں۔ تین مرتبہ پڑھ کر چاروں طرف پھونکیں۔

نیز یہ آیات سے مزید تقویت ہوگی۔ قَالَ مُوْسٰی مَاجِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ' اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ' اِنَّ اللّٰهَ لَایُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ. وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا.

صرف ایک مرتبہ

**رابطہ کے لئے:** ایڈووکیٹ ہائیکورٹ چوہدری اسد مسعود سابق صدر بار کونسل چکوال۔ فون: 0333-5901416

سید ریاض الرحمن (حیدری ملنگ) نقوی البھاکری
حجرہ حیدری ملنگ۔ MCB 17/596 محلہ رحمانیہ
جہلم روڈ، چکوال۔ فون: 0543-554493

## دعائے قربانی

اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلٰوتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْيَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے۔ اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ. اور اگر چند آدمیوں نے مل کر قربانی کی ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا کہے۔ اگر ایک شخص کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ. کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہے تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ کہے۔

بہتر ہے کہ مِنِّیْ ،مِنَّا ،مِنْهُ ،مِنْهُمْ کی ان لوگوں کا نام لیا جائے

## احکام عقیقہ

عقیقہ سنت مؤکدہ ہے۔ پیدائش سے ساتویں دن کرنا بہتر ہے۔ اور تا حد بلوغ باپ پر سنت ہے۔ اور بعد بلوغ تا آخری عمر خود پر سنت ہے۔ مستحب ہے کہ بچہ لڑکا ہو یا لڑکی دونوں کے عقیقہ کے لئے جانور نر ہو۔ عقیقہ کے جانور میں قربانی والے جانور کی تمام شرطیں پائی جائیں۔ گوشت کم از کم دس مومنین کو کھلائیں یا کچا تقسیم کر دیں۔ والدین اور وہ گھر کے افراد جو والد کی کفالت میں ہوں بالکل نہ کھائیں۔

ایک ران دائی کو یا بصورت دیگر مال صدقے کے طور پر کسی کو دے یا اس کی رقم صدقہ کرے۔ سری پائے اور کھال صدقہ کرے قصائی کو اجرت میں دینا جائز نہیں ہے۔

جانور کا ذبح کے بعد جوڑ سے جوڑ جدا کریں۔ ہڈیاں نہ توڑی جائیں۔

قربانی کو قبلہ رخ لٹائیں۔ اگر لڑکا ہو تو گوسفند کو ذبح کرتے وقت یہ دعا پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةٌ عَنْ (لڑکے اور اس کے باپ کا نام لے) لَحْمُهَا بِلَحْمِهٖ وَدَمُهَا بِدَمِهٖ وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهٖ شَعْرُهَا بِشَعْرِهٖ جِلْدُهَا بِجِلْدِهٖ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وِقَآءً لِاٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ وَ اٰلِهِ السَّلَامُ. اگر لڑکی کا عقیقہ ہو تو یوں پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةٌ عَنْ (لڑکی اور اس کے باپ کا نام لے) لَحْمُهَا بِلَحْمِهَا وَدَمُهَا بِدَمِهَا وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهَا وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهَا وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهَا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وَقَآءً لِاٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ وَاٰلِهِ السَّلَامُ ﴾ ۔ جب عقیقہ کر چکیں۔ اسی وقت سر منڈائیں اور اس کے بالوں کے ہم وزن چاندی تصدق کریں۔

### اصلاح اولاد اور بُری خواہشات سے دور رکھنے کے لئے

درج وظیفہ کسی بھی وقت بچے کی پیشانی، دائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور درمیانی انگلی سے پکڑ کر ۲۱ بار پڑھ پھونک دیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا وَدُوْدُ مُحَمَّدٌ" رَّسُوْلُ اللّٰهِ يَاشَهِيْدُ

**برائے عادات بد** دو سو بار یَابَرُّ پڑھ کردم کریں۔

**شدید کھانسی** ایک چمچ شہد پر تھوڑی سی پسی ہوئی کالی مرچ ڈال کر نہار منہ اور رات کو سوتے وقت کھالیں۔ مجرب ہے۔

اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوطی سے پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔ (القران)

از قلم: حکیم غضنفر مہدی

# جوڑوں، پٹھوں کے درد کا مستقل علاج

مطب: حیدر روڈ اسلام پورہ لاہور

محمدؐ و آلِ محمدؐ کے طفیل قارئین امامیہ جنتری سے مسلسل مخاطب ہونے کا چھٹا سال ہے۔ امسال میں جوڑوں کے ورم، سوزش، تحجر مفاصل اور کندھوں، کمر، پٹھوں میں ہونے والی دردوں کا شافی علاج تحریر کر رہا ہوں۔

ان امراض کی علامات اس قدر پوشیدہ اور تدریجی طور پر ظاہر ہوتی ہیں کہ عرصہ دراز تک ان کا پتہ نہیں چلتا ہے۔ جدید طبی تحقیق سے یہ بات علم میں آئی ہے کہ شادی کے فوراً بعد مرد و زن کی کثیر تعداد جوڑوں کے درد میں مبتلا ہو جاتی ہے اس کی وجہ یورک ایسڈ کی زیادتی، مادہ حیات کا بکثرت ضائع، نزلہ، زکام، الرجی، کھانسی، بخار، ذات الریہ جیسے عوارض میں مبتلا رہنا ہے جبکہ اعصاب میں ہونے والی دردوں کے اصل اسباب میں امراض رحم، نظام ہضم کا خلل، دائمی قبض، کثرت جماع، تفکرات اور خون کی کمی وغیرہ شامل ہیں۔

**(1) تحجر مفاصل:** یہ جوڑوں کا مزمن مرض ہے اس میں جوڑوں کی کری ہڈیاں اور جھلیاں اپنی لچکدار اور ہموار حالت سے کھردری اور خشک ہو جاتی ہیں۔ جس سے سختی اور درد ظاہر ہوتا ہے یہ درد گھٹنوں اور کہنیوں میں ہوتا ہے۔ اٹھنے بیٹھنے میں سخت اذیت ہوتی ہے۔

**(2) گنٹھیا:** یہ مرض جوڑوں کے رباطات، ریشہ دار ساخت کو دبیز اور سخت بنا دیتا ہے جوڑ متورم ہونے سے شدید درد ہوتا ہے۔ مریض چلنے پھرنے سے معذور ہو جاتا ہے۔ گانٹھیں جسم پر نمودار ہو جاتی ہیں۔ مریض لاغر ہو جاتا ہے اور جوڑ پھول کر بدوضع ہو جاتے ہیں۔

**(3) نقرس:** اس مرض میں دائیں پاؤں کے انگوٹھے میں شدید درد اٹھ کر تمام چھوٹے جوڑوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے۔ ماؤف جوڑ سرخ و متورم ہو جاتے ہیں شدت مرض میں ہاتھ پاؤں کی انگلیاں کھچتی اور پھڑکتی ہیں اور ان میں سرسراہٹ محسوس ہوتی ہے۔

**(4) عصبی دردیں:** عصبی درد سے مراد وہ درد ہے جس کا ظاہری سبب معلوم نہ ہو۔ مقامی سوزش اور ورم نہ ہو عصب ماؤف اور اس کی شاخوں کے محاذی درد کی شکایت ہو اس میں عصبی قوت کے زائل ہو جانے کی وجہ سے عصبی کمزوری پیدا ہو جاتی ہے۔ عصبی نظام کے افعال میں فتور سے قوائے حیات میں ضعف پیدا ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی**

(1) اسگند، زنجبیل، سورنجاں الحلو، کچلہ مدبر، قرنفل، اسرول ایک ایک تولہ۔ صبر ڈیڑھ تولہ، حنظل دو تولے۔ تمام ادویات کا باریک سفوف تیار کر لیں

**مقدار خوراک:** ایک کیپسول صبح، ایک کیپسول شام (500 ملی گرام) ہمراہ پانی

(2) بزرالبنج 50 گرام، سورنجاں الحلو، السودان، قسط الحلو، اسگند ناگوری، سنڈھ ایک ایک تولہ، شہد ملا کر معجون تیار کر لیں۔

**مقدار خوراک:** دو گرام صبح، دو گرام شام ہمراہ پانی

(3) الحلو، سورنجاں المر، سنا، فرفیزان، علک، صبر ہم وزن لے کر گودا گھیگوار میں ملا کر سیاہ مرچ کے برابر گولی بنائیں۔

**مقدار خوراک:** دو گولیاں صبح، دو گولیاں رات

(4) کیاس 6 ماشہ، علک 6 ماشہ، زنجبیل، ہلیلہ، فادانیا ایک ایک تولہ اور مرجان دو تولے۔ دانہ ماش کے برابر گولی بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی صبح، ایک گولی رات ہمراہ نیم گرم دودھ

# نومولود کے اسلامی نام

سید قمر حسین نقوی
70/A عطیہ اہلبیت محلہ بیلے والی، لیہ، پنجاب
فون: 0333-4376657,0302-7846655

**قارئین امامیہ جنتری:** السلام علیکم! ایک طویل عرصہ بعد ایک مرتبہ پھر آپکی خدمت میں حاضر ہوں۔ خداوند متعال آپ سب کو اپنی حفظ وامان میں رکھے۔ قارئین کرام بچے کا نام رکھنے سے پہلے اس کا زائچہ ضرور بنوالیں نام کا مطلب تلاش کرنے میں خاص احتیاط سے کام لیا ہے کسی بھی غلطی کا احتمال ممکن ہے آپ کے بہتر مشورہ کے منتظر ہیں۔ اپنی دعاؤں میں ہمارے مرحومین آغا نثار احمد (بانی امامیہ جنتری) اور میرے والدین کے لئے دعا کریں۔

## لڑکوں کے اسلامی نام

| نام | مطلب | اعداد | مفرد عدد | عنصر |
|---|---|---|---|---|
| اذعان علی | اطاعت یقین | 30 | 3 | آتشی |
| فصیح عباس | بے پایاں علم | 42 | 6 | آتشی |
| جرار عباس | بہادر | 24 | 6 | آبی |
| ربط علی | واسطہ | 24 | 6 | خاکی |
| انصار حسین | مددگار | 38 | 2 | آتشی |
| نہال حیدر | خوشی۔ مسرت | 29 | 2 | بادی |
| جاگیر حسین | زمین۔ جگہ | 29 | 2 | آبی |
| جاذب حسین | بھانے والا | 33 | 6 | آبی |
| مستجاب حسین | قبول۔ مقبول | 40 | 4 | آبی |
| افہام حیدر | فہم وفراست | 34 | 7 | آتشی |
| علی شجران | سایہ دار درخت | 25 | 7 | خاکی |
| وصی عباس | جانشین | 33 | 6 | بادی |
| زریاب حیدر | دولت مند | 28 | 1 | آبی |
| مقرب حسین | مرتبہ۔ عزت | 27 | 9 | آتشی |
| عطرت عباس | عزت والا | 38 | 2 | خاکی |
| ثمر عباس | پھل | 27 | 9 | آبی |
| غیور عباس | غیرت مند | 25 | 7 | خاکی |
| اسد اللہ علی | اللہ کا شیر علی | 31 | 4 | آتشی |
| باسط علی | اللہ کا نام | 30 | 3 | بادی |
| اُنس علی | محبت، صحابی رسولؐ | 24 | 6 | آتشی |
| شاھیان حیدر | جائز روادار | 31 | 4 | آتشی |
| حباب حسین | صحابی حسینؑ | 33 | 6 | خاکی |
| زعیم حیدر | ذمہ دار | 34 | 7 | آبی |
| موقر علی | محترم، معزز | 24 | 6 | آتشی |
| غماز حسن | نمائندہ | 32 | 5 | خاکی |
| اوطان حیدر | سرزمین وطن | 37 | 2 | آتشی |
| رمیث حسین | زیور، صحابی حسین | 32 | 5 | خاکی |
| مطاع حیدر | صحابی حسین | 36 | 9 | آتشی |
| ممنون حسین | احسان | 39 | 3 | آتشی |
| اوصاف حیدر | وصف کی جمع | 40 | 4 | آتشی |
| وہب حیدر | صحابی حسینؑ | 28 | 1 | بادی |
| مشکور حسین | شکر کرنے والا | 37 | 1 | آتشی |
| افتخار حیدر | فخر، قابلِ فخر | 39 | 3 | آتشی |
| زیرک حسین | عقل مند | 28 | 1 | آبی |
| یسال حیدر | پھولوں کا تاج | 26 | 8 | بادی |
| اجلال حیدر | قوی، بزرگ | 26 | 8 | آتشی |
| مرتاض علی | ریاضت کرنے والا | 31 | 6 | آتشی |
| سائد حیدر | سردار، پیشوا | 33 | 6 | آبی |
| معتال حیدر | اونچا، بلند | 34 | 7 | آتشی |
| بیدل حسین | عاشق | 30 | 3 | بادی |
| بہلول علی | ہنس مکھ، سردار | 30 | 3 | بادی |
| نقاش علی | نقش | 21 | 3 | بادی |
| محمد وجیہ الحسن | چہرہ | 58 | 4 | آتشی |
| شباہت علی | ہو بہو | 26 | 8 | آتشی |
| سفیر حسین | قاصد، نمائندہ | 37 | 1 | آبی |
| محمد اشہد مہدی | گواہی دینے والا | 51 | 6 | آتشی |
| محمد عابس مہدی | صحابی حسینؑ | 54 | 9 | آتشی |
| عابدین رضا | عبادت کرنے والا | 31 | 4 | خاکی |
| عشف عباس | چاہنے والا | 34 | 7 | خاکی |
| سائل رضا | مانگنے والا | 28 | 1 | آبی |
| تصور حسین | خیال | 37 | 1 | بادی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نادعلی | پکارنا | 21 | 3 | بادی |
| محمد متقی | تقوی والا | 30 | 3 | آتشی |
| حسنین علی | نواسۂ رسولؐ | 36 | 9 | خاکی |
| قارب حسین | عزت والا | 26 | 8 | آبی |
| انثال عباس | اللہ کی مرضی | 29 | 2 | آتشی |
| راغب علی | رغبت والا | 24 | 6 | خاکی |
| ارباط حیدر | ربط، رابطہ | 27 | 9 | آتشی |
| ودود علی | اللہ کا نام | 31 | 4 | بادی |
| معیز حیدر | اللہ کا نام | 32 | 5 | آتشی |
| مقدم حسین | عزت والا | 33 | 6 | آتشی |
| ہادی رضا | امام، پیشوا | 18 | 9 | آتشی |
| مصور مہدی | تصویر بنانے والا | 35 | 8 | آتشی |
| نصر عباس | مددگار | 32 | 6 | بادی |
| فاطر علی | فتح، تصرف | 31 | 4 | آتشی |
| انفال حیدر | قرآن پاک کی سورہ | 33 | 6 | آتشی |
| قلب حسین | دل | 26 | 8 | آبی |
| عترت حسین | عزت | 37 | 1 | خاکی |
| اذن عباس | اجازت | 29 | 2 | آتشی |
| عین رضا | آنکھ | 25 | 7 | خاکی |
| فہام علی | سمجھدار | 29 | 2 | آتشی |
| ایقان حیدر | یقین والا | 24 | 6 | آتشی |
| ابوتراب علی | مٹی کا باپ | 29 | 2 | آتشی |
| ارتسام حیدر | دعا کرنے والا | 33 | 6 | آتشی |
| نشاف حیدر | جاذب | 32 | 5 | بادی |
| موہب حیدر | بخشنے والا | 32 | 5 | آتشی |
| منصور علی | فتح مند | 37 | 1 | آتشی |
| مثوب حسین | ثواب | 37 | 1 | آتشی |
| ریان حیدر | جنت کا دروازہ | 24 | 6 | خاکی |
| حشم عباس | مال و دولت | 31 | 6 | خاکی |
| بطال علی | بہادر، دلیر | 26 | 8 | آبی |
| اعیان علی | آنکھیں | 26 | 8 | آتشی |
| علی گوہر | نایاب | 26 | 8 | خاکی |
| ھادی حسن | پیشوا | 30 | 3 | آتشی |
| ارمغان علی | اللہ کا نام | 25 | 7 | آتشی |

# لڑکیوں کے اسلامی نام

| نام | مطلب | اعداد | مفرد عدد | عنصر |
|---|---|---|---|---|
| آیت زھرا | نشانی | 21 | 3 | آتشی |
| مسبح بتول | تسبیح کرنے والی | 35 | 8 | آتشی |
| مومکن زھرا | امانت دار | 35 | 8 | آتشی |
| نائم زھرا | خوابیدہ | 24 | 6 | بادی |
| عُباب زھرا | بڑی رو۔ بہت پانی | 22 | 4 | خاکی |
| فریط سکینہ | بالیاں | 39 | 3 | آتشی |
| بریقہ بتول | روشن چمکدار | 26 | 8 | بادی |
| ایمن زھرا | مبارک محفوظ | 27 | 9 | آتشی |
| انوشہ بتول | نوجوان خوبصورت | 35 | 8 | آتشی |
| اقتدا بتول | پیروی کرنا | 26 | 8 | آتشی |
| افراح بتول | خوش شاد | 35 | 8 | آتشی |
| اریکہ بتول | آراستہ تخت | 26 | 8 | آتشی |
| غوزہ بتول | بندکلی | 34 | 7 | خاکی |
| فارح بتول | فرحت خوشی | 36 | 9 | آتشی |
| غمامہ بتول | بادل، ابر | 39 | 3 | خاکی |
| عبق زھرا | خوشبو | 25 | 7 | خاکی |
| عبا بتول | لباس | 25 | 7 | خاکی |
| سماح بتول | سخاوت | 34 | 7 | آبی |
| سطر زھرا | تیز فہم | 34 | 7 | آبی |
| زاہیہ بتول | سجا ہوا | 34 | 7 | آبی |
| رطابہ بتول | تروتازہ | 34 | 7 | خاکی |
| حیا زھرا | شرم | 25 | 7 | خاکی |
| حدیقہ بتول | باغ، کیاری | 33 | 6 | خاکی |
| ثوبیہ بتول | رسول پاک کی رضائی | 34 | 7 | آبی |
| اُوج زھرا | اونچائی | 30 | 3 | آتشی |
| انتساب زھرا | نسبت | 36 | 9 | آتشی |
| نیلم بتول | نایاب۔ قیمتی پتھر | 28 | 1 | بادی |
| عرشیہ بتول | آسمان، فلک | 33 | 6 | خاکی |
| انشرح بتول | قرآن پاک کی سورۃ | 35 | 8 | آتشی |
| عقبیٰ بتول | عاقبت | 26 | 8 | خاکی |
| منازل زھرا | منزل | 35 | 8 | آتشی |

نفاق ایمان کو فاسد کر دیتا ہے۔ نفاق کی اساس خیانت ہے۔ (حضرت علیؑ)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قناعت زہرا | تھوڑی پر راضی ہونا | 36 | 9 | آبی |
| امہ بتول | امت | 20 | 2 | آتشی |
| فصاحت | خوش بیانی | 45 | 9 | آتشی |
| کاشانہ بتول | باغ، چمن | 31 | 4 | خاکی |
| دامان بتول | رضا، دامن | 30 | 3 | آبی |
| زریں بتول | سنہری | 30 | 3 | آبی |
| پرنم زہرا | آنسو بھری آنکھ | 28 | 1 | بادی |
| زر بتول | دولت | 25 | 7 | آبی |
| عطیہ بتول | تحفہ | 37 | 1 | آبی |
| اطاعت زہرا | فرمانبرداری | 37 | 1 | آتشی |
| تسکین زہرا | سکون | 33 | 6 | بادی |
| زیست زہرا | زندگی | 33 | 6 | آتشی |
| زمزمہ بتول | آواز، ترانہ | 42 | 6 | آبی |
| کشش زہرا | رغبت | 23 | 5 | آبی |
| حب زہرا | محبت | 25 | 7 | آبی |
| جنت زہرا | نعمت | 27 | 9 | خاکی |
| روزائلہ بتول | پھول | 46 | 1 | آبی |
| امارہ بتول | حکم دینے والا | 28 | 1 | خاکی |
| عناب زہرا | انگور | 30 | 3 | خاکی |
| عرش بریں | آسمان | 22 | 4 | خاکی |
| نسبت زہرا | تعلق واسطہ | 32 | 5 | خاکی |
| رخشاں بتول | روشن، چمکتا ہوا | 32 | 5 | بادی |
| رخسار بتول | گال | 32 | 5 | خاکی |
| سحاب بتول | ابر، بادل | 32 | 5 | خاکی |
| طیبہ بتول | مدینہ، پاک | 32 | 5 | آبی |
| مارح بتول | مدح کرنے والی | 32 | 5 | آتشی |
| دشاح | ہار، گلوبند | 18 | 9 | خاکی |
| طہٰ بتول | پاکیزہ | 24 | 6 | آتشی |
| فاطمہ بتول | پاک، پاکیزہ | 42 | 6 | آتشی |
| زینب شہزادی | زیب و زینت | 36 | 8 | آبی |
| حجاب زہرا | پردہ | 29 | 2 | خاکی |
| دست زہرا | ہاتھ | 29 | 2 | خاکی |
| اجر زہرا | ثواب | 21 | 3 | آتشی |
| مائل زہرا | رغبت | 30 | 3 | آتشی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حرمت بتول | عزت | 33 | 6 | خاکی |
| ردا بتول | چادر | 22 | 4 | خاکی |
| مائدہ بتول | قرآن پاک کی سورۃ | 36 | 9 | آتشی |
| سویرا بتول | صبح صادق | 31 | 4 | آبی |
| عین زہرا | آنکھ | 28 | 1 | خاکی |
| نوخیز زہرا | نئی۔ خوبصورت | 40 | 4 | بادی |
| صندل زہرا | خوشبودار | 39 | 9 | بادی |
| قلب زہرا | دل | 21 | 3 | آبی |
| در ثمین بتول | قیمتی موتی | 35 | 8 | خاکی |
| سحر زہرا | روشن صبح | 31 | 4 | آبی |
| حجری بتول | پاکیزہ | 33 | 6 | خاکی |
| نور فاطمہ | روشنی | 40 | 4 | بادی |
| ارم زہرا | باغ جنت | 22 | 4 | آتشی |
| طہٰ بتول | قران پاک کی سورہ | 46 | 1 | آتشی |
| انمول فاطمہ | نایاب | 36 | 9 | آتشی |
| زوارہ بتول | زیارت کرنے والا | 36 | 9 | آبی |
| سندس فاطمہ | خوبصورت | 36 | 9 | آبی |
| صالحہ بتول | پاکیزہ | 36 | 9 | بادی |
| کومل بتول | نرم و نازک | 30 | 3 | آبی |
| اسوہ بتول | راستہ | 33 | 6 | آتشی |
| نوریا بتول | نئی نویلی | 30 | 3 | بادی |
| دامن بتول | جھولی | 29 | 2 | خاکی |
| گوشہ بتول | پیارا حصہ | 31 | 4 | آبی |
| حسین زہرا | خوبصورت | 26 | 8 | خاکی |
| ثروت زہرا | دولت | 32 | 5 | آبی |

**تعویذ برائے نظر بد** اگر کسی کو نظر لگ گئی ہے۔ تو یہ تعویذ لکھ کر اس کے گلے میں ڈالا جائے۔ نظر کا اثر دور اور طبیعت ٹھیک ہو جائے گی۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّۃِ وَاَسْمَآئِہِ الْحُسْنٰی کُلِّھَا مِنْ شَرِّ السَّآمَّۃِ وَالْھَآمَّۃِ وَمِنْ شَرِّ عَیْنٍ لَّآ مَّۃٍ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ہ

حضرت امام جعفر صادقؑ سے مروی ہے کہ نظر بد کے لئے تین مرتبہ کہے۔

مَاشَآءَ اللّٰہُ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

# خواب

## (معصومین علیہم السلام کے ارشادات کی روشنی میں)

پیغمبر اکرمؐ کا فرمان ہے اچھا خواب اللہ تعالیٰ کا عطیہ ہے بلکہ صالح انسان کا اچھا خواب نبوت کا چھیالیسواں (۴۶) واں حصہ ہے اگر اچھا خواب دیکھا ہو تو اپنے مخلص اور وفادار دوست سے ذکر کرو۔ اور اپنوں کے علاوہ اچھا خواب کسی کے سامنے بیان نہ کرو۔ بُرے اور فاسد خیالات رکھنے والے شخص کے سامنے اچھے خواب کا ذکر قطعاً نہ کرو۔ اگر تم نے ڈراؤنا اور بُرا خواب دیکھا ہے تو اسے قطعاً کسی کے سامنے بیان نہ کرو۔ امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں مومن کی رائے اور اس کا خواب نبوت کے ستر اجزاء میں سے ایک ہے اور کچھ مومن وہ ہیں جنہیں ایک تہائی عطا ہوتا ہے۔ آپ فرماتے ہیں خواب تین طرح کے ہوتے ہیں۔ ۱۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے مومن کے لئے خوشخبری ہے ۔۲۔ شیطان کی طرف سے خوفزدہ کرنا۔ ۳۔ پریشان اور بُرے خواب۔ رات کی دو تہائی گذر جانے کے بعد ملائکہ آسمان سے نازل ہو رہے ہوتے ہیں (یہ سحر سے پہلے ہوتا ہے) اس دوران دیکھے ہوئے خواب سچے ہوتے ہیں۔

امام محمد باقر علیہ السلام خواب کے بارے میں فرماتے ہیں جب انسان سوتا ہے تو اس کی روح آسمان کی طرف نکل جاتی ہے پھر روح جو کچھ آسمان میں دیکھتی ہے وہ حق ہوتا ہے۔ اور جو کچھ روح آسمان کی بجائے فضا میں دیکھتی ہے وہ بُرے خواب ہوتے ہیں۔ امام علی رضا علیہم السلام فرماتے ہیں ہمارے محب دوست اور مومن کا بُرا ڈراؤنا خواب اس کے گناہوں کا کفارہ ہوتا ہے۔ سونے سے پہلے تسبیح زہراؑ پڑھ لیا کریں آپ نے فرمایا محمدؐ و آلِ محمد علیہم السلام کے قاتلوں، دشمنوں پر لعنت کر کے سونے سے ڈراؤنے اور بُرے خواب نہیں آتے۔

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں جب انسان گناہوں میں پڑ جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے بُرے خواب دکھا کر اپنی نافرمانی سے بچا لیتا ہے اور انسان خوفزدہ ہونے کی وجہ سے توبہ کی طرف رجوع کرتا ہے۔ امام حسن عسکریؑ فرماتے ہیں جو

## علم الاعداد کے ذریعہ خواب کی تعبیر معلوم کرنے کا طریقہ

خواب دیکھنے والے کا نام مع والدہ کے نام کے اعداد نکال کر ان میں اس دن کے اعداد شامل کریں جس رات خواب دیکھا ہے۔ کل مجموعہ کو 9 پر تقسیم کریں۔ جو عدد باقی بچے اس کی نقشہ ذیل سے تعبیر معلوم کریں انشاءاللہ تعبیر درست ہوگی۔

۱۔ خواب مبارک ہے۔ تعبیر بہت جلد منافع کی صورت میں ظاہر ہوگی۔ ۲۔ خواب دیکھنے والے کو عنقریب کاروبار یا کسی اور ذریعہ سے معقول فائدہ ہوگا۔ ۳۔ جاہ و مراتب میں ترقی ہوگی دلی مراد پوری ہوگی۔ ۴۔ عزت و مرتبہ بڑھے گا۔ ایک دو لوگوں سے احتیاط ضروری ہے۔ ۵۔ کوئی سفر کرنا پڑے، عیش و مسرت حاصل ہو۔ ۶۔ خواب اچھا نہیں حسب توفیق صدقہ یا خیرات دیں۔ ۷۔ کسی سے لڑائی جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔ غصہ کو قابو میں رکھیں۔ ۸۔ خواب کی تعبیر مبارک ہے کوئی خوشی کا کام دیکھو گے۔ ۹۔ واقعات میں ناکامی محرومی، کچھ عرصہ بعد مراد حاصل ہو۔ (واللہ العلم الغیب) اگر دن کے ۱۲ بجے سے قبل خواب کی تعبیر معلوم کریں تو ایام ہفتہ کے نمبر یہ ہیں۔ اتوار ۵، پیر ۵، منگل ۵، بدھ ۲، جمعرات ۳، جمعہ ۱، ہفتہ ۴، اگر ۱۲ بجے کے بعد خواب کی تعبیر معلوم کریں تو ان نمبروں کو شمار میں لائیں۔ اتوار ۴، پیر ۳، منگل ۵، بدھ ۹، جمعرات ۶، جمعہ ۶، ہفتہ ۲۔ مندرجہ ذیل تاریخوں میں سے کسی خواب کی تعبیر نہ لیں۔ جنوری: ۱، ۲، ۴، ۶، ۱۱، ۲۰۔ فروری: ۱، ۲، ۱۷، ۱۸۔ مارچ: ۱۳، ۱۸۔ اپریل: ۱۰، ۱۷، ۱۸۔ مئی: ۷، ۸۔ جون: ۱۷۔ جولائی: ۱۷۔ اگست: ۱۰، ۲۱۔ ستمبر: ۱، ۱۸۔ اکتوبر: ۶۔ نومبر: ۶، ۱۰۔ دسمبر: ۶، ۱۱، ۱۵۔ ان تاریخوں کے خواب اکثر سچے ہوتے ہیں۔ ۶، ۷، ۸، ۱۰، ۱۵، ۱۶، ۱۹، ۲۶، ۲۷۔ (واللہ العلم الغیب)

عامل سیّد غیور حسین کاظمی (مرحوم)

شخص زیادہ سوئے گا وہ پریشان بُرے اور ڈراؤنے خواب دیکھے گا۔ امیر المومنینؑ فرماتے ہیں سونے سے قبل **یَا هُوَ یَا مَنْ لَا هُوَ اِلَّا هُوَ** پڑھو یہ اسم اعظم ہے۔ ساتھ میں فرمایا جو شخص سونے سے قبل 100 مرتبہ **اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ وَ اَتُوْبُ اِلَیْهِ** پڑھے تو وہ بُرا خواب نہ دیکھے گا۔ جو شخص باوضو سوئے بُرا خواب نہ دیکھے۔ اگر کوئی بُرا خواب دیکھے تو نیند سے اٹھنے کے فوراً بعد سجدہ میں اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرے پھر محمدؐ و آلِ محمد علیہم السلام پر صلوات بھیجے اور اللہ تعالیٰ سے بُرے خواب کے اثرات کے رد کرنے کی دعا مانگے اللہ تعالیٰ غفور الرحیم ہے۔ وہ رحم کرتا ہے۔

اکرام عباس کاظمی۔۔۔ پلاٹ D-3 سٹریٹ نمبر ا سیکٹر 10/3-1 اسلام آباد۔ موبائل: 0300-9491015

# آزمودہ نقوش شفاء
## (علم جفر کی روشنی میں)

پروفیسر سید ظفر عباس پیرزادہ
ایم اے

## امراض سر اور پاگل پن

سر کے بالوں سے گردن تک سب امراض یعنی بالوں کا گرنا، بال خورا، کمزوری دماغ، بھولنا، گنج، کمزوری حافظہ، درد سر، درد کان، درد دانت، امراض جسم آواز کا بند ہونا، پاگل پن کے لئے ساعت زحل میں لکھ کر پلائیں اور گلے میں پہنائیں۔

اجب یا اسرائیل بحق الف

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ج | ب | ا |
| ا | ب | ج | د |
| ج | د | ا | ب |
| ب | ا | د | ج |

بحق فلاں بن فلاں

## امراض بازو / فالج

داہنے ناخن سے لیکر سینے تک کسی قسم کا درد ہو افالج وغیرہ کے لئے ساعت مشتری میں لکھ کر بازو پر باندھ لیں اور پلیٹ پر لکھ کر پلائیں۔

اجب یا دردیائیل بحق ھا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ز | و | ہ |
| ہ | و | ز | ح |
| ز | ح | ہ | و |
| و | ہ | ح | ز |

بحق فلاں بن فلاں

## امراض شکم

درد شکم، ناف کا ٹلنا، آنتوں کی ٹی بی، گردے، مثانے کی تکالیف، نقش ساعت زہرہ میں لکھ کر پیٹ پر باندھیں اور یہی نقش پلیٹ میں لکھ کر مریض کو پلائیں۔

اجب یا سرحائیل بحق نا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر | ق | ص | ف |
| ف | ص | ق | ر |
| ق | ر | ف | ص |
| ص | ف | ر | ق |

بحق فلاں بن فلاں

## درد دل

ناف شانے سینے سے بائیں ہاتھ کی انگلی تک ہر مرض بائیں ہاتھ کا فالج شانے کا درد، جوڑوں کے درد امراض، گھبراہٹ (ہارٹ اٹیک) یعنی دل کی تمام بیماریوں میں ساعت مریخ میں لکھ کر بائیں بازو پر باندھیں، نقش پلیٹ پر لکھ کر پلائیں۔

اجب یا اسمائیل بحق طا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ل | ک | ی | ط |
| ط | ی | ک | ل |
| ک | ل | ط | ی |
| ی | ط | ل | ک |

بحق فلاں بن فلاں

## امراض کمر

درد کمر، پھیپھڑوں کی تکلیف، دمہ، دق، رقت منی، احتلام وغیرہ ساعت شمس میں لکھ کر کمر پر باندھیں نقش پلیٹ پر لکھ کر پلائیں۔

اجب یا رویائیل بحق میم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | س | ن | م |
| م | ن | س | ع |
| س | ع | م | ن |
| ن | م | ع | س |

بحق فلاں بن فلاں

## امراض ٹانگ و درد لنگڑی

بائیں ران سے پاؤں کی انگلی تک ہر قسم کی تکلیف بائیں پاؤں میں رانگن کا درد، جوڑوں کا درد وغیرہ۔ ساعت قمر میں لکھ کر بائیں ران پر باندھیں۔ یہی پلیٹ میں لکھ کر پلائیں۔

اجب یا اہرائیل بحق ذال

| | | | |
|---|---|---|---|
| غ | ط | ض | ذ |
| ذ | ض | ط | غ |
| ط | غ | ذ | ض |
| ض | ذ | غ | ط |

بحق فلاں بن فلاں

**مرسلہ:** پروفیسر سید ظفر عباس پیرزادہ (پرنسپل انٹر سائنس کالج رجانہ)
عصیم پبلک لائبریری سمندری روڈ رجانہ تحصیل و ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ۔
فون: 0300-6560121, 0333-7333121

# زائچہ سے بیماریوں کی تحقیق اور انکا علاج

تحریر و تحقیق
غلام رضا عسکری اعوان

فطرتاً اکثر منجمین چھٹے گھر کے حاکم ستارے کی موجودگی کو دیکھتے ہیں یا کہ چھٹے گھر میں کونسا ستارہ موجود ہے۔ یا چھٹے گھر کا حاکم ستارہ کس گھر میں زائچہ کے مقیم ہے دونوں صورتوں میں موجود ستارہ صاحب زائچہ کی بیماریوں کو زیادہ بہتر واضح کرتا ہے۔ سعد گھر کا حاکم ستارہ چھٹے گھر میں ہو تو یہ اچھی علامت نہیں ہے۔ نہ صرف زائچہ کے سعد گھروں کی منسوبات متاثر ہوتی ہیں بلکہ صحت یابی کی اُمیدیں بھی کم ہو سکتی ہیں، اور چھٹے گھر کا حاکم کسی سعد گھر میں مقیم ہو تو کم از کم صحت تو بہتر ہوتی ہے لیکن دوسری منسوبات پر منفی اثر ہوتا ہے۔ اگر نحس گھروں کا حاکم ستارہ چھٹے گھر میں قابض ہو تو یہ ایک اور بھیانک صورتحال کا مظہر ہے۔ آٹھویں یا بارہویں گھر کا حاکم ستارہ جو کہ خود نحس اثرات دینے کی قوت رکھتا ہے زائچہ ولادت یا وقتی زائچہ میں چھٹے ہو تو بھی ایک خطرناک صورتحال واضح ہوتی ہے۔ ستاروں کی کاسمک شعاعیں جس طرح قوائے انسانی وحواس خمسہ کے ساتھ نفسیات اور ذہنیت پر اثر انداز ہوتی ہیں اسی طرح انسان کی فزیکل باڈی یا جسم بھی براہ راست متاثر ہوتا ہے اور انسان کے اندر یا باہر بیماریاں وجود میں آتی ہیں۔ کچھ بیماریاں وقتی ہوتی ہیں۔ اور کچھ مستقل ہوتی ہیں۔ بیماری کا تعین یا صحت کی خرابی کا دارومدار زائچہ ولادت میں ثابت ہو تو بیماری کی طوالت کا اندازہ منسلکہ ستارے کی دشا اور ادوار سے لگایا جا سکتا ہے۔ مختلف ستاروں کی منسوبی بیماریاں ذیل میں لکھ رہا ہوں۔ ☆ **شمس**۔ دل، دائیں آنکھ، خون، پیٹ، سر، گلے، تھائرائیڈ، دماغ، رطوبتی غدودیں۔ جلد، ریڑھ کی ہڈی، حرام مغز، ذہنی استعداد، سوچ اور سمجھ ☆ **قمر**۔ نظام ہضم و تنفس، رسولیاں، گلٹیاں، قوت شامہ، ٹھنڈ لگنا، ناک کی ہڈی، دماغ کی کمزوری، یرقان، مثانہ و بچہ دانی، چھاتیاں، خون ہیضہ، اسہال، موٹاپا، یا سوکھڑا، خوف ہائیڈروفوبیا۔ ☆ **مریخ**۔ حادثات، خونی امراض، سوجن، آلات تناسل، خونی بواسیر، نسیں، ناک، گردن، ہڈیوں کا گودا، خون میں ہوا کا نظام، پٹھے، سرخ خلیات، تپ، فاول و چکن پاکس، فشار خون بلند۔ ☆ **عطارد**۔ نظام تنفس، دمہ، الرجی، لہن ودہن، گفتگو، اعصابی دردیں و نظام، متحرک دردریں، سینہ، جلد، ناک، ناف، لبلبہ، پتہ، دماغ، یادداشت، موچ جھٹکا، بادی تکالیف، جسم کا پھوٹنا، ☆ **مشتری**۔ گھٹن، جگر، کولہے، رانیں، کان، دماغ، ریڑھ کی ہڈی کا اوپر کا حصہ، غیر فطری بڑھوتری یا کمی، شوگر، دائیں جانب کی دردیں، لبلبہ و معدہ۔ ☆ **زھرہ**۔ جگر و گردے، بینائی، چہرہ، غدود، بال، خون کی کمی، غذا کا جزو بدن ہونا، السر، خناق، مادہ تولید، حلق گلے کے غدود، نشاط و منشیات۔ ☆ **زحل**۔ ہڈیاں، جوڑ، مثانہ، دانت، ٹانگیں، جوڑوں میں پانی کی شکایات، ہڈیوں کی ٹی بی زہریلے اثرات، نمکیات کا تناسب، فضلہ و پیشاب کی بیماریاں کہنہ و پیچیدہ امراض۔ ☆ **راھو و کیتو**۔ پاؤں، گھٹنے، جذام کوڑھ، برص، ہڈیوں کا ٹیڑھا پن، دانتوں کی بیماریاں، پیٹ اور پیٹ کی خرابیاں قبض و اجابت کا نظام، جبکہ راہو اور کیتو سحری و شیطانی قوتوں کے اثرات کی وجہ سے بیماریوں کو بھی ظاہر کرتے ہیں۔ چھٹے گھر کا حاکم ستارہ بیماریوں اور انکی نوعیت کو ظاہر کرتا ہے۔ اگر چھٹے کا حاکم آٹھویں ہو تو منسوب ستارے کی بیماریاں وجہ موت بن سکتی ہیں۔ آٹھواں گھر موت کا گھر جو کہ وجہ موت کو بھی ظاہر کرتا ہے اگر شمس آٹھویں ہو تو دل کی تکالیف، مریخ ہو تو خونی بواسیر، عطارد یا زہرہ ہو تو بادی بواسیر، زحل ہو تو زہر خورانی سے موت، مشتری ہو تو دماغی عوارض کے ساتھ جگر کے امراض، قمر ہو تو پاگل پن یا نسیان کا عارضہ، راہو یا کیتو ہو اور یہاں چھٹے کا حاکم آٹھویں گھر میں موجود ہو تو بھگندر یا ناسور، ظاہر ہوتا ہے جبکہ چھٹے کا حاکم اگر آٹھویں گھر میں موجود ہو تو یہ ایک خطرناک صورتحال کی عکاسی کرتا ہے۔ اگر سعد ستارہ چھٹے یا آٹھویں گھر کے حاکم کو سعد نظر سے دیکھتا ہو تو کافی حد تک بچاؤ اور صحت کی بہتری کے اسباب ظاہر ہوتے ہیں۔ صحت یابی کی اُمیدیں گیارہویں گھر سے معلوم کی جاتی ہیں گیارہویں کا ستارہ سعد ہو، اپنے گھر میں ہو، شرف یا اوج میں ہو، سعد ستارے کی نگاہ یا قرآن ہو، اور نحس ستاروں کی نظرات سے ساقط النظر ہو تو بیماریوں میں شفاء ہو جاتی ہے۔ اور اکثر ایسے افراد کو بیماریاں کم متاثر کرتی ہیں۔ سعد ستاروں کا نحس گھروں میں قیام اور اس کے ساتھ نحس ستاروں کی نحس نظرات بھی زائچہ میں موجود ہوں تو مولود دائمی مریض یا کسی نہ کسی مرض سے متاثر رہتا ہے۔ لیکن اگر نحس ستارے نحس گھر اور سعد ستارے سعد گھروں پر مقیم ہوں یا

سعد نظرات رکھتے ہوں تو مولود کی زندگی پیچیدہ امراض سے عاری ہوتی ہے۔ طالع بروج کے حساب سے چند ایک نظرات جو بیماریوں کو ظاہر کرتی ہیں وہ بروج کی ترتیب سے قارئین کی نظر کرتا ہوں۔

☆ **طالع برج حمل**۔۔ عطارد چھٹے کا ستارہ پہلے گھر نحس ستارے کی نگاہ میں ہو تو مولود بینائی سے محروم ہوسکتا ہے۔ چوتھے کا حاکم قمر پہلے، تیسرے چھٹے آٹھویں نحس ستارے کے ساتھ، آٹھویں گھر میں مریخ کے ساتھ، زحل چوتھے ہو اور عطارد اور شمس نحس گھر یا نحس ستارہ کے ساتھ ہوں تو دل کی تکالیف سے متاثر ہوسکتے ہیں۔ شمس آٹھویں گھر ہو تو دل کا اٹیک، مریخ چوتھے اور زحل و قمر نحس ہوں تو جذام یا کوڑھ ہوسکتا ہے۔ ☆**طالع برج ثور**۔ زہرہ پہلے چھٹے کا ستارہ پہلے گھر ہو اور نحس ستارے کی نگاہ ہو تو مولود نابینا، شمس نحس سے زریوگ ہو اور چوتھے گھر نحس ستارہ ہو، چوتھے زحل اور زہرہ نحس ستارہ کی نگاہ میں ہو۔ چوتھے گھر زہرہ راہو کے ساتھ نحس ہو تو، دل کی تکالیف کا سامنا، قمر پہلے گھر کمزور درجات پر ہو تو مزمن امراض، آٹھویں گھر قمر ہو تو آسیبی اثرات۔

☆ **برج جوزا**۔ عطارد نحس ستاروں کے ہمراہ ہو، عطارد آٹھویں گھر زحل کے ساتھ ہو، عطارد سرطان یا حوت میں شمس سے تحت الشعاع ہو دل کا عارضہ دیکھنے میں آتا ہے۔ عطارد زحل مریخ قران میں ہوں تو حادثاتی موت، قمر ہمراہ زحل کے آٹھویں گھر ہو تو آسیبی اثرات ہوسکتے ہیں۔

☆ **برج سرطان**۔ ساتویں شمس آنکھوں کی تکالیف، چوتھے کا حاکم نحس ستاروں کے درمیان، چوتھے گھر نحس ستارہ مقیم ہو، شمس عقرب میں نحس ستاروں کے ساتھ ہو تو دل کا عارضہ۔ راس دوسرے اور کیتو ہمراہ زحل آٹھویں ہو تو بد روح یا آسیب سے تکالیف ہوسکتی ہیں۔ ☆ **برج اسد**۔ شمس ساتویں، شمس قمر طالع میں مریخ کے ساتھ نحس ناظر ہو تو آنکھوں کی تکلیف۔ نحس ستارہ چوتھے پانچویں گھر مقیم ہو، مریخ راہو کیتو بارہویں ہوں تو دل کا عارضہ ہوسکتا ہے۔ جبکہ گیارہویں آٹھویں اور دوسرے گھر میں بھی نحس ستارہ مقیم ہو تو ٹینشن، زحل دوسرے مریخ آٹھویں راہو گیارہویں ہو تو آسیبی اثرات ہوسکتے ہیں۔ ☆ **برج سنبلہ**۔ چوتھے کا ستارہ نحس ستاروں کے درمیان ہو، چوتھے آٹھویں کا ستارہ آٹھویں گھر ہو، چوتھے پانچویں گھر میں نحس ستارے مقیم ہوں تو دل کا دورہ ہوسکتا ہے۔ زہرہ زحل پہلے اور مشتری مریخ کے ساتھ نحس ناظر ہو تو مادہ تولید کی خرابیاں، اگر قمر عطارد مریخ، زحل و شمس میں سے کسی ایک کے ساتھ آٹھویں مقیم ہو تو بلڈ پریشر، راہو و قمر کا چوتھے گھر زحل سے نحس ناظر ہونا ٹی بی کی علامات، زحل لگن اور راہو دوسرے ہوں تو ذیابطیس کا عارضہ ہوسکتا ہے۔ راہو دوسرے گھر مریخ یا زحل سے نحس ناظر ہو تو آسیبی و جناتی اثرات ہوسکتے ہیں۔ ☆ **برج میزان**۔ چھٹے کا حاکم پہلے گھر ہو تو بلندی سے گرنا۔ چوتھے کا حاکم آٹھویں کے ساتھ آٹھویں گھر ہو، زحل چوتھے شمس پانچویں ہو تو دل کا عارضہ، حاکم زہرہ دو نحس ستاروں کے درمیان تو خودکشی، دوسرے کیتو آٹھویں زحل اور گیارہویں مریخ ہو تو آسیبی اثرات ہوسکتے ہیں۔ ☆ **برج عقرب**۔ چوتھے گھر نحس ستارہ اور چوتھے کا حاکم نحس ستاروں کے درمیان ہو تو، چوتھے کا حاکم آٹھویں گھر اسکے حاکم کے ساتھ موجود ہو، راس چوتھے مریخ لگن میں کمزور ہو اور نحس ستارہ ناظر ہو تو دل کا عارضہ ہوسکتا ہے۔ مریخ چوتھے اور عطارد و زحل بارہویں گھر ہوں تو جذام یا کوڑھ کا مرض، پہلا گھر نحس ستارہ مقیم ہو تو دائمی مریض ہوسکتا ہے۔ زحل دوسرے ہمراہ راہو یا کیتو کے مریخ کی نحس نظر میں ہو تو آسیبی اثرات واضح ہوتے ہیں۔ ☆ **برج قوس**۔ چھٹے کا حاکم نحس ستارے سے ناظر ہو تو آنکھوں کی تکلیف، چوتھے کا حاکم دوسرے گھر شمس کے ساتھ تحت الشعاع ہو، کمزور مشتری چوتھے راہو کے ساتھ ہوں تو دل کا عارضہ ہوسکتا ہے۔ قمر زہرہ نحس گھر مقیم ہوں اور مشتری کی نحس نظر ہو تو حادثاتی موت، زحل پانچویں راہو کے ساتھ ہو تو موروثی امراض، کمزور درجات پر قمر آٹھویں گھر زحل کے ساتھ مقیم ہو تو آسیبی اثرات ہوسکتے ہیں۔ ☆ **برج جدی**۔ عطارد چھٹے کا حاکم پہلے گھر ہو تو بینائی کا خطرہ، آٹھویں کا حاکم آٹھویں ہو، چوتھے یا پانچویں گھر کسی نحس ستارے کا قیام ہو دل کا عارضہ ہو۔ زحل مریخ اور شمس نحس گھر میں واقع ہوں تو حادثاتی موت، چھٹے کا حاکم ساتویں یا دسویں مریخ سے نحس ناظر ہو تو دشمنی سے پریشان حتیٰ کہ موت واقع ہوسکتی ہے۔ راہو دوسرے گھر مریخ گیارہویں، اور زحل ساتویں گھر ہو تو آسیبی اثرات ہوسکتے ہیں۔ ☆ **برج دلو**۔ چھٹے کا حاکم مریخ کے ساتھ نحس ناظر ہو تو ڈوبنے کا امکان، چوتھے اور آٹھویں کے حاکم آٹھویں گھر ہوں، زحل چوتھے اور شمس پہلے ہو تو دل کا عارضہ ممکن ہوسکتا ہے۔ شمس کمزور درجات پر لگن میں نحس ستارہ سے ناظر ہو تو خودکشی کرسکتا ہے۔ قمر کمزور درجات پر زحل کے ساتھ، راہو کیتو مریخ کے ساتھ یا نحس ناظر ہوں تو آسیبی اثرات ہوں۔ ☆ **برج حوت**۔ چھٹے کا حاکم نحس ستارہ کے ساتھ ناظر ہو تو آنکھوں کی تکلیف، چھٹے کا

حاکم بارہویں آٹھویں گھر نحس ستارے سے ناظر ہو، چوتھے کا حاکم چھٹے ہو اور نحس ستاروں کے درمیان ہو تو دل کا عارضہ، آٹھویں کا حاکم پہلے اور پہلے کا آٹھویں ہو اور نحس ستارہ ناظر ہو تو مختلف الامراض میں مبتلا ہو سکتا ہے۔ چھٹے آٹھویں بارہویں کے حاکم ستارے کسی ایک نحس گھر میں ہوں اور نحس ستارے ناظر بھی ہوں تو غیر طبعی یا حادثاتی موت، راہو کیتو دوسرے آٹھویں مریخ کے ساتھ یا عطارد کے ساتھ نحس ہوں تو آسیبی علامات ہو سکتی ہیں۔ بے اولادی یا نامردی کی تشخیص زائچہ میں پانچویں گھر سے دیکھی جاتی ہے اگر پانچویں نحس ستارہ اور پانچویں کا حاکم نحس گھر میں مقیم ہو یا نحس ستارہ کی نظرات رکھتا ہو تو عورت یا مرد میں بانجھ پن کی کیفیات کا پتہ چلتا ہے جو کہ قابل علاج بھی ہے اور تشفی آمیز بھی ہے۔ اگر زائچہ سے آپکے مرض کی تشخیص ہو جاتی ہے تو آپ طبی علاج کے ساتھ روحانی علاج کو بھی ترجیح دیں۔ بعض افراد کے ساتھ کئی ایک امراض آسیبی یا جناتی تکالیف کی وجہ سے بھی ہوتے ہیں تشخیص کے بعد علاج آسیبی و جناتی تکالیف کا بھی ممکن ہے۔ علاج کے لئے گیارہویں گھر کے حاکم کی سعد نظرات میں درج ذیل نقش جو کہ سورۃ فاتحہ کا ہے اور اس نقش کے اطراف سات آیات شفاء بھی لکھی ہیں۔ بنائیں اور مریض کو پینے اور پہننے کے لئے استعمال کروائیں۔ نقش کو منسوب ستارے کے شرف اوج میں یا کسی سعد ستارے کے ساتھ سعد نظر میں بنائیں ورنہ شرف قمر میں بنانا بھی مناسب ہے جو کہ ہر ماہ آتا ہے۔ چال کے مطابق نقش بنائیں اور کم از کم گیارہ نقوش بنائیں جن پر ایک ہی نشست میں ۷۰ مرتبہ سورۃ فاتحہ اول و آخر گیارہ مرتبہ دُرود پاک کے ساتھ پڑھ کر دم کر دیں۔ اور ساتھ ہی تھوڑا سا پانی بھی دم کر لیں، ایک نقش کو چار روز تک استعمال کروائیں اور چوالیس دنوں میں گیارہ نقوش پورے کر لیں۔ مزمن امراض میں دورانیہ بڑھایا بھی جا سکتا ہے۔ قارئین یاد رکھیں مشکل کیسی ہی کیوں نہ ہو صدقہ ایک بہترین علاج ہے۔ ستاروں کی نحوست ہو یا جادو آسیبی یا جناتی اثرات ہوں یا روحانی و کالا علم صدقہ کسی بھی مشکل کا زور توڑنے کا ایک مجرب طریقہ ہے۔ فرمان معصوم مولا علیؑ مشکل کشاء ہے کہ جب مشکلات میں گھر جاؤ تو صدقہ کے ذریعہ سے اللہ سے تجارت کرو۔ آپ کو کیا چیز صدقہ میں دینی چاہیئے یوں تو صدقہ کسی بھی چیز کا ہو سکتا ہے لیکن اگر زائچہ کی تحقیق سے ستارے کے مطابق درست صدقہ صحیح وقت پر دیا جائے تو تیر بہدف کام کرتا ہے۔ امر بی کا کوئی توڑ نہیں لیکن اگر حیات ہے تو آپ یقین کامل کے ساتھ استعمال کریں۔ انشاء اللہ صحت کلی عطا ہوگی۔ آپکو ہم سب کو مولا حضرت امام مہدی عجل اللہ فرجہ کے توسل خدا اپنے سایۂ رحمت و عافیت میں رکھے۔

(سورۃ توبہ آیت ۱۴، سورۃ یونس آیت ۵۷، سورۃ النحل آیت ۶۹، سورۃ بنی اسرائیل آیت ۸۲، سورۃ شعراء آیت ۸۰، سورۃ سجدہ آیت ۴۴، سورۃ مومنون آیت ۱۱۸) سات آیات شفاء جو نقش کے اطراف میں لکھنی ہیں۔

۷۸۶-۱۱۰

یااللہ ۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنِ ۔ یاشافی

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۳۴۱ | ۱۹۵۷۹ | ۲۴۴۷ |
| ۱۷۱۳۲ | حامل نقش کو صحت و شفاء عطا ہو۔ صحت سلامتی عطا ہو بحق اللہ شافی اللہ کافی | ۱۲۲۳۵ |
| ۴۸۹۴ | ۹۷۸۸ | ۱۴۶۸۵ |

قد جاءتکم موعظة من ربکم وشفاء لمافی الصدور ۃ یخرج من بطونھا شرابٌ مختلف الوانه فیه شفاء للناس لا ولنزل من القرآن ماھو شفاء ورحمة للمومنین قل ھو للذین امنوھدیٰ و شفاء ط

برائے شفایابی پانی پر سات مرتبہ یامقیت پڑھ کر پلائے۔

دُعا گو: غلام رضا عسکری اعوان

گھر نمبر 2146/129 کیمپ نمبر 2 شہید بے نظیر آباد (نواب شاہ سندھ)

فون نمبر: 0333-2312323 0333-7014915

## نسخہ خاص پنجتن پاک

یہ نسخہ دل، دماغ، نظر، گلا اور پھیپھڑوں کی بیماریوں کا شافی علاج ہے۔ دل کے لئے اکسیر ہے۔ علاج پانچ چیزوں پر مشتمل ہے۔

۱۔ اجوائن دیسی 50 گرام صاف کی ہوئی ۔ ۲۔ پودینہ سبز 50 گرام مع ٹہنیاں ۳۔ ادرک تازہ 50 گرام ۴۔ شہد ۵۔ پانی

ترکیب: اجوائن پودینہ اور ادرک کو باریک پیس لیں اور اس کے پانچ حصے کر لیں۔ صبح نماز فجر کے بعد روزانہ ایک حصہ ایک پاؤ پانی میں ڈال کر اچھی طرح اُبال لیں اس کے بعد اسے چھان کر دو چمچ شہد ملا کر گرم گرم پی لیں۔ اور دو گھنٹے بعد حسب معمول ناشتہ کر لیں۔ یہ علاج جمعۃ المبارک سے شروع کریں اور جمعرات کو ناغہ کریں۔

سید محبوب علی نوشہرہ ورکاں۔ فون: 03034511007

# زحل اور دیگر سیارگان کے اثرات سے بچاؤ کی تدبیر

درود و سلام محمدؐ و آلِ محمدؐ پر اور بے حد و حساب حمد و ثناء رب الارباب کی جس نے انسان کی فلاح کیلئے اس کو خلقِ عظیم سے نوازا گذشتہ سالوں 9-2008 کے مضامین کے ذریعے آپکی خدمت میں یہ بات واضح کرنے کی کوشش کی گئی کہ پروردگار عالم نے کائنات کی کوئی بھی چیز بلاوجہ تخلیق نہیں فرمائی اور تمام خلقت کا بنی نوع انسان سے کسی نہ کسی طرح ربط ضرور موجود ہے سال 2008ء کی امامیہ جنتری میں یہ وضاحت کی گئی کہ ستارے انسانی زندگی پر اثر انداز ہوتے ہیں اور انکے اچھے اور بُرے اثرات کا انسانی زندگی میں اہم کردار ثابت ہے انہی اثرات کے مدِ نظر جنتری ہذا میں ہر برج سے متعلقہ لوگوں کے ایک سالہ متوقع حالات پیش کیے جاتے ہیں۔

قارئین کرام اُسی مضمون میں ستاروں کے نحس اثرات سے بچاؤ کی تدبیر بھی بتائی گئی جو کہ دعائے ردِ نحوست سیارگان اور نقش برائے ردِ نحوست سیارگان پر مشتمل تھی یہ تدبیر اس قدر مجرب رہی کہ قارئین و عاملین کی فرمائش پر اسے دوبارہ مزید وضاحت کے ساتھ آپ کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔ گذشتہ چند سالوں سے ستارہ زحل کے نحس اکبر ہونے کا چرچہ بڑے زور و شور سے جاری ہے یہاں تک کہ جنکی پیدائش کا عدد یا نام کا عدد آٹھ (۸) بنتا ہے اُنہیں بُری طرح سے ڈرایا جاتا ہے حد تو یہ ہے کہ کئی بچے بچیوں کے رشتے صرف اس لیے نہیں ہو سکے یا ٹوٹ چکے ہیں کہ اُنکا ستارہ زحل ہے یا کسی بھی طرح سے اُنکا تعلق عدد آٹھ سے بنتا ہے قارئین کرام یہ صرف ستارہ زحل ہی کا خاصہ نہیں بلکہ تمام سیارگان سعد و نحس اثرات رکھتے ہیں جنکی جدول ساتھ لکھ رہا ہوں تاکہ بات سمجھنے میں آپ کو مشکل پیش نہ آئے۔ (زوار رضا جاوا)

| حالت | شمس | قمر | عطارد | زہرہ | مشتری | مریخ | زحل | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شرف | حمل | ثور | سنبلہ | حوت | سرطان | جدی | میزان | درجہ کمال سعادت |
| ہبوط | میزان | عقرب | حوت | سنبلہ | جدی | سرطان | حمل | کمزوری، پریشانی |
| اوج | سرطان | سنبلہ | عقرب | جوزا | میزان | اسد | قوس | بلندی سرفرازی |
| حضیض | جدی | حوت | ثور | قوس | حمل | دلو | جوزا | پستی و گراوٹ |
| فرح | قوس | جوزا | حمل | اسد | دلو | سنبلہ | حوت | فرحت عیش خوشی، شادمانی |
| طرح | جوزا | قوس | میزان | دلو | اسد | حوت | سنبلہ | مصیبت، غم، امراض |
| ترفع | اسد | سرطان | جوزا | میزان | قوس | حمل | دلو | باعزت ترقی یافتہ مکرم |
| وبال | دلو | جدی | حوت | حمل | جوزا | میزان | اسد | تفکرات، غم، امراض، تنزلی |

قارئین کرام درج بالا جدول سے یہ بات واضح ہے کہ تمام سیارگان جب آسمان پر گھومتے ہوئے مختلف بروج میں جاتے ہیں تو اچھی اور بُری حالت سے گزرتے ہوئے انسانی زندگی پر سعد و نحس اثرات مرتب کرتے ہیں جس کی ایک روشن مثال آئمہ طاہرینؑ کا قمر در عقرب سے مومنین کو متنبہ کرنا ہے۔ اب اگر ستارہ زحل فقط نحس ہے تو جب یہ ستارہ شرف۔ اوج۔ فرح یا ترفع جیسی حالت میں ہوتا ہے تو کیسے اثرات مرتب کرتا ہے کیا وہی جو کہ یہ ہبوط، حضیض، طرح اور وبال میں مرتب کرتا ہے۔ اگر یہ نہیں تو یہ کیوں نہیں بتایا جاتا کہ اس کے سعد اثرات آپ کی زندگی پر کیا اثرات مرتب کرتے ہیں! میرا ذاتی تجربہ ہے کہ زحل اگر کسی کے زائچہ پیدائش میں سعد ہو تو ایسے شخص کو دنیا کا خوش قسمت ترین انسان بناتا ہے اعلیٰ منصوبہ بندی، انتھک محنت، مستقل مزاجی، دور اندیشی، اصول پسندی جیسے اوصاف اُس شخص میں بدرجہ اُتم موجود ہوتے ہیں اور عزت دولت شہرت اُس شخص کے پاس فراواں ہوتی ہے اور اگر بوقت پیدائش ناقص ہو تو حالات اسکے بالکل اُلٹ ہوتے ہیں۔ مگر یہ صرف ستارہ زحل سے ہی منسوب نہیں ہر ستارہ بالکل اسی طرح مختلف اوقات میں اچھے یا بُرے اثرات مرتب کرتا ہے۔ اور اپنے منسوبات کے مطابق انسانی زندگی پر اثر انداز ہوتا ہے منسوبات کواکب چونکہ ایک بہت وسیع موضوع ہے اور جنتری کے صفحات اسکے متحمل نہیں ہو سکتے اسلئے اس پر پھر کبھی انشاء اللہ بات ہوگی۔ بالکل اسی طرح زائچہ کا ہر گھر بھی علیحدہ علیحدہ منسوبات کا حامل ہوتا ہے جہاں ستارہ اپنے اور اُس گھر کے منسوبات کے مطابق اثر انداز ہوتا ہے۔

قارئین کرام آیئے اب ایک جائزہ ستارہ زحل کا آئمہؑ کرام کی نظر سے لیتے ہیں (تفسیر صافی صفحہ ۵۲۷ پر بحوالہ الخصال) منقول ہے کہ امام جعفر صادقؑ نے ایک یمنی شخص سے فرمایا کہ تمھارے نزدیک نجوم میں زحل ستارہ کیسا ہے؟ یمنی نے عرض کی کہ وہ تو منحوس ہے حضرت نے فرمایا کہ خبردار ایسا کبھی نہ کہنا وہ تو جناب امیر المومنینؑ کا ستارہ ہے اور تمام اوصیاء کا ستارہ ہے اور وہی (نجم الثاقب) ہے۔ جس کی نسبت اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ یمنی نے پوچھا یا ابن رسولؐ اللہ ثاقب کے کیا معنی ہیں۔ آپؑ نے فرمایا اس کے طلوع ہونے کی جگہ تو ساتویں آسمان پر ہے مگر اس کی روشنی سب آسمانوں سے پار ہو کر آسمان دنیا پر چمکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اسی کو نجم الثاقب فرمایا ہے۔ (سورۂ طارق آیت ۲) میں بے حد ممنون ہوں۔ کراچی کی محترمہ شائستہ فردوسی صاحبہ کا جن کے توسط سے یہ تحقیق گذشتہ سال مجھ تک پہنچی۔ آیئے اب آپ کو ان تمام سیارگان کے نحس اثرات سے محفوظ رہنے کی تدبیر بتاتا ہوں جو کہ گذشتہ کئی سال سے میرے مجربات میں شامل ہے۔ ہر سال امامیہ جنتری میں دُعائے ردنحوست سیارگان پیش کی جاتی ہے جسکے کل اعداد قمری (۵۰۷۵) ہیں اس دُعا کا نقش مربع آتشی چال سے خالص چاندی پر لکھیں لوح کے اردگرد آئمہؑ طاہرین کے اسمائے مبارکہ لکھیں اب لوح کو سامنے رکھ کر روزانہ بعد از نماز پنجگانہ ۹ مرتبہ دُعائے ردنحوست سیارگان ورد کریں بمعہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔ یہ عمل 90 یوم جاری رکھیں۔ بعد از 90 یوم یہی دُعا روزانہ کسی بھی نماز کے بعد 9 مرتبہ ورد کرنا اپنا معمول رکھیں انشاء اللہ ستاروں کے ہر قسم کے نحس اثرات سے محفوظ رہیں گے۔ وہ افراد جنکے زائچہ پیدائش میں سیارگان منفی پوزیشن کے حامل ہوتے ہوئے نحس اثرات مرتب کر رہے ہیں اُنکے لئے بھی یہ نقش اور دُعا انتہائی کارآمد ثابت ہوگی۔ (انشاءاللہ) لوح کسی بھی سعد ستارے کی سعد نظرات یا شرف واوج وغیرہ کے اوقات میں لکھی جاسکتی ہے۔ بوقت تیاری جن ستاروں کی نظرات میں کام کریں اُن سے متعلقہ بخورات وصدقات ضرور استعمال کریں دُعا کے اعداد قمری سے مرتب شدہ نقش آپکی سہولت کیلئے ہمراہ دے رہا ہوں۔

۷۸۶

| حسینؑ | حسنؑ | فاطمہؑ | علیؑ | محمدؐ |
|---|---|---|---|---|
| 8 / ۵۰۶۸ | 11 / ۵۰۷۱ | 14 / ۵۰۷۵ | 1 / ۵۰۶۱ |  |
| 13 / ۵۰۷۴ | 2 / ۵۰۶۲ | 7 / ۵۰۶۷ | 12 / ۵۰۷۲ |  |
| 3 / ۵۰۶۳ | 16 / ۵۰۷۷ | 9 / ۵۰۶۹ | 6 / ۵۰۶۶ |  |
| 10 / ۵۰۷۰ | 5 / ۵۰۶۵ | 4 / ۵۰۶۴ | 15 / ۵۰۷۶ |  |

شیخ زوار رضا جاوا۔ 0300,0321-9477284

# سحر جادو اور اُس کا قرآنی علاج

یہ بات طے شدہ ہے کہ اس دنیا میں کسی بھی معاملے میں کوئی فارمولا اس وقت تک کارگر ثابت نہیں ہوتا جب تک مالک کون و مکان کی مرضی شامل حال نہ ہو۔ تعویذات ہوں یا وظائف دوا ہو یا دُعا روایت میں ہے کہ دوا حلق سے اُترتے ہی اپنے رب سے کہتی ہے اس مریض کے مرض کو بڑھاؤں یا گھٹاؤں یا اسی حالت میں رہنے دوں پھر جو حق تعالیٰ کا حکم ہوتا ہے دوا وہی اثر دکھاتی ہے۔ دوا کبھی فائدہ پہنچاتی ہے کبھی نقصان لیکن علاج ہر نبی کی سنت رہا ہے۔ جسمانی ہو یا روحانی یہ ذات گرامی اگر کسی کو زندگی دینے کا فیصلہ کر چکی ہے تو زہر بھی اُسے نقصان نہیں پہنچا سکتا اور اگر موت دینے کا فیصلہ کر لیا تو اُسے تریاق بھی زندگی نہیں دے سکتی اس رنگ برنگی دنیا میں جہاں بے شمار حقائق پیدا کیے ہیں وہاں سحر جادو کی حقیقت کو بھی تسلیم کیا گیا ہے۔ جادو کا ذکر اللہ کی آخری کتاب میں بھی آیا ہے لہٰذا اس کا دفاع کرنا ضروری ہے۔ سحر آسیب جنات ہیں یا ستاروں کی نحوسات اپنے بُرے اعمال کی سزا ہے یا کوئی امتحان بدروحوں کا اثر ہے یا کوئی نفسیاتی اثر سفلی علم ہے یا کالا جادو مصری جادو ہے یا بابلی کلدانی جادو ہے یا برما آسام کا سحر بنگال و ہمالیہ ہے یا چین و جاپان۔ اس کی تشخیص کے مختلف طریقہ کار ہیں جو یہاں پر درج کریں تو مضمون طویل ہو جائے گا۔ لہٰذا اگر یہ علامات آپ دیکھیں تو فوراً روحانی علاج کی طرف متوجہ ہوں۔

**روحانی علاج:** سورۂ فاتحہ مکمل، سورۂ بقرہ (1 تا 5 اور 163) آیۃ الکرسی خالدون تک، سورۂ آل عمران (18) سورۂ اعراف 84 (تا 86) سورۂ بنی اسرائیل (110 تا 111) سورۂ مومنون (115 تا 118)، سورۂ صافات (1 تا 10) سورۂ رحمٰن (33 تا 35)، سورۂ حشر (21 تا 24) سورۂ جن (1 تا 4) پڑھ کر اپنے اوپر یا سحر زدہ کے اوپر دم کریں۔ 7 روز تا 21 روز تک اور اس کے علاوہ نقش رد سحر آسیب نظر بد اور ستاروں کی نحوسات کے دفع کرنے کے لئے حصول شفاء جو مشک و زعفران سے تیار کئے جاتے ہیں۔ ادارہ روحانی و قرآنی فیض سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں بہت ہی اکسیر اور مجرب ہے اور ساتھ ہی جادو شکن کیسٹ منگوا کر بہت سے فوائد حاصل کریں۔ اور بانی امامیہ جنتری کو اپنی دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

قاری منیر حسین محمدی (بانی و سربراہ) محمدیہ قرآن سنٹر و ادارہ روحانی و قرآنی فیض
مکان نمبر 30 ڈوگر ہوٹل والی گلی، الحمد کالونی، نیلم بلاک علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔
042-38433845 , 0300-4352315

# یک سالہ زائچہ 2010ء

## 2010ء کے فلکی اثرات

شیخ زوار رضا جاوا (ماہر علوم فلکیات)
A-815 سبزہ زار، ملتان روڈ، لاہور
فون: 042-37496611
موبائل: 0300,0321-9477284
اوقات کار: صبح 10 تا رات 8 بجے

**دعا ردنحوست سیارگان:** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَاعَظِيْمُ يَا كَافِيُ يَاغَنِيُّ يَامَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالِ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهْرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالذُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَااَللّٰهُ يَااَحَدُ يَاصَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَالْحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاةُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَااَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ)

**نوٹ:** یہ دُعا روزانہ کسی بھی وقت 9 مرتبہ ورد کریں۔

ARIES

برج: حمل



سیّارہ: مریخ

رنگ : ———— گلابی، ہلکا نیلا
عنصر : ———— آتشی
جواہر: مرجان یاقوت، اوپل، عقیق یمنی
بہترین شریک حیات : اسد، قوس
ناموافق ساتھی: —— سرطان، میزان، جدی
دن : منگل حروف: ا۔ل۔ع۔ی
عدد : 9 ۲۱ مارچ تا ۲۰ اپریل

بیماریاں : تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

**اہم نکات:** گزشتہ سال برج حمل والوں کیلئے ملے جلے حالات کا حامل رہا ہے۔ ستارہ زحل کی منفی پوزیشن کی وجہ سے حمل افراد صحت، کیریئر روزگار اور خواہشات کے حوالے سے خاصی مشکلات کا شکار رہے ہیں۔ سال 2010ء آپکے لئے کئی ایک مثبت تبدیلیوں کے ساتھ رونما ہو رہا ہے زحل اور مشتری کی اگلے برج میں آمد آپکی زندگی میں مثبت و منفی دونوں طرح کی صورتحال کا باعث ہوگی۔ آپ کے کیریئر اور خواہشات کا حاکم ستارہ زحل آپکے ساتویں گھر برج میزان میں رہتے ہوئے انتہائی سعد اثرات مرتب کرے گا دوسری طرف نویں بارھویں کا حاکم مشتری 18 جون کا بارہویں گھر آ جائے گا جو کہ اس کا اپنا گھر ہے گو کہ مشتری کی حالت یہاں سعد ہے مگر آپکے زائچہ کے حساب سے یہ منفی پوزیشن ہوگی مشتری یہاں رہتے ہوئے آپکے خلاف خفیہ سازشوں کو ہوا دے گا اس صورتحال کا سامنا آپکو سارا سال رہے گا۔ دوسری طرف اسی ستارہ کی وجہ سے آپکے بیرون ملک سفر کے امکانات انتہائی روشن ہو جائیں گے مارچ میں نوروز عالم افروز اور اپریل میں شرف شمس آپکے تالع میں ہونے سے آپ کی عزت اور وقار میں اضافہ ہوگا دوسری طرف آپکا حاکم ستارہ مریخ 30 جولائی تا 14 ستمبر برج میزان میں حالت وبال میں ہوگا یہ دورانیہ آپکی ازدواجی و شراکتی زندگی کیلئے کڑا امتحان ثابت ہوگا کیونکہ اسی دورانیے میں مریخ اور زحل کا قران ہوگا جو کہ آپ پر انتہائی نحس اثرات مرتب کرے گا۔ اس سال لگنے والے گرہن ایک بار پھر آپکے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگ رہے ہیں یہ گرہن آپکی خصوصی توجہ کے طالب ہونگے باقی سیارگان شرف و ہبوط، اوج و حضیض وغیرہ سے گزرتے ہوئے آپ پر کس طرح کے اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپکی صحت گذشتہ کئی سال سے زحل کی منفی پوزیشن کی وجہ سے متاثر چلی آ رہی تھی زحل کی چھٹے گھر موجودگی نے آپکو کئی سال عرجا دو سے دوچار رکھا۔ گذشتہ سال 29 اکتوبر کو زحل کے اگلے گھر چلے جانے سے آپکی صحت پر موجود دباؤ میں کوئی کمی واقع ہوئی ہے مگر سال کے پہلے چھ ماہ آپکے لئے ابھی بھی کٹھن ثابت ہونگے سال کی ابتداء سے ہی آپکی صحت کا حاکم عطارد رجعت پذیر ہوگا۔ یکم تا 17 مارچ عطارد کے ہبوطی گھر ہونے سے آپکی صحت ایک بار پھر متاثر ہوگی 12 اپریل تا 10 جون عطارد برج ثور میں آپکی صحت کو یکے بعد دیگرے متاثر کریں گے اس دورانیے میں اپنی صحت کی جانب خصوصی توجہ دیں غفلت آپکو صحت کی پیچیدگیوں میں مبتلا کر دے گی۔ اس کے علاوہ 21۔اگست تا 13 ستمبر اور 11 دسمبر تا 30 دسمبر آپکی صحت کا حاکم ستارہ ایکبار پھر رجعت پذیر ہوگا ان ایام میں آپکی صحت ایکبار پھر آپکی توجہ کی طالب ہوگی البتہ 9۔اگست شرف عطارد اور 23 اکتوبر اوج عطارد آپکی صحت کے حوالے سے اس سال کے بہترین اوقات ہونگے مجموعی طور پر گو کہ یہ سال گذشتہ سال سے بہتر ہوگا مگر

احتیاط کا دامن کسی طور بھی چھوڑنا مناسب نہ ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** سال 2009ء آپکے سماجی تعلقات کے حوالے سے ملے جلے حالات کا حامل نظر آ رہا ہے جس میں مجموعی طور پر بہتری کے آثار نمایاں نظر آ رہے ہیں۔ گذشتہ سال مریخ کے ہبوط نے آپکے وقات کو بُری طرح مجروع کیا ہے۔ امسال ابتدائے سال سے 11 مارچ تک مریخ رجعت پذیر رہے گا ان دنوں محتاط رہیں اپنے رویے کو مثبت رکھیں۔ مزاج کی تیزی آپکے لئے نقصان کا باعث ہوگی مارچ میں عطارد ہبوط پذیر ہوکر آپکو خفیہ دشمنوں اور حاسدوں پر واضح برتری دلائے گا اسی دوران آپکے طالع میں نوروز عالم افروز ہوگا اپنی عزت وقات میں اضافے کیلئے یہ دعاؤں کا بہترین وقت ہوگا 18 اپریل کو شرف شمس بھی عین آپکے طالع میں ہوگا آپکے سماجی وقات میں اضافہ ہوگا آپ بہت پُر اعتماد نظر آ رہے ہیں دوسری طرف مارچ میں عطارد کا ہبوط اور مئی میں حضیض آپکے اور عزیز و اقارب کے مابین اختلافات کا باعث ہونگے ان ایام میں گفتگو میں محتاط رہیں بالخصوص چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ معاملات محتاط روی سے انجام دیں۔ 12 مئی کو تیسرے گھر زہرہ کا اوج ہوگا آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں اسی سلسلہ میں آپکو نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑسکتا ہے۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر آپکا حاکم ستارہ مریخ ساتویں گھر وبال پذیر ہوگا ان دنوں آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں خود پر کنٹرول رکھیں اسی دوران تیسرے چھٹے کا حاکم عطارد شرفیاب ہوگا آپ ایکبار پھر تقریبات میں مصروف نظر آ رہے ہیں ایسے میں یہ قنوطیت آپکے وقار کو مجروح کرسکتی ہے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** آپکے پانچویں گھر برج اس کا حاکم شمس ایک سال میں شرف و ہبوط اوج و حضیض وغیرہ جیسی تمام حالتوں سے گزرتے ہوئے آپ کے بیت الاولاد پر سعد و نحس دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے۔ امسال کی ابتداء یعنی 9۔جنوری کو ہی شمس حالت حضیض میں ہوگا۔ بچوں سے وابسطہ مسائل سر اُٹھا رہے ہیں۔ 8۔اپریل کو شرف شمس اور 11۔جولائی کو اوج شمس ہونے سے آپ بچوں کی جانب سے راحت پا رہے ہیں۔ امسال بے اولاد حمل افراد اس دوسرانیے میں انشاءاللہ اس نعمت خداوندی سے بہرہ مند ہونگے۔ البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر شمس کے ہبوطی گھر ہونے سے آپکو بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنہ ہوگا اس کے علاوہ امسال بالترتیب 15 جنوری او 11 جولائی کو ہونے والے سورج گرہن بھی بچوں کے حوالے سے مشکلات لے کر آ رہے ہیں بالخصوص وہ حمل خواتین جو کہ اُمید سے ہونگی اُنکو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ بروقت نمازِ کسوف و خسوف اور صدقہ کی ادائیگی سے اس بُرے وقت سے محفوظ رہا جاسکتا ہے۔ انعامی بانڈ لاٹری کے شائق حضرات کیلئے یہ سال بھی انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا۔ البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کسی بھی قسم کی انعامی سکیم میں شرکت سے گریز کریں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات گذشتہ کئی سال سے زحل کے اثرات کی وجہ سے متاثر چلے آ رہے تھے۔ گذشتہ سال نومبر سے زحل آپکے بیت الزوج میں حالت شرف موجود ہے گو کہ زحل عین شرفی درجات سے اگلے سال گذرے گا مگر برج میزان میں زحل کی سعد حالت آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں انتہائی بہتری کا باعث ہوگی امسال آپکو بہترین شراکت داری کا موقع میسر آئے گا۔ بالخصوص مئی میں جبکہ آپکے ساتویں کا حاکم زہرہ بھی شرفی درجات سے گذرے گا۔ مگر ان ایام میں آپ پر لازم ہوگا کہ آپ شراکت داری سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات کی ادائیگی لازمی کریں کیونکہ 14۔فروری تا 31 مئی زحل رجعت پذیر رہے گا۔ زحل افراد جنکی شادیاں زیرالتوا تھیں انشاءاللہ اب انجام پذیر ہونگی۔ زحل کی سعادت آپکو ایک طویل اور مضبوط بنیاد فراہم کر رہی ہے۔ 12 مئی کو ہونے والا اوج زہرہ ایکبار پھر آپکے لئے شادی اور شراکت داری کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ 10 جولائی تا 6 اگست زہرہ ہبوطی گھر ہوگا ان ایام میں شادی و شراکت داری سے گریز کریں۔ پہلے سے شادی شدہ افراد کیلئے یہ وقت محتاط روی سے گذارنا ضروری ہوگا ورنہ آپکی زندگی تلخیوں کا شکار ہوسکتی ہے 8 اکتوبر تا 9 نومبر زہرہ کی رجعت زوجین کے مابین ایکبار پھر کشیدگی کا باعث ہوگی۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی مدارج طے کرنے والے حمل بچوں کو امسال ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ شروع تا 16 جنوری 18۔اپریل تا 12 مئی 21 اگست تا 13 ستمبر اور 11 دسمبر تا 31 دسمبر عطارد کی رجعت آپکے لئے مشکلات کا باعث ہوگا۔ ان دنوں ذہنی ارتکاز کا فقدان آپکو پریشان رکھے گا۔ یکم تا 17 مارچ عطارد ہبوطی گھر میں ہوگا اور انہی دنوں اکثر بچوں کے امتحانات ہونگے آپکو اپنی کارکردگی برقرار رکھنے کیلئے خاص محنت کرنا ہوگی۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے حمل افراد گذشتہ سال کی طرح امسال بھی بہترین تعلیمی مواقع میسر ہونگے آپ بآسانی اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرسکتے ہیں۔

**سفر:** امسال آپکو کئی ایک نزدیکی سفروں سے واسطہ پڑے گا۔ جنتری میں سے عطارد کی رجعت کی تواریخ کو نوٹ کرلیں ان ایام میں آپ کو سفر کے حوالے سے التوا اور رکاوٹوں کا سامنا ہوگا 9 مارچ اور 15 اپریل کی تواریخ کو نوٹ کرلیں ان ایام میں سفر سے قطعی گریز بہتر ہوگا۔ حمل افراد کیلئے سال کی طرح امسال بھی بیرون ملک سفر کے روشن امکانات موجود ہیں آپکے نویں گھر کا حاکم مشتری 18 جنوری کو اپنے ہی گھر برج حوت میں آجانے سے آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ زیارت مقدسہ اور حج کی سعادت حاصل کرنے کے خواہش مند افراد امسال حسب خواہش سفر کرسکیں گے البتہ 24 جولائی تا 19 نومبر مشتری کی رجعت کے ایام میں مشتری سے منسوبہ صدقات کی ادائیگی ضروری ہوگی وگرنہ آپکے پروگرام التوا کا شکار ہوسکتے ہیں۔

**منگنی و شادی:** سال 2010ء آپکی منگنی و شادی کے حوالے سے آپکے لئے

خوشخبریوں سے معمور ہوگا (انشاءاللہ) منگنی کیلئے اپریل اور جولائی اگست کا مہینہ سال کے بہترین اوقات ہونگے۔ البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر منگنی وغیرہ سے گریز کریں ان ایام میں طے کی گئی نسبتیں دیرپا ثابت نہ ہونگی۔ اس کے علاوہ 15 جنوری اور 11 جولائی کو ہونے والے سورج گرہن بھی آپکی منگنی وغیرہ پر اثر انداز ہو سکتے ہیں۔ ان ایام میں نماز کسوف وخسوف اور صدقہ کی ادائیگی کو یقینی بنائیں تاکہ اس نحس وقت سے محفوظ رہا جاسکے۔ 4 مارچ کو آپکے بیت الزوج کا حاکم زہرہ عین شرفی درجات سے گزرے گا اور 12 مئی کو برج جوز میں اوج یافتہ ہوگا یہ دونوں ایام امسال آپکی شادی کے لئے سال کے سعدترین مواقع ہیں۔ جیسا کہ پہلے بھی بتایا جاچکا ہے۔ زحل گذشتہ سال سے آپکے بیت الزوج میں آچکا ہے۔ یہاں زحل انتہائی سعد اثرات مرتب کرے گا کیونکہ یہ زحل کا شرفی برج ہے البتہ 14 جنوری تا 31 مئی کے دوران شادی سے قبل زحل سے منسوبہ صدقہ ضرور ادا کریں تاکہ ان ایام میں ہونے والی زحل کی رجعت کے نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔ 10 جولائی تا 7 اگست زہرہ ہبوطی گھر ہوگا ان ایام میں شادی نکاح جیسی تقریبات سے قطعی گریز کریں۔

**معیشت کیریئر روزگار** جیسا کہ گذشتہ سال آپکو بتایا گیا تھا بعد از اکتوبر زحل جوکہ آپکے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ ہے آپکے ساتویں گھر سعد حال میں آجانے سے آپ کے کیریئر روزگار پر موجود کئی سالہ دباؤ آخر کار ختم ہوجائے گا۔ زحل کے شرفی گھر آجانے سے امسال آپ اپنے کاروبار کو از سر نو ترتیب دے رہے ہیں۔ زحل کے ساتویں گھر آنے سے آپ نئے شراکتی معاہدے کررہے ہیں۔ آپکو سرمایہ کاری کی کئی ایک آفرز ہونگی جوکہ آپکے کاروبار کیلئے انتہائی سودمند ہونگی مگر اب بھی صرف وہ حمل افراد کامیاب ہونگے جو طویل دورانیے کی بزنس پلاننگ کریں گے۔ 14 جنوری تا 31 مئی زحل رجعت پذیر رہے گا ان دنوں کسی بھی کاروباری یا شراکتی معاہدے سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ باقی تمام سال انشاءاللہ آپکے کیریئر پر بہترین اثرات مرتب ہورہے ہیں زحل آپکے گیارہویں کا بھی حاکم ہے کاروباری حوالے سے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی اس سلسلہ میں آپکے دوست آپکے بہترین معاون ہونگے۔ وہ حمل افراد جو بیرون ملک ملازمت کے خواہش مند ہیں انہیں کامیابی حاصل ہوگی (انشاءاللہ)۔

**خصوصی احکامات:** سال 2010ء مجموعی طور پر آپکے لئے ایک بہترین سال ثابت ہوگا۔ بالخصوص صحت، ازدواجی شراکتی معاملات کیریئر روزگار بیرون ملک سفر اور آپکی خواہشات کی تکمیل کے حوالے سے یہ سال آپکی زندگی میں خوشگوار تبدیلیوں کا سال ہوگا۔ دونوں بڑے ستارے زحل اور مشتری امسال آپکی زندگی میں خاصہ اہم کردار ادا کررہے ہیں۔ زحل بیت الزوج میں اپنے شرفی برج میں موجود رہتے ہوئے آپکے شراکتی ازدواجی معاملات پر انتہائی سعد اثرات مرتب کرتے ہوئے وسیع کررہے ہیں اس سلسلہ میں آپکی بیشتر خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی آپکے کاروباری معاملات میں دوستوں کا بھرپور تعاون رہے گا۔ دوسری طرف مشتری 18 جنوری کو برج حوت میں آنے سے جہاں آپکا مذہب کی طرف رجحان بڑھ رہا ہے۔ بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہورہی ہے وہیں مشتری کے بارہویں گھر آجانے سے آپکے خفیہ دشمن منظم ہوکر آپکے خلاف سازشوں میں مصروف ہونگے اور انہیں کامیابیاں بھی حاصل ہوتی نظر آتی ہیں۔ اب ایک نظر سیارگان کے شرف وہبوط سے پیدا ہونے والے متوقع حالات پر ڈالتے ہیں سال کی ابتداء سے ہی آپکا حاکم ستارہ مریخ رجعت میں ہوگا جوکہ 11 مارچ تک جاری رہے گی ان ایام میں خود کو قنوطیت سے بچانے کیلئے دوست احباب اور سماجی محافل میں جانا بہتر ہوگا۔ 9 جنوری کو پانچویں کا حاکم حضیض میں ہونے سے بچوں کی جانب سے پریشانیاں سر اٹھا سکتی ہیں ان ایام میں نئے کاروباری معاہدوں اور فیصلوں سے گریز کریں 4 مارچ کو دوسرے اور ساتویں کا حاکم زہرہ شرفیاب ہونے سے مالی پوزیشن مستحکم ہوگی آپ ازدواجی زندگی کو بھرپور انجوائے کررہے ہیں۔ مگر خبردار انہی ایام میں کوئی خاتون آپکے خلاف درپردہ سازشوں میں مشغول ہے 9 مارچ کو بارہویں گھر عطارد کا ہبوط ان سازشوں کو ناکامی سے دوچار کردے گا۔ قریبی عزیز واقارب سے گفتگو میں محتاط رہیں وگرنہ بات بگڑ جائے گی۔ یہ سلسلہ اپریل تک جاری رہے گا۔ 8 اپریل کو آپکے طالع میں شرف شمس ہونے سے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا۔ بچوں کی جانب سے کوئی خوش کن خبر مل سکتی ہے انعامی سکیم کے شائق افراد کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا آپکا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے آپکی اضافی آمدن کے اسباب بن رہے ہیں۔ 12 مئی کو دوسرے ساتویں کا حاکم اوج یافتہ ہونے سے آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں۔ بہن بھائیوں اور قریبی عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات خوشگوار ہونگے آپکی مالی پوزیشن ایکبار پھر مستحکم ہورہی ہے 11 جولائی کو چوتھے گھر اوج شمس ہونے سے خاندان میں آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا آپ گھر کی تزئین وآرائش میں مصروف نظر آرہے ہیں۔ سواری کے خواہش مند افراد کیلئے حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ گھر کی تبدیلی کیلئے یہ سال کا بہترین وقت ہے 3 اگست کو چھٹے گھر زہرہ کا ہبوط ہونے سے آپکے ملازمین آپکے لئے مالی نقصان کا باعث ہونگے ان ایام میں اپنے شراکتی ازدواجی معاملات میں محتاط روی اختیار کریں۔ وگرنہ مابین اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ 9 اگست کو شرف عطارد ہونے سے آپکا کوئی قریبی عزیز آپکے مابین کردار ادا کررہا ہے۔ آپ کو کسی قریبی سفر سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ عطارد کا یہ شرف آپکی صحت پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب کررہا ہے۔ 11 اکتوبر کو پانچویں کا حاکم ساتویں میں ہبوط پذیر ہوگا۔ بچوں سے متعلقہ معاملات آپکے لئے پریشانیوں کا باعث ہونگے بچوں ہی کی وجہ سے آپکے ازدواجی شراکتی معاملات میں بگاڑ پیدا ہوسکتا ہے۔ آپکی اضافی آمدن کے اسباب مسدود ہورہے ہیں۔ 23 اکتوبر کو عطارد اوج یافتہ ہونے سے آپکو شراکتی معاملات سے مالی فائدہ ہوگا۔ غیر متوقع طور پر کوئی سفر اختیار کرنا پڑسکتا

ہے۔ دوسری طرف 30 جولائی سے 14 ستمبر تک مریخ آپکے بیت الزوج میں رہتے ہوئے شراکتی ازدواجی معاملات میں تیزی لائے گا اس عرصہ کو محتاط روی سے گزاریں کسی بھی معاملات میں جلد بازی نقصان کا باعث ہوگی اس کے علاوہ امسال ہونے والے گرہن آپکے زائچہ کے اہم ترین حصوں میں لگ رہے ہیں۔ یکم جنوری اور 11 جولائی کو لگنے والے گرہن آپکے خانگی معاملات اور 15 جنوری اور 26 جون کو لگنے والے گرہن آپکے بچوں اور کاروباری معاملات پر انتہائی بداثرات مرتب کررہے ہیں۔ ان سے بچاؤ کیلئے صدقہ اور نماز کسوف وخسوف کا خصوصی اہتمام کریں۔ جیسا کہ گزشتہ سطور میں عطارد کی رجعت کی تواریخ لکھی گئی ہیں۔ انہیں خصوصی طور پر نوٹ کرلیں۔ ان ایام میں قریبی سفروں اور عزیز واقارب کے ساتھ بحث وتکرار سے قطعی گریز کریں اسی طرح 24 جولائی تا 19 نومبر مشتری رجعت پذیر رہے گا ان ایام میں ویزہ اپلائی کرنے یا بیرون ملک سفر سے گریز بہتر ہوگا۔

**خصوصی ورد:** روزانہ بعد از نماز فجر یا عشاء (سورۂ قمر کی آیت ۴۵) ۶۱۱ مرتبہ ورد کریں۔

**صدقہ:** بروز جمعرات 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی مل کر ویرانے میں ڈالیں۔

TAURUS

**برج: ثور**



**سیّارہ: زہرہ**

رنگ: ——— گہرا نیلا

عنصر: ——— خاکی

جواہر: ——— الماس، نیلم، فیروزہ

بہترین شریک حیات: ——— سنبلہ، جدی

ناموافق ساتھی: ——— اسد، عقرب، دلو

دن: جمعہ — حروف: ب ۔ و

عدد: ۶ — ۲۱ اپریل تا ۲۰ مئی

بیماریاں: حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**اہم نکات:** سال 2009ء قریبی عزیز واقارب بچوں کی اضافی آمدن وغیرہ کے حوالے سے ثور افراد کیلئے خاصی مشکلات کا باعث رہا ہے۔ امسال زحل کی اگلے برج میں تبدیلی اور بعد از رجعت واپسی اسی طرح مشتری کی برج حوت اور حمل میں آمد اور واپسی آپکے بچوں کی صحت خواہشات اور کیریئر کو متاثر کرنے کا باعث ہوگی اسکے علاوہ چھٹے گھر مریخ کا وبال اور زحل سے قران ہوگا جو کہ خاصہ اہم ہوگا امسال ہونے والے گرہن آپکے اور عزیز واقارب کے مابین اختلافات کو بڑھا دیں گے آپکے سفر بھی متاثر ہوں گے اسکے علاوہ دیگر سیارگان شرف وہبوط سے گزرتے ہوئے آپ پر کیسے اثرات مرتب کررہے ہیں یہ آپ اگلی سطور میں پڑھ سکیں گے۔ مارچ میں آپکا حاکم ستارہ زہرہ شرفیاب ہوکر آپکی عزت افزائی کا باعث ہوگا۔ اسی طرح اگست میں زہرہ کا ہبوط آپکے پرسنل افیئرز اور بچوں سے متعلقہ مسائل سے آپکو دوچار کردے گا۔

**صحت:** گزشتہ سال 29۔ اکتوبر کے بعد سے زحل آپکے بیت الصحت میں موجود ہے۔ زحل کی یہاں بحالت شرف موجودگی آپکی صحت پر سعد اثرات مرتب کررہی ہے مگر 14 جنوری کو زحل رجعت پذیر ہونے سے آپکی صحت خطرات سے دوچار ہوگی مگر اسی دوران 4 مارچ کو بیت الصحت کا حاکم زہرہ شرفیاب ہونے سے آپکی صحت پر موجود منفی اثرات کا خاتمہ ہوگا۔ 12 مئی کو اوج زہرہ آپکی صحت کو مزید تقویت فراہم کررہا ہے۔ 10 جولائی تا 7 اگست زہرہ کے ہبوطی گھر ہونے سے آپکی صحت متاثر ہورہی ہے محتاط رہیں۔ 7 اگست تا 8 ستمبر بیت الصحت کا حاکم زہرہ اپنے ہی گھر برج میزان میں رہتے ہوئے آپکی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب کررہا ہے اسی دوران زہرہ شرفی گھر موجود زحل سے قران کرے گا یہ سونے پہ سہاگے کا کام کرے گا۔ 8۔ اکتوبر تا 9۔ نومبر زہرہ کی رجعت آپکی صحت کو چھوٹے موٹے مسائل کا شکار کرسکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** گزشتہ سال آپکے سماجی تعلقات کو سب سے زیادہ نقصان قمری گرہنوں اور بیت الاقرباء میں ہونے والے مریخ کے ہبوط نے پہنچایا ہے۔ امسال یکم جنوری کو ہی بیت الاقرباء میں قمری گرہن ہوگا محتاط رہیں۔ 11 فروری تا 7 مارچ آپکا حاکم ستارہ شرفی گھر ہونے سے آپکے وقار میں اضافہ ہوگا آپ تقریبات کی رونق بنے ہوئے ہیں۔ 25 اپریل تا 20 مئی زہرہ اوجی گھر ہونے سے جہاں آپکی عزت توقیر میں اضافہ ہوگا وہیں در پردہ آپ کے خلاف سازشیں بھی ہوں گی احتیاط لازم ہے ورنہ آپکے وقار میں کمی ہوگی۔ 26 جولائی کو بیت الاقرباء کا حاکم قمر ایک بار پھر گرہن کی زد میں ہوگا عزیز واقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ محتاط روی سے پیش آئیں ورنہ اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ 10 جولائی تا 7 اگست آپکا اپنا حاکم ستارہ ہبوطی گھر ہوگا یہ سال کا مشکل ترین وقت ہوگا آپ قنوطیت کا شکار ہورہے ہیں ان ایام میں سماجی تقریبات میں شرکت سے گریز کریں اور کسی بھی قسم کے وعدے سے گریز کریں انہی ایام میں آپکے پرسنل افیئرز بھی جگ ظاہر ہونگے۔ آپ کے لئے عزت بچانا مشکل ہوجائے گا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** زحل 2 ستمبر 2007 تا 29 اکتوبر 2009۔ آپکے بیت الاولاد میں رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کرتا رہا ہے گزشتہ نومبر دسمبر آپکے لئے کافی خوش کن رہا ہے مگر 14 جنوری سے رجعت پذیر ہوکر 7 اپریل کو زحل ایک بار پھر آپکے بیت الاولاد میں آجائے گا زحل کی یہاں موجودگی ایک بار پھر آپکی توجہ بچوں کے مسائل کی طرف دلا رہی ہے اسی دوران عطارد یکم تا 17 مارچ عطارد کے ہبوطی گھر ہونے سے بچوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونگی۔ 2 اپریل تا 10 جون عطارد کا تخفیف آپکو ایک بار پھر مشکلات سے دوچار کردے گا بچوں کے ساتھ اپنا رویہ مثبت رکھیے۔ 23 جولائی کو زحل کے اگلے گھر چلے جانے سے آپکی مشکلات میں کمی واقع ہوگی اسکے فوراً بعد پانچویں گھر 9 اگست کو عطارد کے شرفیاب ہونے سے آپ بچوں کی جانب سے سکون محسوس کررہے ہیں۔ ایسا لگ رہا ہے جیسے آپ کسی کڑے امتحان سے گزر کر

آئے ہیں۔ 20 اکتوبر تا 8 نومبر عطارد اوج کے گھر ہوگا آپ بچوں کی جانب سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ انعامی بانڈ لاٹری کے شائق افراد کیلئے جولائی کے بعد قسمت آزمائی کرنا بہتر ہوگا۔ دوسری طرف بے اولاد ثور افراد سال کی آخری ششماہی میں انشاء اللہ اولاد کی خوشخبری سن سکیں گے۔

**شراکتی وازدواجی معاملات:** گزشتہ سال زحل کی پوزیشن اور مریخ کے ہبوط نے آپکے شراکتی ازدواجی معاملات کو بُری طرح متاثر کیا ہے سال کی ابتداء سے ہی آپکے شراکتی وازدواجی معاملات کا حاکم مریخ رجعت میں رہتے ہوئے آپکی شراکتی ازدواجی زندگی کو بُری طرح متاثر کررہا ہے مریخ اختلافات و جنگ و جدل کا ستارہ ہے خود پر کنٹرول رکھیں اور جذباتیت سے قطعی گریز کریں ورنہ حالات آپکے کنٹرول سے باہر ہوسکتے دوسری طرف زحل رجعت پذیر ہوکر آپکے پانچویں گھر 7 اپریل کو آجانے سے آپکے پرسنل افیئر ز بھی منظر عام پر آجائیں گے جو کہ آپکی ازدواجی زندگی کے لئے تباہ کن ثابت ہوسکتے ہیں۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ آپکے گھر وبال پذیر ہوگا یہ عرصہ بھی آپکے لئے سخت آزمائش کا ہوگا۔ آپکو انتہائی تدبر کا مظاہرہ کرتے ہوئے حالات کو سنبھالنا ہوگا ورنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ اس تمام دورانیے میں نئی شراکت داریوں سے گریز کریں۔ 15 ستمبر تا 28 اکتوبر مریخ آپکے بیت الزوج یعنی اپنے ہی گھر عقرب میں رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کرے گا آپکی شراکتی زندگی کو سنبھالا دینے کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 7 دسمبر سے آخر سال تک مریخ اپنے شرفی گھر ہونے سے آپ کی ازدواجی شراکتی زندگی پر بہترین اثرات مرتب ہورہے ہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی مراحل طے کرنے والے ثور بچوں کیلئے یہ سال انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا۔ یکم جنوری اور 26 جون کو ہونے والے گرہن آپکو متاثر کرسکتے ہیں نمازِ کسوف وخسوف اور صدقہ کی بروقت ادائیگی سے آپ انکے نحس اثرات سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے ثور افراد کو 14 جنوری تا 31 مئی بوجہ رجعتِ زحل مشکلات کا سامنا ہوگا البتہ بعداز 21 جولائی حالات انشاء اللہ قطعی طور پر آپ کے موافق ہوں گے۔

**سفر:** امسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑسکتے ہیں البتہ قمری گرہن کے دنوں میں اور قمر در عقرب کے دنوں میں سفر سے قطعی گریز کریں۔ آپکے نویں گھر کا حاکم گذشتہ کئی سال سے منفی پوزیشن کا حامل ہوتے ہوئے آپکے بیرون ملک سفر کی راہ میں رکاوٹ پیدا کررہا تھا۔ گو کہ زحل کے بُرج میزان میں چلے جانے سے آپکے راستے کھل گئے تھے۔ مگر امسال 14 جنوری سے 31 مئی زحل کی رجعت اور 20 جولائی تک بُرج سنبلہ میں موجودگی ایک بار پھر آپکے بیرون ملک سفر کی راہ میں روڑے اٹکا رہی ہے اِن ایام میں سفر وامیگریشن وغیرہ کے لئے اپلائی کرنے سے قبل زحل کے اثرات سے بچاؤ کا سدِ باب ضرور کرلیں بعداز 21 جولائی آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہوجائے گی بالخصوص وہ افراد جو کاروباری مقاصد یا نوکری وغیرہ کے لیے سفر اختیار کرنا چاہتے ہیں اُنکے لئے سال کا باقی حصہ بہترین ثابت ہوگا۔

**منگنی وشادی:** گذشتہ کئی سال سے زحل کے اثرات کیوجہ سے آپکی منگنی وغیرہ ممکن نہ تھی امسال ابتدائے سال تا 16 جنوری عطارد کی رجعت اور یکم تا 17 مارچ عطارد کے ہبوطی گھر ہونے سے آپ کی منگنی زیرِ التوا رہے گی۔ 7 اپریل کو زحل ایک بار پھر آپکے پانچویں گھر آجانے سے ایسی تقریبات کا انعقاد ممکن نہ ہوگا۔ 7 جون تا 29 جولائی ساتویں کا حاکم مریخ پانچویں آجانے سے چٹ منگنی اور پٹ بیاہ جیسے حالات متوقع ہیں مگر محتاط رہیں چونکہ مریخ آپکے بارہویں کا بھی حاکم ہے تو یہ آپکے خلاف کوئی سازش بھی ہوسکتی ہے۔ بہر حال شادی نکاح جیسی تقریبات کے لئے یہ ایک بہتر وقت ہوگا۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ کے وبالی گھر چلے جانے سے آپکی شادیاں التوا کا شکار ہوسکتی ہیں اور یہی بہتر بھی ہوگا ان ایام میں کی گئی شادیاں بعدازاں اختلافات کا شکار ہوسکتی ہیں۔ 14 ستمبر تا 28 اکتوبر آپکے بیت الزوج کا حاکم مریخ اپنے ہی گھر بہترین ثمرات کا حامل ہوگا اب آپکے لئے شادی کے راستے کھل گئے ہیں 7 دسمبر تا آخر سال بیت الزوج کے حاکم کے شرفی گھر چلے جانے سے زیرِ التوا شادیاں بھی انجام پذیر ہونگی۔ شادی کے لئے یہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار** گزشتہ سال مشتری کے سعد اثرات نے آپکے کیریئر کو بہت سنبھالا دیا ہے۔ آپکے کیریئر کا حاکم زحل بھی گذشتہ نومبر دسمبر سعد اثرات کا حامل ہوتے ہوئے آپکو فیض یاب کرچکا ہے مگر امسال 18 جنوری کو مشتری کے اگلے گھر چلے جانے اور 14 جنوری تا 31 مئی زحل کی رجعت اور 21 جولائی تک برج سنبلہ میں موجودگی کی وجہ سے سال کے تقریباً پہلے سات ماہ آپکے کیریئر روزگار پر منفی اثرات مرتب ہورہے ہیں آپکی معیشت جسے آپ نے گذشتہ سال بڑی محنت سے مضبوط بنایا تھا ایک بار پھر داؤ پر لگی ہوگی ملازم پیشہ ثور افراد کو ان مہینوں میں نوکری سے ہاتھ دھونا پڑھ سکتا ہے۔ البتہ 21 جولائی کے بعد زحل کے ایک بار پھر شرفی گھر آجانے سے آپکے کیریئر روزگار پر موجود منفی اثرات کا خاتمہ ہوگا سال کے باقی پانچ ماہ آپکے لئے خاصے سود مند ثابت ہوں گے۔ وہ ثور افراد جنکے زائچہ پیدائش میں زحل مثبت اثرات کا حامل ہے اُنکے لیے ترقی کی نئی راہیں کھل جائیں گی۔ اب جو دور شروع ہورہا ہے اگر آپنے محتاط روی سے گزارا تو یہ آپ کے لئے نئی زندگی کا دروازہ ثابت ہوگا (انشاء اللہ)

**خصوصی احکامات:** سال 2010ء آپکے لیے ملے جلے حالات کا مظہر نظر آرہا ہے سال کی ابتداء سے ہی آپکے پانچویں کا عطارد اور ساتویں کا حاکم مریخ رجعت پذیر رہتے ہوئے آپ کو بچوں کی جانب سے پریشانیوں میں مبتلا کررہے ہیں۔ آپ کے پرسنل افیئر ز اور ازدواجی شراکتی زندگی بھی آپکی مشکلات میں اضافے کا باعث ہے 9 جنوری کو شمس کا خسیف آپکے بیرون ملک سفر میں رکاوٹ کا باعث ہوگا۔ 4 مارچ کو

گیارہویں گھر طالع کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپ کی خواہشات کی تکمیل ہو ن دوستوں سے وابستہ توقعات پوری ہوں گی مگر دوسری طرف آپکے مخالفین منظم ہو رہے ہیں۔ 9 مارچ عطارد کا ہبوط آپکو ایک بار پھر بچوں کے مسائل سے دوچار کر دے گا آپ اپنے افیئر ز وغیرہ سے پیچھا چھڑا رہے ہیں ان ایام میں کسی بھی قسم کے مالی لین دین خصوصاً چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔ 8 جون کو چوتھے گھر کا حاکم بارہویں میں شرفیاب ہوگا آپ کیلئے بہتر گھر کا حصول ممکن ہوگا خاندان کا کوئی فرد آپکے خلاف سازشوں میں مشغول ہے۔ 12 مئی کو آپکے طالع کا حاکم خانہ مال میں اوج یافتہ ہو روپے پیسے کا حصول ممکن ہوگا۔ 11 جولائی کو چوتھے کا حاکم شمس تیسرے میں اوج پائے آپکے لئے پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا عین ممکن ہے آپکا کوئی قریبی عزیز آپکا مددگار ہو عزیز واقارب اور بہن بھائیوں سے تعلقات بہتر ہو رہے ہیں۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ کے وبال کے گھر ہونے سے آپکے ازدواجی شراکتی تعلقات متاثر ہو رہے ہیں آپ کے خفیہ دشمن ناکامی سے دوچار ہونگے۔ دوسری طرف آپ کے طالع کا حاکم زہرہ پانچویں میں ہبوط پذیر ہونے سے آپکے افیئر ز ایک بار پھر آپکے لئے وبال جان بن رہے ہیں آپکی اضافی آمدن کے اسباب مسدود ہو رہے ہیں۔ 9 اگست کو خانہ مال کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپکے مالی حالات میں بہتری آنے گی آپ ایک بار پھر اپنی اضافی آمدن کے اسباب تلاش کر رہے ہیں جن کا حصول ممکن ہوگا۔ 11 اکتوبر کو چھٹے گھر شمس کا ہبوط ہوگا آپ کا کوئی قریبی عزیز آپکی ملازمت کے درپے ہے اپنے ملازمین پر کڑی نظر رکھیں وگرنہ نقصان کا اندیشہ ہے 23 اکتوبر کو عطارد کا اوج ہونے سے آپ کو اپنے پارٹنر یا الف پارٹنر کی جانب سے رقم کا حصول ممکن ہوگا آپکے اپنے مالی حالات بھی بہتری کی طرف مائل ہیں۔ امسال ہونے والے قمری گرہن آپکے اور عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ کا باعث بن سکتے ہیں۔ اور شمسی گرہن آپ کے بیرون ملک سفر اور والدہ کی جانب سے پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ بروقت صدقہ اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی سے آپ محفوظ رہ سکتے ہیں۔

**خصوصی ورد:** روزانہ ۸۱۵ مرتبہ ورد کریں مع اوّل و آخر 14/14 مرتبہ درود پاک **نِعْمَ الْمَوْلیٰ وَ نِعْمَ النَّصِیْر ۔**

**صدقہ:** بروز جمعہ 300 گرام چینی درختوں کی جڑوں میں ڈالیں۔



GEMINI

## برج: جوزا



## سیّارہ: عطارد

رنگ : ——— پیلا زرد

عنصر : ——— بادی

جواہر ——— زمرد، زبرجد، زرد عقیق

بہترین شریک حیات : ——— میزان، دلو

ناموافق ساتھی: ——— سنبلہ، قوس، حوت

دن : بدھ — حروف: ق۔ک

عدد : ۵ — ۲۱ مئی تا ۲۱ جون

بیماریاں : نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکلیف، اعصابی تکلیف

**اہم نکات:** 2010 میں سیارگان کی تبدیلی سے مستفید ہونے والے سب سے زیادہ خوش نصیب اشخاص آپ ہی ہونگے کیونکہ کا حاکم ستارہ مشتری بارہ سال بعد اپنی بھرپور سعادتوں کے ساتھ آپکے کیریئر کے گھر آکر آپکو نواز رہا ہے۔ دوسری طرف آپ کے پانچویں گھر زحل کی آمد آپ کے لئے بچوں کی جانب سے سکون اور آسودگی کا باعث ہوگی اسکے علاوہ آپکے لئے اضافی آمدن کا دروازہ کھل جائے گا۔ امسال مریخ بحالت وبال زحل سے قرآن کرے گا جو آپ کی خواہشات اور صحت کو متاثر کرے گا۔ امسال دو گرہن آپکے خانہ مال اور دو گرہن آپکے آٹھویں گھر ہونگے جو کہ کسی بھی زائچہ کے اہم مقامات ہوتے ہیں اسکے علاوہ طالع میں راہن اور باقی سیارگان کے شرف و ہبوط آپ کو کس طرح نوازتے اور متاثر کرتے ہیں اس پر اگلی سطور میں سیر حاصل گفتگو کی جائے گی۔

**صحت:** گذشتہ سال ایک بار پھر مریخ کے ہبوط نے آپ کی صحت کو خاصہ متاثر کیا ہے۔ کئی ایک افراد کو سرجری کے مراحل سے بھی گزرنا پڑا ہے۔ امسال ابتدا سے 11 مارچ تک مریخ رجعت پذیر رہے گا۔ اپنی صحت کی جانب توجہ دیں بالخصوص نزلہ زکام۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر آپ کے بیت الصحت کا حاکم مریخ برج میزان میں بحالت وبال ہوگا آپکی صحت کو ایک بار پھر شدید خطرات لاحق ہوں گے محتاط رہیں۔ آپکو کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے یا آپ کو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کے آپریشن وغیرہ سے گریز کریں۔ آپکو مثانہ، اعضائے مخصوصہ، مثانے میں پتھری، ٹائیفائیڈ اور رحم سے متعلقہ بیماریوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال آپکے سماجی تعلقات خاصے بہتر رہے ہیں آپ ویسے بھی ہرفن مولا قسم کی شخصیت ہیں بہت جلد محفل کی جان بن جاتے ہیں۔ امسال آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ یکم تا 17 مارچ عطارد دبولی گھر ہوگا گفتگو میں احتیاط برتیں ان ایام میں کسی بھی معاہدے یا چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں ان ایام میں آپکو والدہ کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ جوائنٹ فیملی سسٹم کے تحت رہنے والے جوزا افراد گفتگو میں خصوصی احتیاط برتیں۔ 2 اپریل تا 10 جون آپکے بدن کا حاکم ستارہ برج

ثور میں بحالت حضیض ہوگا۔ یہ ایام بھی خصوصی توجہ کے طالب ہونگے۔ 27 جولائی تا 13 اکتوبر آپکا ستارہ شرفی برج میں ہوگا اسی دوران تیسرے گھر کا حاکم شمس اوجی گھر اور پھر اپنے ہی گھر بحالت ترفع میں ہوگا ان ایام میں آپکی سماجی تقریبات عروج پر ہوں گی مگر اسی دوران 21 اگست تا 13 ستمبر عطارد رجعت پذیر رہے گا۔ ان ایام میں زیادہ گفتگو سے پرہیز کریں۔ 20 اکتوبر تا 8 نومبر عطارد اوجی برج میں ہوگا آپکی شخصیت ایک بار پھر نمایاں ہورہی ہے۔ انہی ایام میں آپ کو ظاہری مخالفتوں کا سامنا ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے زحل گذشتہ نومبر سے آپکے بیت الاولاد میں بحالت سعد موجود ہے۔ زحل کی یہ پوزیشن بچوں کے حوالے سے آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگی مگر 14 جنوری کو زحل رجعت کرتے ہوئے 7 اپریل کو واپس برج سنبلہ میں چلا جائے گا اور 21 جولائی کو ایک طویل عرصہ کیلئے دوبارہ آپکے پانچویں گھر برج میزان میں آجائے گا۔ زحل کی یہاں موجودگی سے آپ بچوں کی جانب سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں مارچ میں پانچویں کا حاکم شرفیاب ہوگا بے اولاد جوزا افراد کی مراد انشاءاللہ برآئے گی انعامی بانڈ لاٹری کے شائق افراد کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین عرصہ ہوگا 25 اپریل تا 20 مئی زہرہ کے اوجی برج ہونے سے ایک بار پھر بچوں کے حوالے سے خوشی میسر آئے گی۔ 10 جولائی تا 7 اگست زہرہ کا ہبوط آپکی توجہ بچوں کی جانب مبذول کروا رہا ہے۔ ان ایام میں بچوں پر خصوصی توجہ دیں دوسری طرف 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ بھی آپکے بیت الاولاد میں بحالت وبال ہوگا۔ بچوں کے ساتھ بحث وتکرار سے گریز کریں۔

**شراکتی وازدواجی معاملات:** گذشتہ سال آپکے شراکتی ازدواجی زندگی کے حوالے سے ایک بہترین سال تھا۔ امسال آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ 18 جون کو مشتری برج دلو سے اپنے ہی گھر برج حوت میں آجائے گا اور آپکے شراکتی ازدواجی معاملات پہلے سے بھی بہتر ہوجائیں گے مگر یہ صورتحال زیادہ دیر برقرار نہ رہے گی۔ 6 جون کو مشتری برج حمل میں چلا جائے گا جہاں مشتری منفی پوزیشن کا حامل ہوگا اب معاملات آپ کی توقعات کے بالکل برعکس چل رہے ہیں۔ 24 جولائی کو مشتری رجعت پذیر ہوکر 9 ستمبر کو ایک بار پھر اپنے گھر برج حوت میں آجانے سے معاملات میں بہتری آئے گی مگر مشتری کی رجعت 19 نومبر تک جاری رہے گی ان ایام میں شراکتی ازدواجی معاملات میں محتاط روی اختیار کریں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی مدارج طے کرنے والے جوزا بچوں کو 23 ستمبر تا 23 اکتوبر مشکلات کا سامنا ہوگا جبکہ اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے جوزا افراد کیلئے سال کے پہلے چھ ماہ مشکل ثابت ہوں گے سال کا باقی حصہ ان کے لئے انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا آپکے لئے طویل دورانیے کی پلاننگ کرنا بہتر ہوگا۔

**سفر:** گذشتہ سال مشتری کے آپکے بیت السفر میں آجانے سے آپکے لیے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار رہی ہے امسال ایک طرف مشتری [illegible] دوسری طرف آپکے نویں کا حاکم زحل گذشتہ نومبر سے شرفی گھر [illegible] 14 جنوری سے 31 مئی تک زحل رجعت پذیر رہے گا ان ایام میں سفر سے گریز کریں اگر بحالت مجبوری کرنا پڑے تو رجعت کے نحس اثرات کے تدارک کے بعد سفر اختیار کریں۔ 21 جولائی کو ایک بار پھر زحل شرفی گھر برج میزان میں آجانے سے آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہورہی ہے سال کا باقی عرصہ آپکے لئے انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا۔

**منگنی وشادی:** آپ کے پانچویں گھر کا حاکم زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرفی گھر ہوگا یہ وقت منگنی وغیرہ کیلئے سال کا بہترین وقت ہوگا وہ جوزا افراد جن کی منگنیاں کسی بھی وجہ سے تاحال زیرالتوا ہیں انشاءاللہ طے ہوجائیں گی۔ سال کا دوسرا بہترین وقت 25 اپریل تا 20 مئی ہے البتہ 10 جولائی تا 7 اگست ایسی کسی بھی تقریب سے گریز کریں۔ 18 جنوری سے آپکے بیت الزوج کا حاکم مشتری آپکے بیت [illegible] کا حامل ہوگا۔ 6 جون تک منعقد کی گئی شادیاں انتہائی ثمرات اور جوزا افراد کیلئے کاروبار اور کیریئر میں ترقی کا باعث ہوں گی البتہ 6 جون تا 19 نومبر مشتری کی برج حمل میں موجودگی اور رجعت آپکی شادی میں تاخیر اور التوا کا باعث ہوگی۔ بعد از 9 ستمبر تا آخر سال حالات ایک بار پھر سازگار ہوں گے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے سعد اکبر ستارہ مشتری 18 جنوری سے آپکے کیریئر کے گھر آکر آپکے کیریئر روزگار میں چار چاند لگا رہا ہے۔ امسال جوزا افراد کئی ایک نئے پراجیکٹ شروع کررہے ہیں۔ 11 فروری تا 7 مارچ پانچویں بارہویں کا حاکم زہرہ شرفیاب ہوگا متوقع طور پر آپکی ترقی ہوسکتی ہے مگر محتاط رہیں اسی دوران آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بھی ہوں گی آپ اپنی معیشت کو مضبوط کررہے ہیں مزید اسی دوران آپکے کیریئر کے گھر آپکا حاکم ستارہ عطارد ہبوط پذیر ہوگا کاروباری معاملات میں آپ سے کوئی غلط فیصلہ ہوسکتا ہے محتاط رہیں۔ اسی طرح 6 جون تا 9 ستمبر کیریئر کا حاکم مشتری حالت حضیض میں رہتے ہوئے آپکے کیریئر روزگار پر نحس اثرات مرتب کرے گا محتاط رہیں۔ انشاءاللہ سال کا باقی حصہ آپکے کیریئر کے حوالے سے بہترین ثابت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** اس سال کی سب سے اہم بات دونوں بڑے سیارگان مشتری اور زحل کی اگلے گھروں میں آمد اور رجعت ہے بیت الزوج اور کیریئر کا حاکم ستارہ مشتری آپکے شراکتی ازدواجی معاملات شادی اور کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب کررہا ہے۔ مگر 6 جون تا 9 ستمبر نحس اثرات مرتب کرے گا زحل جو کہ گذشتہ نومبر سے آپ کے بیت الاولاد میں سعد اثرات کا حامل تھا 14 جنوری کو رجعت پذیر ہوکر ایک بار پھر سنبلہ میں چلا جائے گا البتہ 21 جولائی کو دوبارہ میزان میں آجانے سے آپکے مشترکہ مالی مفادات وراثت بیرون ملک سفر اور قرضہ سے متعلقہ پریشانیوں اور قانونی

معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا۔ آیئے اب ایک نظر باقی سیارگان کے اثرات پر ڈالتے ہیں۔ 4 مارچ کو زہرہ کا شرف جہاں آپکی اضافی آمدن کی راہ ہموار کرے گا وہیں آپکے خلاف سازشوں کو بھی بڑھا دے گا۔ 9 مارچ کو عطارد کا ہبوط کسی غلط کاروباری فیصلے کی نشاندہی ہے۔ 8 اپریل کو شمس شرفیاب ہوکر عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں اور آپ کے مابین تعلقات کی بہتری کا باعث بنے گا دوستوں سے وابستہ خواہشات کی تکمیل ہوگی۔ 12 مئی طالع میں زہرہ کا اوج ہوگا۔ آپکے وقار میں اضافہ ہوگا بچوں کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ 11 جولائی کو شمس کا اوج حسب خواہش سواری یا گھر کا حصول ممکن ہوگا۔ 3 اگست زہرہ ہبوط پذیر ہوگا آپکی اضافی آمدن کے راستے بند ہورہے ہیں بچوں کی جانب خصوصی توجہ دیں زہرہ کا یہ ہبوط آپکے خفیہ دشمنوں کو خاصہ مہنگا پڑے گا۔ 9 اگست کو طالع کا حاکم عطارد شرفیاب ہونے سے خاندان میں آپکی عزت وتوقیر بڑھے گی۔ پراپرٹی وغیرہ کا حصول ممکن ہوگا۔ 11 اکتوبر کو شمس ہبوط پذیر ہونے سے آپکو سواری پر اضافی اخراجات کرنے پڑ سکتے ہیں آپ کے بچوں اور عزیز واقارب کے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں۔ 23 اکتوبر عطارد اوج یافتہ ہونے سے صحت میں بہتری آنے کی قرض کا حصول ممکن ہوگا خاندان میں آپ کی عزت افزائی ہوگی۔ لوگ آپ کو انتہائی تکریم کی نگاہ سے دیکھ رہے ہیں۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر چھٹے گیارہویں کا حاکم مریخ وبال کے گھر ہونے سے آپکی صحت پر مضر اثرات مرتب ہونگے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی۔ جوزا افراد کا حاکم ستارہ عطارد چونکہ ایک سال میں ایک سے زیادہ بار رجعت پذیر ہوتا ہے۔ اس لئے رجعت کے دورانیے میں عطارد سے منسوب صدقہ ضرور ادا کریں اور گفتگو میں حد درجہ احتیاط سے کام لیں امسال عطارد ابتدائے سال تا 16 جنوری، 18 اپریل تا کیم مئی، 21 اگست تا 13 ستمبر رجعت پذیر رہے گا۔ امسال لگنے والے گرہن بھی آپکی خصوصی توجہ کے طالب ہوں گے کیم جنوری اور 11 جولائی کو لگنے والے گرہن آپ کے مالی معاملات میں خرابی کا باعث ہوں گے جبکہ 15 جنوری اور 26 جون کو ہونے والے گرہن آپکے ورثہ ومشترکہ مالی معاملات کو متاثر کریں گے صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص:** وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ (سورۂ بقرہ آیت ۲۱۲)

**صدقہ:** بروز جمعرات 3 پاؤ بڑے گوشت پر ہلدی مَل کر ویرانے میں ڈالیں۔



CANCER

**برج: سرطان**



**سیّارہ: قمر**

**رنگ:** سفید دودھیا

**عنصر:** آبی

**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت

**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان

**دن:** پیر — **حروف:** ح۔ ہ

**عدد:** ۲ — ۲۲ جون تا ۲۳ جولائی

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکلیف

**اہم نکات:** گذشتہ سال آپکے لئے ملے جلے حالات کا حامل رہا ہے۔ سب سے زیادہ نقصان اگست ستمبر اکتوبر طالع میں مریخ کی ہبوطی کیفیت نے پہنچایا ہے مریخ آپکے پانچویں دسویں کا حاکم ستارہ ہے اس طرح سب سے زیادہ مشکلات کاروبار اور بچوں کی جانب سے ہوئیں۔ امسال بھی آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ مشتری کے برج حوت میں جانے سے بہتر ملازمت اور بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ گذشتہ نومبر سے زحل آپ کے چوتھے گھر شرفی حالت میں موجود ہے مگر 14 جنوری تا 31 مئی زحل کی رجعت اور 7 اپریل تا 21 جولائی زحل کی ایک بار پھر سنبلہ میں موجودگی حالات کو پہلے جیسی نہج پر لے جائے گی۔ امسال دو گرہن آپ کے طالع اور دو گرہن آپکے ساتویں گھر ہوں گے۔ جو کہ آپکی عزت وقار اور شراکتی ازدواجی معاملات کے لیے تباہ کن ہوں گے۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ وبال کے گھر ہونے سے آپ کا کیریئر روزگار ایک بار پھر مشکلات سے دوچار ہوگا۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم مشتری 18 جنوری کو اپنے ہی برج حوت میں آجائے گا۔ اس طرح گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپ کی صحت پر سعد اثرات مرتب کرے گا۔ مگر 6 جون کو برج حمل میں آجائے گا جہاں مشتری حالت حضیض میں ہے اب آپ کی صحت خطرات کی زد میں ہوگی۔ 24 جولائی تا 19 نومبر مشتری رجعت پذیر رہے گا۔ یہ ستم بالائے ستم والی بات ہوگی۔ مجموعی طور پر سال کے پہلے چھ ماہ آپ کی صحت بہترین رہے گی۔ جبکہ آخری چھ ماہ احتیاط لازم ہوگی سرطان کی حاملہ خواتین کیلئے 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ کی وبالی کیفیت خصوصی احتیاط کی متقاضی ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال مریخ کے ہبوط اور زحل کی بیت الاقربا میں موجودگی نے آپ کے وقار کو خاصہ نقصان پہنچایا ہے جن احباب نے گذشتہ سال کی جنتری کا مطالعہ کیا اور وقت سے پہلے احتیاطی تدابیر اختیار کیں وہ الحمد للہ محفوظ رہے ہیں۔ امسال 7 اپریل کو زحل ایک بار پھر آپ کے بیت الاقربا میں آجانے سے حالات 21 جولائی تک پہلے جیسے ہوجائیں گے۔ دوسری طرف آپ کے تیسرے کا حاکم عطارد کیم تا 17 مارچ ہبوطی گھر رہتے ہوئے عزیز واقارب سے آپکے تعلقات کشیدہ کررہا ہے۔ سنی سنائی باتوں

پر یقین مت کریں۔ 27 جولائی تا 13 اکتوبر عطارد شرف کے گھر رہتے ہوئے بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری لائے گا۔ اسی طرح 20 اکتوبر تا 8 نومبر کا عرصہ بھی مالی حوالے سے بہترین ثابت ہوگا امسال ہونے والے دو گرہن آپ کے طالع میں ہونگے محتاط رہیں وگرنہ آپ کا وقار بری طرح متاثر ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ سال مریخ کے ہبوط نے آپکو بچوں کی جانب سے خاصہ پریشان رکھا ہے۔ ابتدائے سال تا 11 مارچ بیت الاولاد کا حاکم رجعت میں رہے گا۔ آپ کو بچوں کی جانب سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ عین ممکن ہے آپ کو بچوں پر اضافی اخراجات کرنے پڑیں وہ سرطان افراد جو تا حال بے اولاد ہیں امسال انشاء اللہ انکی اُمیدیں پوری ہونگی۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ کے وبالی گھر ہونے سے آپکو ایک بار پھر بچوں کی جانب توجہ دینا ہوگی وگرنہ گھر کا ماحول خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔ انعامی بانڈ لاٹری کے شائق افراد کیلئے سال کی دوسری سہ ماہی میں قسمت آزمائی کرنا بہتر ہوگا۔ 30 جولائی تا وسط ستمبر ایسی کسی بھی انعامی سکیم میں حصہ نہ لیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** سال کی ابتدا میں آپکے شراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم زحل اپنے شرفی گھر برج میزان میں سعد اثرات کا حامل ہوگا آپ ازدواجی زندگی سے لطف اندوز ہو رہے ہیں۔ 14 جنوری تا 31 مئی زحل رجعت پذیر رہنے سے آپ کے معاملات میں تناؤ کھچاؤ کی کیفیت رہے گی اسی دوران 15 جنوری کو ساتویں گھر گرہن ہوگا احتیاط اور تحمل سے کام لیں۔ 7 اپریل کو زحل کے ایک بار پھر برج سنبلہ میں چلے جانے سے آپکی شراکتی ازدواجی زندگی مشکلات سے دو چار ہو جائے گی۔ 26 جون کو قمری گرہن ساتویں گھر ہوگا ازدواجی شراکتی معاملات میں کسی بھی قسم کے فیصلے سے گریز کریں۔ 21 جولائی کو زحل کے برج میزان میں آجانے سے آپکے حالات میں بہتری آنا شروع ہو جائے گی آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر ہوگی اب حالات قطعی طور پر آپ موافق ہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی مدارج طے کرنے والے سرطان بچے گذشتہ چند سالوں سے بوجہ زحل دباؤ کا شکار تھے انکے لئے اس سال کے پہلے چھ ماہ کچھ مشکل ثابت ہونگے اور آخری چھ ماہ بہترین ہونگے۔ اعلی تعلیمی مدارج طے کرنے والے سرطان افراد کو امسال ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ 6 جون تا 9 ستمبر آپکو تعلیمی سرگرمیوں میں مشکلات پیش آئیں گی سال کا باقی عرصہ انشاءاللہ بہتر گزرے گا۔

**سفر:** گذشتہ کئی سال سے آپ کے نزدیکی سفر زحل کے اثرات سے متاثر ہو رہے تھے مگر امسال 21 جولائی سے انشاء اللہ صورتحال میں بہتری آئے گی۔ اگست میں اچانک سفر کا پروگرام بن سکتا ہے بیرون ملک سفر کے خواہش مند افراد کیلئے 18 جنوری تا 6 جون کا عرصہ بہترین وقت ثابت ہوگا زیارات مقدسہ حج، عمرہ کے خواہش مند سرطان افراد امسال مشتری کے نویں گھر آجانے سے حسب خواہش بہرہ مند ہو سکیں گے۔ 6 جنوری تا 9 ستمبر بیرون ملک سفر امیگریشن یا ویزہ وغیرہ ... کریں بالخصوص وہ افراد جو کاروباری مقاصد کیلئے سفر اختیار کرتے ہیں ... آپ کی کوششیں رائیگاں جا سکتی ہیں سال کا باقی عرصہ قدرے بہتر ہوگا۔

**منگنی و شادی:** 11 مارچ تک پانچویں کا حاکم مریخ رجعت پذیر رہتے ہوئے آپکی منگنی کی راہ میں رکاوٹ بنا رہے گا۔ 11 مارچ تا 21 جولائی کا عرصہ اس مقصد کیلئے ... کا بہترین عرصہ ہوگا اس دوران رکی ہوئی منگنیاں بھی انجام پذیر ہو جائیں گی۔ شادی وغیرہ کیلئے سال کے پہلے چھ ماہ قطعی سود ... کریں۔ 14 جنوری تا 31 مئی زحل کی رجعت اور 21 جولائی تک سنبلہ میں موجودگی آپ کے ... کاموں کو ... گی آپکا کوئی قریبی عزیز آپ کی شادی کی راہ میں روڑے اٹکا رہا ہے۔ 21 جولائی کے بعد زحل کے شرفی گھر آجانے سے آپکی اُمیدیں بر آئیں گی وہ سرطان افراد جنکی شادیاں کسی وجہ سے تا حال رکی ہوئی تھیں انشاء اللہ اب انجام پذیر ہو جائیں گی سال کا باقی عرصہ بہترین ثابت ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار:** گذشتہ سال ستمبر اکتوبر میں کیریئر کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے آپ کی معیشت پر خاصے منفی اثرات مرتب ہوئے ہیں۔ بالخصوص وہ سرطان افراد جنکے زائچہ پیدائش میں مریخ کسی بھی طرح منفی پوزیشن کا حامل ہے سب سے زیادہ متاثر ہوئے ہیں امسال 11 مارچ تک بوجہ رجعت مریخ آپ کو محتاط روی اختیار کرنا ہوگی آپکے کیریئر کا حاکم 7 جون تک اوج کے گھر اور 29 جولائی تک حالت فرح میں رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کر رہا ہے۔ انشاءاللہ گذشتہ نقصان کا کافی حد تک ازالہ ہو جائے گا۔ 29 جولائی تا 14 ستمبر مریخ بحالت وبال ہوگا آپ ایک بار پھر معاشی مشکلات کا شکار ہو رہے ہیں کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں۔ 14 ستمبر تا 7 دسمبر تک کاروبار کو میانہ روی سے چلانا بہتر ہوگا۔ 7 دسمبر سے مریخ برج جدی میں آجائیگا۔ آپکو شراکت داری میں سرمایہ کاری کی آفر ہو رہی ہے اس موقع سے فائدہ اُٹھائیں اب آپ انتہائی تیزی سے ترقی کی منازل طے کر سکیں گے ملازمت پیشہ افراد کی اس دورانیے میں ترقی متوقع ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2010ء سرطان والوں کیلئے ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا ابتدائے سال تا 11 مارچ کیریئر کا حاکم رجعت میں رہتے ہوئے کاروباری مشکلات میں اضافہ کر رہا ہے۔ 16 جنوری تک عطارد کی رجعت عزیز و اقارب بہن بھائیوں کے ساتھ اختلافات بڑھا رہی ہے۔ 11 فروری تا 7 مارچ زہرہ شرفی برج ہونے سے حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ دوستوں کے توسط خواہشات کی تکمیل ہوگی۔ یکم تا 17 مارچ عطارد کا ہبوط پہلے سے جاری عزیز و اقارب سے اختلافات کو مزید بڑھا دے گا۔ محتاط رہیں وگرنہ بات بگڑ سکتی ہے۔ 20 مارچ تا 20 اپریل خانہ مال کا حاکم شمس کیریئر کے گھر شرفی اثرات کا حامل رہتے ہوئے آپکی کاروباری ترقی کا

باعث ہوگا روپے پیسے کا حصول ممکن ہوگا۔ 25 اپریل تا 20 مئی زہرہ بارھویں گھر ہوگا یہ زہرہ کا اوچی برج ہے جہاں خاندان میں آپکی عزت بڑھ رہی ہے وہیں آپکے خلاف در پردہ سازشوں کا سلسلہ بڑھ رہا ہے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی۔ 21 جون تا 22 جولائی کیریئر کا حاکم طالع میں ہونے سے آپکے سماجی وقار میں اضافہ ہوگا ملازم پیشہ افراد کی ترقی ہوسکتی ہے۔ آپ نئے کاروباری معاہدے کر رہے ہیں مگر محتاط رہیں۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر کیریئر کا حاکم مریخ وبالی کیفیت کا حامل رہتے ہوئے آپکے کاروباری معاملات میں مشکلات کھڑی کر رہا ہے۔ اسی دوران 10 جولائی تا 7 اگست زہرہ ہبوطی گھر ہونے سے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی شدت اختیار کر جائے گی۔ والدہ کی طرف سے پریشانی ہوسکتی ہے یہ تمام معاملات آپ کی خواہشات کے عین برخلاف چل رہے ہیں۔ دوسری طرف 27 جولائی تا 3 اکتوبر تیسرے بارھویں کا حاکم شرفی گھر ہوگا۔ ان ایام میں خصوصی طور پر محتاط رہیں آپکے اپنے عزیز و اقارب آپ کے خلاف درپردہ سازشوں میں مصروف ہیں اور خاصے کامیاب نظر آتے ہیں۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر خانہ مال کا حاکم ہبوطی گھر رہتے ہوئے آپ کی مشکلات میں اضافہ کردے گا۔ اس سال کی سب سے اہم دو تبدیلیاں مشتری اور زحل کی پوزیشن ہے مشتری 16 جنوری کو آپکے نویں گھر آجائے گا آپ کے مذہبی رجحانات میں اضافہ ہو رہا ہے آپ کے لئے زیارات مقدسہ اور حج وعمرہ کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ دوسری طرف آپ کی ظاہری مخالفتوں میں اضافہ ہو رہا ہے بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا۔ 6 جون تا 9 ستمبر مشتری آپکے کیریئر کے گھر منفی پوزیشن کا حامل ہوتے ہوئے نحس اثرات مرتب کرے گا۔ بعداز 9 ستمبر مشتری ایک بار پھر برج حوت میں آجانے سے حالات میں بہتری آئے گی۔ زحل گذشتہ نومبر دسمبر سے آپکے چوتھے گھر موجود سعد اثرات مرتب کر رہا ہے۔ مگر 14 جنوری کو ایک بار پھر رجعت کرتے ہوئے آپکے بیت الاقرباء میں چلا جائے گا اور آپکے شراکتی ازدواجی معاملات ایک بار پھر آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہونگے آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔ 21 جولائی کو زحل مستقیم ہوکر برج میزان میں آجانے سے نہ صرف آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات پر موجود دباؤ ختم ہو جائے گا بلکہ بہتری آئے گی۔ امسال ہونے والے گرہن آپ کے عزت و وقار اور شراکتی ازدواجی معاملات کو مجروح کر رہے ہیں وقت مقررہ پر صدقہ اور نماز ضرور ادا کریں۔

**خصوصی ورد:** روزانہ بعداز فجر ۹۵ مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر ۱۴،۱۴ مرتبہ درود پاک نِعْمَ الْمَوْلٰی وَ نِعْمَ النَّصِیْر (الانفال آیت ۴۰)

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔



# LEO

**برج: اسد**



**رنگ:** ——— گولڈن، نارنجی

**عنصر:** ——— آتشی

**جواہر:** ——— ہیرا، لہسنیا

**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور

**ناموافق ساتھی:** ——— عقرب، دلو، ثور

ہندسی اثرات    حروف: م۔ ٹ

عدد: 1    ۲۴ جولائی تا ۲۳ اگست

**سیارہ: شمس**

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**اہم نکات:** آپ گذشتہ کئی سال سے بوجہ ساڑھ ستی مشکلات کا شکار چلے آرہے ہیں۔ گو کہ آپکی ساڑھ ستی گذشتہ اکتوبر سے ختم ہو چکی ہے امسال زحل رجعت کرکے ایکبار پھر آپکے خانہ مال میں آجانے سے 21 جولائی تک حالات ایک بار پھر پہلے جیسے ہو جائیں گے۔ 7 جون تک مریخ طالع میں رہے گا مگر 11 مارچ تک رجعت پذیر رہتے ہوئے آپکے مزاج میں تیزی پیدا کر رہا ہے۔ پانچویں آٹھویں کا حاکم مشتری جنوری تا جون اور ستمبر تا دسمبر آٹھویں گھر رہتے ہوئے مشترکہ مالی وسائل میں کشائش اور ورثہ جائیداد کے حصول میں معاون ثابت ہوگا۔ گرہن ہمیشہ کی طرح امسال بھی آپکے لئے خاصے اہم ثابت ہونگے اسکے علاوہ باقی سیارگان کے شرف وہبوط آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں۔ آیئے انکا تفصیلی جائزہ لیتے ہیں۔

**صحت:** آپکے بیت الصحت کا حاکم ستارہ زحل 14 جنوری تا 31 مئی رجعت پذیر رہتے ہوئے آپکی صحت پر مضر اثرات مرتب کر رہا ہے۔ 7 اپریل تا 21 جولائی زحل برج سنبلہ میں حالت طرح میں رہے گا جو کہ منفی پوزیشن ہے صحت کی جانب سے کسی بھی قسم کی لاپرواہی نہ کریں۔ دوسری جانب آپکے چھٹے گھر راہو کی موجودگی آپکو پیچیدہ امراض میں مبتلا کر رہی ہے بحالی صحت کیلئے روحانی سد باب کرنا ضروری ہوگا وگرنہ آپ یکے بعد ایک صحت کے مسائل سے دوچار ہو سکتے ہیں بعداز 21 جولائی زحل کے شرفی گھر میزان میں چلے جانے سے آپکی صحت میں بہتری آئے گی۔

**سماجی تعلقات:** 14 جنوری تا 7 اپریل زحل آپ کے بیت الاقرباء میں رجعت پذیر رہتے ہوئے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کر رہا ہے دوسری طرف 11 فروری تا 7 مارچ زہرہ شرفی گھر رہتے ہوئے اس کشیدگی کو بڑھنے سے روک رہا ہے آپ دوستوں اور عزیزوں کے ساتھ تقریبات میں مشغول ہیں اپنے تعلقات میں محتاط روی اختیار کریں۔ 21 جون تا 22 جولائی آپ کا حاکم ستارہ شمس عروج پر ہونے سے آپ کا وقار بلند ہوگا۔ 21 جولائی کو زحل ایکبار پھر آپکے بیت الاقرباء میں آجانے سے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں

بہتری آئے گی مگر احتیاط لازم ہوگی کیونکہ 10 جولائی تا 7 اگست زہرہ ہبوطی گھر ہونے سے عزیز و اقارب اور دوستوں سے لین دین کے معاملے پر تکرار ہو سکتی ہے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپ کا حاکم ستارہ شمس ہبوطی گھر ہوگا آپ پر قنوطیت طاری ہو رہی ہے آپ کسی الزام کی زد میں آسکتے ہیں سماجی تقریبات میں شرکت سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گزشتہ سال کی طرح امسال بھی آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ سال کا زیادہ عرصہ بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکو بچوں کی جانب سے آسودگی فراہم کرے گا بے اولاد اسد افراد کیلئے یہ سال انشاء اللہ خوشخبری کا باعث ہوگا۔ وہ اسد خواتین جو کہ اُمید سے ہیں انہیں 6 جون تا 9 ستمبر کا عرصہ خصوصی احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ اسی دوران مشتری کے حالت تحفیض میں ہونے سے اُنکے بچے کو نقصان پہنچ سکتا ہے اس سے بچاؤ کیلئے قبل از وقت احتیاطی تدابیر اختیار کرنا بہتر ہوگا انعامی بانڈ لاٹری کے شائق حضرات کیلئے بھی 6 جون تا 9 ستمبر اور 24 جولائی تا 19 نومبر کا عرصہ بہتر نہ ہوگا سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ آپکے موافق ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات گزشتہ سال زحل کی منفی پوزیشن اور راہو کی موجودگی کی وجہ سے متاثر رہے ہیں اگر چہ گزشتہ سال مشتری نے آپکے معاملات کو کافی بہتر کیا ہے بعداز اکتوبر زحل کے شرفی گھر آجانے سے آپکے حالات میں کافی بہتری آچکی ہے مگر 14 جنوری سے 31 مئی تک زحل کی رجعت اور 7 اپریل تا 21 جولائی زحل کی ایک بار پھر برج سنبلہ میں موجودگی آپکے شراکتی خانگی معاملات کو ابتری کا شکار کردے گی اب آپکو پہلے سے زیادہ سخت مشکلات کا سامنا ہوگا کیوں کہ اب مشتری بھی اگلے گھر جاچکا ہے اس دورانیے میں ازدواجی معاملات میں بہتری آرہی ہے یہ وقت نئی شراکت داریوں کے لئے بہترین ثابت ہوگا۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے اسد افراد کو 11 مارچ تک مریخ کی رجعت اور 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ کی وبالی کیفیت کیوجہ سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔

**سفر:** امسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنے پڑ سکتے ہیں مگر 14 جنوری تا 7 اپریل بوجہ رجعت زحل آپکے سفر التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ اسی طرح 10 جولائی تا 7 اگست پہلے سے طے شدہ پروگرام منسوخ ہو سکتے ہیں۔ ابتدائے سال تا 11 مارچ نادیں کا حاکم مریخ رجعت میں رہتے ہوئے بیرون ملک سفر میں رکاوٹیں پیدا کردے گا۔ 20 مارچ تا 20 اپریل اختیار کیے گئے بیرون ملک سفر آپکی عزت و توقیر کا باعث ہونگے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر طویل سفر اختیار کرنے یا ویزا وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں یہ وقت قطعی مناسب نہیں ہے سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ بہترین ہوگا آپکی ذراسی کوشش سے آپ زیارات مقدسہ اور حج و عمرہ کی سعادت سے بہرہ مند ہو سکتے ہیں۔

**منگنی و شادی:** 18 جنوری سے مشتری کی بہتر پوزیشن آپکی منگنی و نسبت کی راہ ہموار کر رہی ہے جو منگنیاں تا حال زیر التوا تھیں انشاء اللہ انجام پذیر ہو جائیں گی۔ البتہ 6 جون تا 19 نومبر اس قسم کی رسومات سے قطعی گریز کریں اس دوران طے کی گئی منگنیاں دیرپا ثابت نہ ہونگی۔ وہ اسد افراد جنکی شادیاں کئی سال سے زیر التوا چلی آرہی تھیں بعداز 21 جولائی انشاء اللہ بحسن و خوبی انجام پذیر ہوں گی اس سے قبل نکاح و رخصتی وغیرہ سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپ وہ خوش نصیب ہیں جنکے کیریئر کا حاکم ستارہ ہر سال کے ابتداء میں ہی شرفیاب ہو کر آپکو اپنی سعادتوں سے نوازتا ہے امسال بھی کیریئر کا حاکم زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار کو ترقی کی جانب گامزن کردے گا۔ 2 اپریل تا 10 جون اپنے کاروبار یا روزگار کے معاملات میں نئے معاہدوں یا لین دین سے گریز کریں۔ ورنہ مالی نقصان ہو سکتا ہے۔ اس دوران کسی بھی معاملے میں چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔ 25 اپریل تا 20 مئی کا عرصہ بھی کاروباری معاملات کیلئے بہترین ثابت ہوگا۔ آپکا کوئی دوست یا قریبی عزیز آپکا معاون ہو سکتا ہے آپکی خواہشات کی تکمیل ہو رہی ہے۔ 10 جولائی تا 7 اگست آپکے کیریئر کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے کاروباری مشکلات کا سامنا ہوگا اس دوران کاروبار یا روزگار کی تبدیلی سے گریز کریں 27 جولائی تا 3 اکتوبر خانہ مال کا حاکم شرفی گھر ہونے سے روپے پیسے کا حصول ممکن ہوگا آپ کے معاشی حالات بہتر ہو رہے ہیں۔ 20 اکتوبر تا 8 نومبر کا عرصہ بھی مالی لحاظ سے خاصا مستحکم نظر آرہا ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2010ء آپکے لئے ملے جلے حالات کا حامل ہوگا سب سے پہلے تو آپکو مبارک ہو آپکی ساڑھ ستی ختم ہو چکی ہے مگر ابھی بھی حالات پوری طرح آپکے قابو میں نہیں آئے۔ 14 جنوری سے زحل رجعت پذیر ہو کر 17 اپریل تا 21 جولائی تک ایک بار پھر آپکے دوسرے گھر آکر آپکو مالی تنگی کا شکار کر رہا ہے زحل آپکے چھٹے ساتویں کا حاکم ہونے کی وجہ سے آپکی صحت، شراکتی و ازدواجی امور کو بھی متاثر کر رہا ہے حالات تقریباً پہلے جیسے ہو جائیں گے۔ مشتری 18 جنوری کو آٹھویں گھر برج حوت میں آجانے سے وراثت اور قانونی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا۔ آپکا اپنا حاکم ستارہ شمس ابتدائے سال تا 20 جنوری حضیض کے گھر ہونے سے جہاں آپکی صحت کو اور آپکے وقار کو متاثر کر رہا ہے وہیں آپکے ظاہری دشمنوں پر بھاری پڑ رہا ہے۔ مریخ ابتدائے سال تا 11 مارچ طالع میں رجعت پذیر رہتے ہوئے آپکے مزاج میں تیزی پیدا کر رہا ہے ننھیال اور والدہ کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ 11 فروری تا 7 مارچ بیت الاقرباء کا حاکم زہرہ شرفی گھر رہتے ہوئے

# VIRGO

**برج: سنبلہ**



**سیّارہ: عطارد**

رنگ : ---------- گہرا زرد، پیلا
عنصر : ---------- خاکی
جواہر : ---- گومیدک زرد، عقیق فیروزہ
بہترین شریک حیات : ---- جدی، ثور
ناموافق ساتھی : ---- قوس، حوت، جوزا
دن : بدھ — حروف : پ۔ غ
عدد : ۵ — ۲۴ اگست تا ۲۳ ستمبر
بیماریاں : معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکلیف

**اہم نکات:** آپ گذشتہ پانچ سال سے ساڑھ ستی جیسے سخت حالات کا شکار ہیں۔ 29 اکتوبر 2009ء سے آپکی ساڑھ ستی کا تیسرا دور شروع ہو چکا ہے۔ زحل برج میزان میں شرفی کیفیات کا حامل ہوگا مگر اس صورت حال سے صرف وہی لوگ بھرپور فائدہ اٹھا سکیں گے جنکے زائچہ پیدائش میں زحل سعد حالت میں تھا اپریل تا جولائی زحل ایک بار پھر آپکے طالع میں رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کرے گا چاتھے ساتویں کا حاکم مشتری جنوری میں گھر تبدیل کرکے آپکے ساتویں گھر اپنی تمام تر سعادتوں کے ساتھ آ جائے گا۔ ابتدائے سال تا 7 جون مریخ طالع میں رہتے ہوئے آپکے خلاف سازشوں کو ہوا دے رہا ہے امسال ہونے والے دو گرہن آپکی خواہشات دو گرہن بچوں کے معاملات اور ایک کیریئر کو متاثر کر رہا ہے باقی سیارگان آپکے زائچہ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں اگلی سطور میں پڑھیے۔

**صحت:** آپ کی صحت گذشتہ کئی سال سے بوجہ زحل متاثر چلی آ رہی تھی امسال گو کہ ابتدائے زحل کے برج میزان میں سعد اثرات کا حامل ہونے سے آپکی صحت میں بہتری آ رہی ہے مگر یہ صورتحال عارضی ہوگی۔ 14 جنوری تا 31 مئی زحل کی رجعت اور 21 جولائی تک طالع میں حالت فرح میں موجودگی آپ کی صحت کو ایک بار پھر نقصان پہنچا رہی ہے اس دوران صحت کی طرف سے لاپرواہی نہ کریں سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ آپ کی صحت بہتری کی طرف مائل رہے گی کیوں کہ اب راہو بھی اگلے گھر جا چکا ہے۔

**سماجی تعلقات:** ابتدائے سال تا 11 مارچ عزیز و اقارب کے ساتھ حالات کشیدہ نظر آ رہے ہیں محتاط رہیں آپکے خلاف زور شور سے سازشیں جاری ہیں پارٹنر کے ساتھ لین دین کے معاملات پر تکرار ہو سکتی ہے جس سے آپکا سماجی وقار مجروح ہوگا اسی دوران یکم تا 17 مارچ آپکا اپنا حاکم ستارہ عطارد ہبوطی گھر ہونے سے آپ کی عزت داؤ پر لگ سکتی ہے یہ ایسا وقت ہوگا جبکہ طالع میں زحل بھی رجعت پذیر ہوگا چیک وغیرہ لکھنے یا وعدہ کرنے سے گریز کریں۔ 2 اپریل تا 10 جولائی کا عرصہ بھی احتیاط طلب ہوگا۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر طالع میں شرف عطارد آپکی عزت توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا۔

عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں اور دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری کا باعث ہوگا آپکی خواہشات کی تکمیل ہو سکتی ہے یکم تا 17 مارچ خانہ مال کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے مالی مشکلات کا سامنا ہوگا دوستوں کے ساتھ معاملات محتاط رہ کر سے نبھائیں۔ غلط فہمیاں آپکے مابین اختلافات کا باعث ہونگی۔ 20 مارچ تا 20 اپریل آپکا اپنا حاکم ستارہ شرف یاب ہوگا آپ مذہبی معاملات میں بھرپور سرگرمی سے حصہ لے رہے ہیں آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے 25 اپریل تا 20 مئی خانہ مال کا حاکم اوج کے گھر رہتے ہوئے آپ کے مالی حالات میں بہتری لا رہا ہے اس سلسلہ میں آپکا کوئی دوست بھرپور معاون ہوگا۔ 21 جون تا 21 جولائی شمس آپکے زائچہ کے بارہویں گھر رہتے ہوئے آپکے خلاف خفیہ دشمنوں کو مضبوط بنا رہا ہے محتاط رہیں۔ 10 جولائی تا 7 اگست بیت الاقرباء کا حاکم خانہ مال میں ہبوطی کیفیت کا حامل ہوگا۔ آپ کسی دوست یا قریبی عزیز کی وجہ سے آپ کو مالی نقصان پہنچ سکتا ہے دوسری طرف خانہ مال کا حاکم عطارد 27 جولائی تا 3 اکتوبر شرفی گھر رہتے آپکو مالی طور پر مستحکم کر رہا ہے مگر محتاط رہیں۔ 21 اگست تا 13 ستمبر عطارد کی رجعت مالی معاملات میں آپ سے کوئی غلط فیصلہ کروا سکتی ہے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپکا حاکم ستارہ شمس تیسرے گھر ہبوط پذیر ہوگا اس دوران عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں محتاط رہیں ورنہ بعید اختلافات آپکا وقار مجروح ہو سکتا ہے۔ 20 اکتوبر تا 8 نومبر عطارد چوتھے گھر ذوجی اثرات کا حامل ہوگا آپ کو کسی پراپرٹی کی وجہ سے مالی فائدہ ہو سکتا ہے دوستوں سے وابستہ توقعات پوری ہو سکتی ہیں۔ حسب خواہش گھر اور سواری کا حصول ممکن ہوگا بعد 21 جولائی زحل کے دوبارہ برج میزان میں آ جانے سے آپکے معاشی شراکتی، ازدواجی معاملات میں واضح بہتری آئے گی امسال لگنے والے گرہن خاصے اہم ہوں گے۔ یکم جنوری اور 11 جولائی کے گرہن آپکے خفیہ دشمنوں اور حاسدوں کو دبا دے گا مگر آپ کیلئے بھی عزت بچانا مشکل ہوگا۔ 15 جنوری کا گرہن آپکی صحت متاثر کر رہا ہے۔ 21 دسمبر کا گرہن آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا دوستوں سے اختلافات ہو سکتے ہیں باقی کے گرہن بھی بہرحال متاثر کریں گے ان سے بچاؤ کیلئے صدقہ اور نماز کسوف و خسوف کا خصوصی اہتمام ضرور کریں۔ ان تواریخ کو نوٹ کر لیں امید کرتا ہوں انکے مدنظر آپ اپنے معمولات میں بہتری لا سکیں گے اور متوقع حالات سے پیشگی آگاہی کیوجہ سے ان سے بچاؤ ممکن ہوگا۔

**خصوصی ورد:** سورہ آل عمران کی آیت ۲۷ روزانہ ایک تسبیح ورد کریں۔

**صدقہ:** 21 جولائی تک 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں باقی ماہ 1 کلو دال چنا کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں۔

23 ستمبر تا 23 اکتوبر دوستوں کے ساتھ مالی لین دین میں محتاط رہیں وگرنہ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ 23 اکتوبر تا 8 نومبر عطارد اوج کی کیفیات کا حامل رہتے ہوئے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری پیدا کردے گا آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** آپ گذشتہ کئی سالوں سے زحل کی منفی حالت و پوزیشن کیوجہ سے بچوں کی جانب سے پریشان چلے آرہے ہیں گو کہ گذشتہ سال کے آخری دو ماہ آپکو سکون کا سانس میسر آیا مگر 14 جنوری تا 21 جولائی زحل کی رجعت اور دوبارہ برج سنبلہ میں واپسی ایک بار پھر آپکی مشکلات میں اضافہ کردے گی دوسری طرف بیت الاولاد میں راہو کی موجودگی وقتاً فوقتاً بچوں کے حوالے سے مشکلات پیدا کرتی رہے گی۔ البتہ بعد از 21 جولائی آپکی طویل مشکلات کا انشاءاللہ خاتمہ ہو جائے گا۔ سال کا باقی عرصہ آپکے بچوں کے حوالے سے بہتر نظر آرہا ہے وہ سنبلہ افراد جو اولاد کے خواہشمند ہیں اب انشاءاللہ خوش بخت اولاد کے حصول میں کامیاب ہونگے انعامی بانڈ وغیرہ کے شوقین افراد کیلئے سال کے آخری پانچ ماہ قسمت آزمائی کیلئے بہتر ہوں گے آپکا انعام لگ سکتا ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی ازدواجی امور کا حاکم ستارہ مشتری گزشتہ سال چھٹے گھر رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کررہا ہے گو کہ اس دوران آپکو چند مخالفتوں کا بھی سامنا کرنا پڑا ہے۔ اسسال 18 جنوری کو مشتری آپ کے عین بیت الزوج میں آجانے سے آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں خاصی بہتری آرہی ہے 11 فروری تا 7 مارچ ساتویں زہرہ کی موجودگی آپ کی ازدواجی زندگی کو رومان سے بھر دے گی اسی دوران یکم تا 17 مارچ عطارد بھی ساتویں ہوگا یہ عطارد کا ہبوطی گھر ہے محتاط رہیں آپکے شراکتی ازدواجی معاملات بحث و تکرار اور غلط فہمیوں کی بناء پر متاثر ہوسکتی ہے۔ 6 جون تا 9 ستمبر مشتری برج حمل میں منفی اثرات کا حامل ہوتے ہوئے شراکتی ازدواجی معاملات کو متاثر کررہا ہے آپکی فیملی کا کوئی فرد آپکے معاملات میں مداخلت کررہا ہے احتیاط سے کام لیں وگرنہ علیحدگی ہوسکتی ہے۔ 9 ستمبر کو مشتری ایک بار پھر رجعت کرکے ساتویں گھر آنے سے معاملات میں بہتری آئے گی گو کہ بوجہ رجعت مشتری حالات پوری طرح قابو میں نہیں آئے۔ 19 نومبر کو مشتری مستقیم ہونے سے معاملات قطعی طور پر بہتری کی طرف مائل ہونگے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی مدارج طے کرنے والے سنبلہ بچوں کو 30 جولائی تا 14 ستمبر مشکلات کا سامنا ہوگا اور 20 اکتوبر تا 8 نومبر کا عرصہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے سنبلہ افراد 7 اپریل تا 21 جولائی ارتکاز کی کمی کا شکار رہیں گے اور 10 جولائی تا 7 اگست آپکو تعلیمی اداروں اور اساتذہ کی جانب سے مشکلات کا سامنا ہوگا اس دوران آپکو ایڈمشن وغیرہ کی پرابلم بھی ہوسکتی ہے۔

**سفر:** اسسال آپکو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑ سکتے ہیں ابتدائے سال تا 11 مارچ سفر سے قبل سواری کا مکمل چیک اپ ضرور کروائیں۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر دوران سفر محتاط رہیں وگرنہ آپکو کوئی حادثہ پیش آ سکتا ہے بیرون ملک سفر کے خواہشمند سنبلہ افراد کیلئے سال کی پہلی سہ ماہی سے ہی حالات موافق نظر آرہے ہیں۔ 11 فروری تا 7 مارچ نائویں کا حاکم شرفی برج میں رہتے ہوئے آپکے لئے حالات سازگار بنا رہا ہے آپ زیارات مقدسہ یا عمرہ کیلئے روانہ ہوسکتے ہیں دورا بہترین دورانیہ 25 اپریل 20 مئی کا عرصہ ہے ویزہ یا امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا البتہ 10 جولائی تا 7 اگست ایسی کسی بھی کاوش سے قطعی گریز کریں وگرنہ آپکے کیسز ریفوز ہوسکتے ہیں۔

**منگنی و شادی:** آپکے پانچویں کا حاکم زحل 14 جنوری تا 31 مئی رجعت میں اور 7 اپریل تا 21 جولائی آپکے طالع میں رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کررہا ہے۔ اس عرصہ میں کی گئی منگنیاں پائیدار ثابت نہ ہونگی۔ 21 جولائی تا آخر سال حالات آپکی منگنی کیلئے سازگار ہوں گے اس دوران رکی ہوئی منگنیاں بھی انجام پذیر ہونگی ساتویں کا حاکم مشتری 18 جنوری تا 6 جون ساتویں ہی میں موجود رہتے ہوئے آپکی شادی کی راہ ہموار کررہا ہے یہ وقت شادی کیلئے سال کا بہترین وقت ہوگا 6 جون تا 9 ستمبر بوجہ ضعیف مشتری حالات سازگار نہ ہوں گے آپکی شادی التوا کا شکار ہوسکتی ہے اس دوران کی گئی شادیاں آپکے ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث ہونگی۔ 9 ستمبر کو گو کہ مشتری ایک بار پھر ساتویں میں آجائے گا مگر 19 نومبر تک بوجہ رجعت مشتری شادی نہ کرنا زیادہ مناسب ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے کہ آپ گزشتہ کئی سال سے ساڑھ ستی کا شکار ہیں آپ کی معیشت گزشتہ کئی سال سے کمزور چلی آرہی ہے اسسال آپکی ساڑھ ستی کا تیسرا دور شروع ہو چکا ہے ابتدائے سال تا 7 اپریل زحل آپکے خانہ مال میں موجود رہے گا یہ زحل کا شرفی گھر ہے گو کہ آپ کی ساڑھ ستی جاری ہے مگر شرفی گھر ہونے کی وجہ سے زحل سعد اثرات کا حامل رہتے ہوئے آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کررہا ہے لیکن اس صورتحال کا صحیح فائدہ وہ سنبلہ افراد اٹھاسکیں گے جن کے زائچہ پیدائش میں زحل سعد ہوگا۔ 14 جنوری تا 31 مئی زحل کی رجعت آپکے اخراجات میں تیزی کا باعث ہوگی۔ 11 فروری تا 7 مارچ خانہ مال کا حاکم شرفی گھر ہونے سے آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے۔ دوسری طرف یکم تا 17 مارچ کیریئر کا حاکم عطارد ہبوطی گھر ہوگا آپکو بوجہ شراکت داری مالی نقصان ہوسکتا ہے آپکے کاروبار کو خاصہ نقصان پہنچ رہا ہے۔ ملازم پیشہ سنبلہ افراد کو نوکری سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں۔ یکم مارچ تا 10 جون نئے کاروباری معاہدوں یا چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں اسسال بہتر یہ ہوگا کہ نہ تو آپ کسی سے قرض لیں نہ دیں وگرنہ وصولی اور ادائیگی دونوں مشکل ہوں گی۔ 10 تا 25 جون کیریئر کا حاکم عطارد اپنے ہی گھر رہتے ہوئے سعد اثرات کا حامل ہوگا اب حالات میں

بہتری آرہی ہے۔ 21 جولائی کو زحل ایک بار پھر اپنی سعادتوں کے ہمراہ آپکے خانہ ... میں آکر آپکی معاشی پوزیشن میں بہتری لارہا ہے۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر کیریئر کا ... شرفی گھر رہتے ہوئے آپکے کاروبار کو ترقی کی راہ پر گامزن کردے گا۔ ملازم پیشہ افراد کو ترقی یا بہتر ملازمت مل سکتی ہے سال کا باقی عرصہ بھی بہتر رہے گا۔

**خصوصی احکامات:** آپکی ساڑھ ستی کا تیسرا دور شروع ہو چکا ہے 14 جنوری تا 21 جولائی بعد رجعت زحل اور طالع میں موجودگی حالات آپکے حق میں نہ ہوں گے ... جولائی کے بعد آپکے حالات میں واضح تبدیلی آرہی ہے جن افراد کے زائچہ پیدائش ... زحل سعد تھا باوجود ساڑھ ستی وہ زحل کے شرفی گھر ہونے کا وہ بھرپور فائدہ اٹھا سکیں گے۔ اس کے علاوہ چوتھے ساتویں کا حاکم مشتری تیرہ سال بعد آپکے ساتویں گھر سعد آنے سے پراپرٹی وسواری کا حصول ممکن ہوگا آپکو شراکت داری میں بڑی سرمایہ کاری کی آفر ہو سکتی ہے جو کہ گزشتہ حالات کے پیش نظر کسی نعمت سے کم نہ ہوگی مگر محتاط رہیں بعد از جون حالات ایک بار پھر بدل سکتے ہیں آپ کسی مقدمہ کی زد میں آسکتے ہیں۔ ابتدائے سال تا 7 جون آپکے بارہویں میں رہ کر آپکے خلاف عزیز و اقارب کی جانب سے کی جانے والی خفیہ سازشوں کی نشاندہی کر رہا ہے۔ 11 فروری تا 7 مارچ آپکی مالی پوزیشن میں بہتری کے آثار پیدا ہوں گے۔ یکم تا 17 مارچ کسی بھی زبانی یا تحریری کاروباری معاہدے سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد تحمل کا مظاہرہ کریں ورنہ نوکری سے ہاتھ دھونا ہونگے 20 مارچ تا 20 اپریل آٹھویں شمس کی موجودگی سے آپکے لئے ترکہ یا وراثت کا حصول ممکن ہوگا شراکتی امور سے مالی فائدہ متوقع ہے۔ 10 جولائی تا 7 اگست دوسرے نادیں کا حاکم طالع میں منفی پوزیشن کا حامل رہے گا۔ آپکے کسی غلط فیصلے سے مالی نقصان ہو سکتا ہے اس دوران بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر کیریئر کا حاکم طالع میں شرفیاب ہوگا آپ نئے کاروبار کی ابتداء کر رہے ہیں۔ کئی سنبلہ افراد بہتر روزگار کی تلاش میں نئی کمپنیوں کی طرف رجوع کر رہے ہیں مگر محتاط رہیں۔ 21 اگست تا 13 ستمبر عطارد کی رجعت آپ سے کوئی غلط فیصلہ کروا سکتی ہے جس پر بعد میں پچھتاوا ہوگا جلد بازی سے گریز کریں۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر خانہ مال میں شمس کا ہبوط آپکو شریک حیات کی بیماری پر خاصے پیسے خرچنا پڑ سکتے ہیں۔ 20 اکتوبر تا 8 نومبر کسی قریبی عزیز کی وجہ سے ترقی ہو سکتی ہے۔ آپ کاروبار کو بڑھا رہے ہیں۔ امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہونگے دوستوں کے ساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ آپ کا کیریئر بچے اور پرسنل افیئر زبھی گرہنوں کی زد میں ہونگے۔ ان ایام میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی کو یقینی بنا کر انکے اثرات سے بچا جا سکتا ہے۔

**خصوصی ورد:** روزانہ بعد از نماز پنجگانہ 9 مرتبہ دعائے ردِ نحوست سیارگان ورد کریں۔

**صدقہ:** بروز بدھ 500 گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں۔

# LIBRA

**برج: میزان**



**سیّارہ: زہرہ**

**رنگ:** ——— نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی

**عنصر:** ——— ہوا

**جواہر:** ——— ہیرا، اوپل

**بہترین شریک حیات:** ——— دلو، جوزا

**ناموافق ساتھی:** ——— جدی، حمل

**دن:** جمعہ — **حروف:** ر۔ت۔ط

**عدد:** ۶ — ۲۴ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر

**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**اہم نکات:** گزشتہ اڑھائی سال آپکے لئے کڑی آزمائش کے ... تھے آپ گزشتہ نومبر سے ساڑھ ستی کے دوسرے دور میں داخل ہو چکے ہیں مگر ساڑھ ستی کا باعث بننے والا ستارہ زحل آپکے طالع میں شرفیاب ہوتا ہے اس لئے باوجود ساڑھ ستی کے آپکے حالات امسال کافی مختلف ہونگے وہ میزان افراد جنکے زائچہ پیدائش میں زحل سعد ہے اس صورتحال سے بھرپور فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ تیسرے چھٹے کا حاکم مشتری بہن بھائی عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے وہیں ظاہری مخالفین و دشمنوں کو مضبوط کر رہا ہے خانہ مال کا حاکم مریخ آخر جولائی تک آپکی خواہشات کے مطابق مالی فائدہ کا باعث ہوگا اس سلسلہ میں دوستوں کا بھرپور تعاون شامل حال رہے گا جون تا ستمبر مشتری ساتویں گھر نحس اثرات مرتب کرے گا آپکی شراکتی ازدواجی زندگی متاثر ہو سکتی ہے امسال ہونے والے گرہن آپکے طویل سفروں، روزگار اور خواہشات کو متاثر کر رہے ہیں انکے اثرات سے بچاؤ کی تدبیر ضرور کریں۔

**صحت:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپکی صحت مجموعی طور پر بہتر نظر آرہی ہے 18 جنوری کو مشتری اپنی بھرپور سعادتیں لئے آپکے بیت الصحت میں آجائے گا آپکی صحت بہتری کی طرف مائل ہے۔ 7 اپریل کو بیت الصحت کے مقابل آجانے سے ہلکی پھلکی پرابلم ہو سکتی ہے 6 جون تا 9 ستمبر آپکی صحت کا حاکم حالت حضیض میں ہونے سے آپکی صحت متاثر ہو رہی ہے آپکو دماغ پر بوجھ یا سر درد کی شکایت ہو سکتی ہے 9 ستمبر کو مشتری ایک بار پھر آپکے بیت الصحت آجانے سے جاری مشکلات کا خاتمہ ہوگا 19 نومبر کو مشتری کی رجعت ختم ہونے سے اس میں مزید بہتری آرہی ہے۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپکے سماجی تعلقات کافی بہتر نظر آرہے ہیں جنوری تا جون بیت الاقرباء کا حاکم مشتری سعد اثرات کا حامل رہتے ہوئے بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے آپ نجی و سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں مگر محتاط رہیں طالع میں 14 جنوری تا 7 اپریل زحل کی رجعت گفتگو میں احتیاط کی متقاضی ہوگی۔ 6 جون تا 9 ستمبر مشتری ساتویں بحالت حضیض ہوگا عزیز و اقارب اور شراکتی امور کی وجہ سے آپکی سماجی حیثیت متاثر ہو سکتی ہے۔ 21 جولائی کو زحل ایک بار پھر طالع میں

آجانے سے آپکی طبیعت میں ٹھہراؤ آجائے گا آپکی شخصیت میں تدبر اور دانش کا اضافہ ہو رہا ہے۔ 10 جولائی تا 7 اگست زہرہ بارھویں ہبوط پذیر ہونے سے آپکو خفیہ دشمنوں پر فتح حاصل ہو رہی ہے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ آپکو حد درجہ محتاط روی سے گذارنا ہوگا۔ طالع میں شمس کا ہبوط آپکے وقار کو مجروح اور عزت کو متاثر کر سکتی ہے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** امسال آپکو بچوں کے حوالے سے ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا 14 جنوری تا 31 مئی بیت الاولاد کا حاکم زحل رجعت پذیر رہتے ہوئے بچوں کے حوالے آپکی مشکلات میں اضافہ کر دے گا اس میں مزید شدت 7 اپریل تا 21 جولائی زحل کے حالتِ طرح میں ہونے سے آئے گی بعد از 21 جولائی زحل کے برج میزان میں آجانے سے جاری مشکلات کا سامنا ہوگا وہ میزان جوڑے جو زحل کے منفی اثرات کیوجہ سے تا حال نعمت اولاد سے محروم تھے امسال انشاء اللہ انکی محرومیوں کا ازالہ ہو جائے گا اب پیدا ہونے والے بچے انشاء اللہ آپکے لئے بہت خوش بخت ثابت ہونگے سال کا باقی عرصہ بہتر نظر آرہا ہے انعامی بانڈ لاٹری کے شائق افراد کے لئے سال کے آخری پانچ ماہ قسمت آزمائی کے حوالے سے کافی بہتر ہونگے امسال بذریعہ کمیٹی ڈرا آپکا کوئی بڑا انعام یا پلاٹ وغیرہ نکل سکتا ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** ابتدائے سال تا 11 مارچ آپکے شراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم مریخ رجعت میں ہونے سے ازدواجی زندگی میں کشیدگی پیدا ہو رہی ہے آپکی شراکتی ازدواجی زندگی میں بیرونی مداخلت ہو رہی ہے مارچ تا آخر جولائی گو کہ حالات میں بہتری آرہی ہے مگر اب بھی آپکو بیرونی مداخلت سے بچنا ہوگا 30 جولائی تا 14 ستمبر بیت الزوج کا حاکم طالع میں وبال یافتہ ہوگا خود کو کنٹرول میں رکھیں اور ازدواجی شراکتی معاملات کو محتاط روی سے انجام دیں کسی بھی قسم کی جذباتیت نقصان کا باعث ہوگی اگر یہ وقت محتاط روی سے نہ گذارا تو آپکے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے 14 ستمبر تا 28 اکتوبر آپکو نئی شراکت داری کی آفر ہو رہی ہے آپ ازدواجی زندگی سے لطف اندوز ہو رہے ہیں۔ 7 دسمبر تا آخر سال مریخ کے شرفی گھر ہونے سے آپ کافی آسودگی محسوس کر رہے ہیں۔ آپکے معاملات بہتر سے بہتر ہو رہے ہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** میزان بچوں کے لئے امسال ماحول کافی سازگار ہے۔ البتہ 6 جون تا 9 ستمبر کا عرصہ تعلیمی میدان میں مشکل ثابت ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے میزان افراد کو کیم تا 7 مارچ، 2 اپریل تا 10 جون 3 اکتوبر تا 20 اکتوبر مشکلات کا سامنا ہوگا آپکے لئے سال کا سب سے بہترین وقت 27 جولائی تا 3 اکتوبر اور 20 اکتوبر تا 8 نومبر ہوگا۔

**سفر:** جون تک آپکو کوئی ایک قریبی سفر کرنا پڑیں گے 6 جون تا 9 ستمبر پہلے سے طے شدہ پروگرام التوا کا شکار ہو سکتے ہیں اس دوران اگر مجبوراً سفر کرنا پڑ جائے تو دوران سفر احتیاط سے ڈرائیونگ کریں۔ کیم تا 17 مارچ سفر سے قبل اپنی دستاویزات چیک کر لیں اس دوران بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں 10 جون تا 25 جون نادیں کا حاکم آپکے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے اس سلسلہ میں آپکا کوئی دوست آپکی بھرپور مدد کر رہا ہے 27 جولائی تا 3 اکتوبر عطارد شرفی گھر رہتے ہوئے ایک بار پھر آپکے بیرون ملک سفر کے راستے آسان بنا رہا ہے اس دوران ویزہ اپلائی کرتے وقت یہ ضرور دیکھ لیں کہیں آپکے ساتھ کوئی فراڈ تو نہیں ہو رہا اس دوران آپ زیارات مقدسہ کا قصد کر سکتے ہیں 3 تا 20 اکتوبر کسی بھی طرح کی جعلی دستاویزات پر سفر کرنے سے باز رہیں ورنہ بدنامی آپکا مقدر بن سکتی ہے۔

**منگنی و شادی:** 14 جنوری تا 31 مئی پانچویں کا حاکم زحل رجعت پذیر رہے گا منگنی کے حوالے سے آپکی بنتے بنتے بگڑ سکتی ہے 21 جولائی کو زحل طالع میں شرفی ثمرات کے ساتھ آموجود ہوگا سال کا باقی عرصہ منگنی وغیرہ کیلئے بہترین وقت ثابت ہوگا اب زیر التوار منگنیاں بھی انجام پذیر ہو جائیں گی۔ ابتدائے سال تا 11 مارچ ساتویں کا حاکم مریخ رجعت میں ہوگا آپکی شادی بوجہ اختلافات ملتوی ہو سکتی ہے اس دوران ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں۔ اس کے علاوہ 30 جولائی تا 14 ستمبر نکاح یا رخصتی وغیرہ سے قطعی گریز کریں یہ وقت اس کام کیلئے بالکل بھی مناسب نہیں ہوگا البتہ سال کا باقی عرصہ بالخصوص 14 ستمبر تا 28 اکتوبر اور 7 دسمبر تا آخر سال شادی کیلئے انتہائی مناسب وقت ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار** امسال 3 قمری گرہن بالترتیب کیم جنوری 26 جون اور 21 دسمبر کو ہو رہے ہیں جیسا کہ آپکو گزشتہ سال بھی بتایا گیا تھا آپکے کیریئر کا حاکم ستارہ قمر ہے اس لئے ان گرہنوں کے اوقات میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی ضرور کریں تاکہ انکے نحس اثرات سے بچا جا سکے اس کے علاوہ ہر ماہ ہونے والے قمری ہبوط یعنی قمر در عقرب میں بھی صدقہ ضرور ادا کیا کریں اس طرح آپکا کیریئر محفوظ رہے گا۔ آپکے خانہ مال کا حاکم مریخ 11 مارچ تک رجعت پذیر رہتے ہوئے اخراجات میں تیزی کا باعث بن رہا ہے۔ روپیہ جس قدر تیزی سے آرہا ہے اسی طرح خرچ بھی ہو رہا ہے۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ آپکے طالع میں بحالت وبال ہوگا۔ اس دوران آپکی جلد بازی یا غلط فیصلوں سے مالی نقصان ہو سکتا ہے۔ یہ عرصہ احتیاط کا متقاضی ہوگا سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ بہترین ہے آپکی معیشت مضبوط ہو رہی ہے۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ ابتدائی سطور میں آپکو بتایا جا چکا ہے زحل گذشتہ نومبر سے آپکے طالع میں موجود ہے۔ یہ زحل کا شرفی گھر ہے اب باوجود ساڑھ ستی کے آپکے حالات میں بہتری آئے گی مگر اس صورت حال سے صرف وہ افراد بھرپور فائدہ اٹھا سکیں گے جنکے زائچہ پیدائش میں زحل برج میزان، قوس، حوت یا دلو میں تھا مگر ابھی بھی آپکو محتاط روی اختیار کرنا ہوگی بالخصوص خاندانی و بچوں کے معاملات میں 14 جنوری تا 31 مئی زحل کی رجعت اور 7 اپریل تا 21 جولائی زحل کی دوبارہ بارہویں گھر موجودگی آپکو متاثر کر سکتی ہے۔ بیت الاقرباء اور بیت الصحت کا حاکم 18 جون سے سعد اثرات مرتب کر رہا ہے۔ مگر 6 جون تا 9 ستمبر مشتری کی برج حمل میں موجودگی عزیز و اقارب، بہن

**خصوصی ورد**: روزانہ ایک تسبیح بعداز نماز فجر ورد کریں۔ مع اول وآخر 11/11 مرتبہ درود پاک پڑھیں هُوَاللّٰهُ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ

**صدقہ**: بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا درختوں کی جڑوں میں ڈالیں۔

SCORPIO

**برج: عقرب**



**سیّارہ: مریخ**

**رنگ**: نیلا، سرخ
**عنصر**: آبی
**جواہر**: پکھراج، عقیق، موتی
**بہترین شریک حیات**: حوت، سرطان
**ناموافق ساتھی**: دلو، ثور، اسد
**دن**: منگل **حروف**: ل۔ ذ۔ ض۔ ظ
**عدد**: ۹ — ۲۴ اکتوبر تا ۲۲ نومبر
**بیماریاں**: سر، حلق وناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ

## اہم نکات:

آپ گزشتہ 29 اکتوبر سے ساڑھ ستی جیسے سخت دور میں شامل ہوچکے ہیں۔ یہ 1/2 2 سالہ تین دور آپکے لئے بالخصوص خاصے مشکل ثابت ہونگے زحل کی بارہویں گھر طاقتورترین حالت میں موجودگی آپکے خلاف مضبوط ترین خفیہ سازشوں کی نشاندہی ہے۔ مشتری کی پانچویں گھر موجودگی جہاں آپکے ذرائع آمدن میں اضافہ کررہی ہے وہیں زحل کی تیسری نظران میں رکاوٹیں کھڑی کررہی ہے طالع کا حاکم مریخ جولائی اگست ستمبر میں جہاں آپکے خفیہ دشمنوں کیلئے وبال جان ہوگا وہیں آپکی عزت بھی داؤ پر ہوگی۔ امسال ہونے والے گرہن آپکے زائچہ کے مطابق خاصے اہمیت کے حامل ہونگے۔ یہ قدرت کا نظام ہے کہ جہاں سختی ہوتی ہے وہیں کشائش بھی ہوتی ہے باقی سیارگان آپ پر کیا اثرات مرتب کررہے ہیں اس کا جائزہ اگلی سطور میں لیتے ہیں۔

## صحت:

آپکی صحت مجموعی طور پر بہتر نظر آرہی ہے ابتدائے سال تا 7 جون بیت الصحت کا حاکم مریخ اوج کے گھر رہتے ہوئے آپکی صحت پر سعد اثرات مرتب کررہا ہے البتہ 11 مارچ تک مریخ کی رجعت سے آپکو کبھی کبھار بخار وغیرہ کی شکایت ہوسکتی ہے۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ وبال کے گھر ہونے سے آپکی صحت کو شدید خطرات لاحق ہونگے عین ممکن ہے آپکو سرجری کروانی پڑے 6 جون تا 9 ستمبر وہ عقرب خواتین جو اُمید سے ہیں انہیں اپنی صحت پر خصوصی توجہ دینا ہوگی آپکے لئے واضح خطرات موجود ہیں سال کا باقی عرصہ انشاءاللہ آپکی صحت بہتری کی طرف مائل ہوگی۔

## سماجی تعلقات:

ابتدائے سال تا 11 مارچ طالع کا حاکم رجعت پذیر ہوگا ان ایام میں اپنے مزاج کو کنٹرول میں رکھیں آپکی جذباتی گفتگو سے آپکا سماجی وقار مجروح ہوسکتا ہے بالکل انہی ایام میں 14 جنوری تا 31 مئی تیسرے کا حاکم زحل بھی رجعت پذیر رہتے ہوئے عزیز واقارب کے ساتھ کشیدگی پیدا کررہا ہے 7 اپریل تا 21 جولائی زحل حالت فرح میں رہتے ہوئے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں مزید ابتری کا باعث ہوگا۔ 11 مارچ تا 29 جولائی آپکا اپنا حاکم مریخ اوج کے گھر رہتے ہوئے اس سارے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات اور آپکی صحت اور ازدواجی شراکتی معاملات کو متاثر کررہی ہے۔ بالخصوص آپکو شراکتی ازدواجی معاملات پر خصوصی توجہ دینا ہوگی ان معاملات میں آپکے قریبی عزیز واقارب مداخلت کررہے ہیں۔ خانہ مال کا حاکم مریخ گیارہویں گھر 7 جون تک اوج کی کیفیات کا حامل ہونے سے آپکی خواہشات کی تکمیل ہورہی ہے جس میں آپکے دوست بھرپور کردار ادا کررہے ہیں۔ 11 فروری تا 7 مارچ آپکے برج کا حاکم چھٹے شرفیاب ہوگا۔ آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ ہورہا ہے کسی وراثت یا ترکہ سے مالی فائدہ متوقع ہے دوسری طرف یکم تا 17 مارچ بارہویں کا حاکم چھٹے گھر حالت ہبوط میں رہتے ہوئے آپکو ظاہری باطنی دشمنوں پر واضح برتری دلارہا ہے 2 اپریل تا 10 جون مشترکہ معاملات میں مالی لین کے حوالے سے چیک وغیرہ لینے سے گریز کریں وراثت اور ترکہ کے کاغذات کی مکمل جانچ کرلیں وگرنہ آپکے ساتھ دھوکہ ہوسکتا ہے۔ 20 مارچ تا 20 اپریل گیارہویں کا حاکم شمس ساتویں شرفیاب ہوگا کسی دوست کی جانب سے شراکت داری کی پیشکش ہوسکتی ہے آپکی شادی کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ 25 اپریل تا 20 مئی طالع کا حاکم نادیں گھر اوج کے اثرات کا حامل ہوگا آپ مذہبی معاملات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں۔ روحانی محافل سے آپکو قلبی سکون محسوس ہوگا۔ 21 جولائی تا 23 اگست آپکے کیریئر کے گھر شمس کا اوج ہوگا۔ آپکا کاروبار آپکی حسب خواہش ترقی پذیر ہوگا۔ ملازم پیشہ میزان افراد کو متوقع طور پر بہتر نوکری میسر آئے گی۔ اس سلسلہ میں کوئی دوست بھرپور معاونت کررہا ہے۔ 10 جولائی تا 7 اگست بارہویں زہرہ کو ہبوط ہوگا دوستوں اور دشمنوں کی پہچان کا یہ بہترین وقت ہوگا۔ مشترکہ مفادات کے حوالے سے مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر آپکے خفیہ دشمن مضبوط ہورہے ہیں۔ آپکے سسرالی عزیز واقارب اس سلسلہ میں منفی رول پلے کررہے ہیں۔ محتاط رہیں۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر طالع میں شمس کا ہبوط آپکی عزت ووقار کیلئے خطرہ ہوگا۔ آپکا کوئی دوست الزام تراشی کرسکتا ہے۔ اپنی خواہشات کو کنٹرول کریں وگرنہ مشکلات کا باعث ہونگی 20 اکتوبر تا 8 نومبر خانہ مال میں عطارد اوج پذیر ہوگا۔ آپکو اپنے اثر ورسوخ یا جائیداد سے روپے پیسے کا حصول ہوگا۔ امسال لگنے والے قمری گرہن آپکے کیریئر روزگار اور شمسی گرہن آپکی خواہشات اور دوستوں کے ساتھ تعلقات کو متاثر کررہے ہیں۔ ان ایام میں صدقہ خیرات اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں تاکہ متوقع نقصان سے بچا جاسکے۔ امسال 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ بحالت وبال طالع میں ہوگا۔ یہ ایسے ایام ہونگے جبکہ زحل بھی طالع میں موجود ہوگا گوکہ زحل کی شرفی پوزیشن مریخ کے وبال کو کافی حد تک دبا دے گی۔ مگر پھر بھی کچھ اثرات تو بہرحال ہونگے کسی بھی طرح کی جلد بازی یا جذباتیت سے قطعی گریز کریں وگرنہ آپکی ذات پر اُنگلیاں اُٹھ سکتی ہیں۔ اس سال کے تقریباً تمام سیارگان کی پوزیشن اور اُنکے اثرات کی وضاحت کردی گئی ہے۔ بتائی گئی تواریخ کے مدنظر آپ فائدہ اور ان سے بچاؤ کی تدبیر کرسکتے ہیں۔

صورتحال کے باوجود آپکا اقبال بلند کررہا ہے بعداز جولائی تیسرے چوتھے کا حاکم آپکے بارہویں شرفی گھر آجائے گا خاندان اور عزیز واقارب کے ساتھ جہاں تعلقات میں بہتری آرہی ہے وہیں یہ لوگ پس پردہ آپکے خلاف خفیہ سازشوں میں مشغول ہونگے 29 جولائی تا 14 ستمبر مریخ وبال کے گھر ہونے سے آپکی عزت وقار کو شدید خطرات لاحق ہونگے 28 اکتوبر کے بعد آپکے حالات میں سدھار آرہا ہے 7 دسمبر تا آخر سال مریخ شرفی گھر رہتے ہوئے وقار میں اضافہ کا باعث ہوگا امسال آپکو اپنے سماجی تعلقات پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** امسال 13 بعد مشتری آپکے بیت الاولاد میں اپنی تمام تر سعادتوں کے ساتھ 18 جنوری کو آجائے گا مشتری کی یہ پوزیشن بچوں کے حوالے سے آپکے قلبی سکون کی مظہر ہے اولاد کے خواہشمند عقرب جوڑے امسال انشاء اللہ صاحب اولاد ہونگے امسال پیدا ہونے والے بچے والدین کیلئے خوش بختی اور خوشحالی کا باعث ہونگے۔ 6 جون تا 9 ستمبر مشتری چھٹے گھر منفی پوزیشن میں ہوگا اس عرصہ میں بچوں کی جانب سے اضافی اخراجات پریشانی کا باعث ہونگے اس دورانیے میں اُن عقرب خواتین کو جو کہ اُمید سے ہیں اپنے بچوں کی خصوصی نگہداشت کرنا ہوگی وگرنہ نقصان کا اندیشہ ہے 9 ستمبر کو مشتری اگرچہ واپس پانچویں آجائے گا مگر 19 نومبر تک مشتری کی رجعت آپکو بچوں کی جانب سے پریشان رکھے گی۔

**شراکتی وازدواجی معاملات:** آپکو شراکتی ازدواجی امور میں امسال ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا 11 فروری تا 7 مارچ بیت الزوج کا حاکم شرفی گھر رہتے ہوئے آپکے شراکتی ازدواجی امور پر انتہائی سعد اثرات مرتب کررہا ہے اس دوران آپکو نئی سرمایہ کاری کی آفر ہوسکتی ہے 2 اپریل تا 10 جون عطارد بیت الزوج میں منفی پوزیشن کا حامل ہوگا لین دین کے معاملات پر پارٹنر سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں آپکا کوئی دوست منفی کردار ادا کررہا ہے ازدواجی معاملات باوجود کوشش کے غلط فہمیوں کی نذر ہورہے ہیں دوسری طرف 25 اپریل تا 20 مئی ساتویں کا حاکم اوج کے گھر ہونے سے معاملات کو سنبھالنے میں مدد ملے گی۔ 10 جولائی تا 7 اگست ساتویں کا حاکم زہرہ ہبوطی گھر رہتے ہوئے آپکے ازدواجی شراکتی معاملات میں خرابی پیدا کررہا ہے محتاط روی اختیار کریں وگرنہ مابین نوبت علیحدگی تک پہنچ سکتی ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے عقرب بچوں کو 20 جولائی تک مشکلات کا سامنا ہوگا آپ کو داخلے اور ارتکاز کی کمی کی شکایت رہے گی اور وہ عقرب افراد جو اعلیٰ تعلیمات حاصل کررہے ہیں اُن کو یکم جنوری 26 جون اور 21 دسمبر کے گرہن متاثر کرسکتے ہیں باقی سال بہتر رہے گا۔ (انشاءاللہ)

**سفر:** 14 جنوری تا 21 جولائی نزدیکی سفر میں محتاط رہیں آپکے پروگرام التوا کا شکار یا منسوخ ہوسکتے ہیں اس دوران اختیار کیے گئے سفر خاطر خواہ نتائج کے حامل نہ ہونگے آپ وہ خوش نصیب ہیں جن کے لیے سفر کے امکانات ہر ماہ روشن ہوتے ہیں (سوائے ان لوگوں کے کہ جن کے زائچہ پیدائش میں کوئی بڑی رکاوٹ ہے) امسال ہونے والے گرہنوں کے ایام میں قطعی طور پر سفر سے گریز کریں اس کے علاوہ قمر درعقرب میں نہ تو ویزہ امیگریشن کیلئے درخواست دیں اور زیارات مقدسہ حج وعمرہ خواہشمند عقرب افراد امسال حسب خواہش اس سعادت سے بہرہ مند ہوسکتے ہیں۔

**منگنی وشادی:** سعد اکبر ستارہ مشتری 18 جنوری تا 6 جون پانچویں گھر رہتے ہوئے آپکی منگنی نسبت کی راہ ہموار کررہا ہے سال کا یہ عرصہ ایسی تقریبات کے انعقاد کیلئے بہترین وقت ہوگا مشتری کی سعادت سے تا حال زیر التوا پڑی ہوئی نسبتیں بھی طے پاجائیں گی۔ البتہ 6 جون تا 9 ستمبر ایسی تقریبات سے قطعی گریز کریں گو کہ بعد میں حالات بہتر ہونگے مگر 19 نومبر تک ایسی تقریبات سے گریز کریں بہتر ہوگا وگرنہ معاملہ دیرپا ثابت نہ ہوگا۔ آپکی شادی کیلئے 11 فروری تا 7 مارچ کا عرصہ بہترین وقت ہے اس کے علاوہ 25 اپریل تا 20 مئی کا عرصہ بھی بہتر نظر آرہا ہے البتہ 10 جولائی تا 7 اگست قطعی طور پر ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں اس دوران کی گئی شادیاں دیرپا ثابت نہ ہونگی بعد ازاں آپکے لئے مسائل بڑھ جائیں گے 8 اکتوبر تا 9 نومبر کے دورانیے میں پہلے سے طے شدہ پروگرام ملتوی ہوسکتے ہیں۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپکے خانہ مال کا حاکم مشتری 6 جون تک بہترین پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپکی معاشی پوزیشن کو بہتر بنارہا ہے آپ مستحکم ہورہے ہیں 6 جون تا 9 ستمبر روپے پیسے کی ترسیل میں کمی واقع ہونے سے آپکی معیشت متاثر ہورہی ہے آپ کو کسی ملازم کی وجہ سے مالی نقصان پہنچ سکتا ہے اپنے ملازمین پر کڑی نظر رکھیں وگرنہ اس دوران چوری ہوسکتی ہے 7 جولائی تا 19 نومبر آمدن اور اخراجات میں توازن رکھنا مشکل ہوجائے گا بعد ازاں حالات ایک بار پھر آپکے موافق ہونگے آپکے کیریئر کا گھر گزشتہ کئی سال سے زحل کے دباؤ کا شکار تھا گو کہ گزشتہ اکتوبر سے یہ دباؤ ختم ہوچکا ہے۔ مگر آپ ابھی تک پوری طرح سنبھل نہیں پائے 20 جنوری تک کیریئر کا حاکم حالت حضیض میں یعنی منفی پوزیشن کا حامل ہوگا اس دوران کاروبار کی طرف خصوصی توجہ دیں۔ 20 مارچ تا 20 اپریل شمس جو کہ کیریئر کا حاکم ستارہ ہے شرفی گھر رہتے ہوئے آپکے کاروبار کو ترقی کی طرف گامزن کردے گا۔ ملازم پیشہ افراد کو اس دورانیے میں ترقی نصیب ہوسکتی ہے بالخصوص سرکاری ملازمین کیلئے یہ وقت بہترین ثابت ہوگا۔ 21 جون تا 22 جولائی بیرون ملک سے جاب کی آفر ہوسکتی ہے کاروباری افراد کو اس وقت بیرون ملک سفر سے یا کاروباری معاہدے سے فائدہ حاصل ہوسکتا ہے 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کیریئر کا حاکم شمس ہبوطی گھر ہوگا اس دوران کسی بھی قسم کے کاروباری معاہدے سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد یہ وقت صبر وتحمل سے گزاریں آپکو اپنے سینئرز کی جانب سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ باقی عرصہ بہتر نظر آرہا ہے۔

## خصوصی احکامات:

آپکے زائچہ کے مطابق اس سال کی سب سے اہم بات یہ ہے کہ آپکی ساڑھ ستی شروع ہو چکی ہے پروردگار عالم آپکو اس امتحان میں سرخرو کرے۔ آپکے لئے ساڑھ ستی کا پہلا دور انتہائی سخت ثابت ہوگا کیونکہ آپکے بارہویں گھر جو کہ خفیہ سازشوں مالی نقصانات، قید، سزا کا گھر ہے اور زحل جیسے ذو داثر ستارے کا یہاں شرفی حالت میں ہونا کسی بہت بڑی مصیبت کا پیش خیمہ ہو سکتا ہے۔ پروردگار آپکو اپنی امان میں رکھے آپکے لئے ساڑھ ستی کا روحانی تدارک کرنا از حد ضروری ہوگا۔ آپکی ذرا سی لاپرواہی انتہائی نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔ سعد اکبر ستارہ مشتری آپکے خانہ مال کا حاکم پانچویں موجود رہتے ہوئے آپکو معاشی طور پر مضبوط کر رہا ہے آخری چھ ماہ میں آپ کو اخراجات اور آمدن میں توازن برقرار رکھنا ہوگا طالع کا حاکم مریخ 29 جولائی تک مضبوط رہتے ہوئے جہاں آپکے وقار میں اضافہ اور خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا وہیں آپکے ظاہری باطنی دشمنوں کو بھی مضبوط کر دے گا البتہ 30 جولائی تا 14 ستمبر یہی مریخ آپکے ظاہری باطنی دشمنوں سے غلطیاں سرزد کروائے گا اور اُنکے لئے وبال جان ہوگا۔ 11 فروری تا 7 اپریل ساتویں کا حاکم پانچویں میں شرفی گھر رہتے ہوئے بچوں اور شراکتی ازدواجی زندگی پر سعد اثرات مرتب کرے گا اسی دوران 23 مارچ تا 23 اپریل کیریئر کا حاکم شرفیاب ہوگا یہ وقت شراکت داری میں کاروبار شروع کرنے یا کاروبار کو ترقی دینے کیلئے یہ بہترین وقت ہے 2 اپریل تا 10 جولائی شراکتی ازدواجی معاملات میں محتاط رہیں افواہوں پر کان نہ دھریں اور گفتگو میں محتاط رہیں وگرنہ بات بگڑ جائے گی 21 جون تا 22 جولائی قدرت نے اوج شمس کی صورت میں آپکو کاروبار کی بہتری کا ایک اور موقع فراہم کیا ہے آپکی خواہشات کی تکمیل میں آپکا کوئی دوست معاون ہو سکتا ہے۔ 10 جولائی تا 7 اگست ساتویں کا حاکم ہبوطی گھر ہوگا۔ ان ایام میں آپ کو اپنی ازدواجی شراکتی زندگی کو بہت محتاط روی سے نبھانا ہوگا وگرنہ علیحدگی روکنا آپکے بس سے باہر ہوگا۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر عطارد گیارہویں گھر شرفیاب ہوگا۔ آپکو غیر متوقع طور پر شراکتی وراثتی ذریعے سے آمدن ہو سکتی ہے یہ آپکی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کیریئر کا حاکم ہبوطی گھر ہوگا اس دورانیے میں نئے کاروبار یا کاروباری معاہدوں سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد کو اس دوران اپنی ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑ سکتا ہے۔ 20 اکتوبر تا 8 نومبر طالع میں عطارد کا اوج ہوگا آپکی عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی آپکو اس سال کے تقریباً تمام سیارگان کی منفی و مثبت پوزیشن سے آگاہ کر دیا ہے۔ اُمید ہے ان کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ اس سال کو بہتر سے بہتر طریقے سے گذار سکیں گے۔ آخر میں آپکو ایکبار پھر ساڑھ ستی سے بچاؤ کی تدبیر ضرور اختیار کرنے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔

**خصوصی ورد** روزانہ 350 بار مرتبہ ورد کریں مع اول و آخر 11/11 مرتبہ درود پاک

**یَانَصِیرُ اُنْصُرْ بِحَقِ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیر**

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں۔

SAGITTARIUS

**برج: قوس**



**سیّارہ: مشتری**

رنگ: ــــــ سفید، سبز

عنصر: ــــــ آتشی

جواہر: ــــــ فیروزہ، حجر القمر

بہترین شریک حیات: ــــ حمل، اسد

ناموافق ساتھی: ــــ حوت، جوزا، سنبلہ

دن: جمعرات — حروف: ف

عدد: ۳ — ۲۳ نومبر تا ۲۲ دسمبر

بیماریاں: عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

## اہم نکات:

[illegible] پر خاصہ نقصان پہنچایا ہے۔ امسال زحل کے اگلے گھر چلے جانے سے یہ باؤ ختم ہو جائے گا آپکے طالع کا حاکم مشتری چوتھے حالت طرح میں آ جانے سے آپکے گھریلو حالات میں واضح تبدیلی آ رہی ہے ابتدائے سال تا 7 جون بارھویں کا حاکم اوج کے گھر ہونے سے آپکے خلاف خفیہ سازشیں زور و شور سے جاری رہیں گی امسال ہونے والے دو گرہن آپکے خانہ مال میں اور دو گرہن آپکے زائچہ کے آٹھویں گھر ہونگے جو کہ کسی بھی زائچہ کا اہم ترین مقام ہوتا ہے اس کے علاوہ ایک گرہن آپکے بیت الزوج میں ہوگا یہ تمام گرہن اور باقی سیارگان آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں پڑھیے۔

## صحت:

امسال سیارگان آپکی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب کر رہے ہیں 11 فروری تا 7 مارچ بیت الصحت کا حاکم زہرہ شرفی گھر رہتے ہوئے آپکی صحت پر سعد ترین اثرات مرتب کر رہا ہے 7 تا 31 مارچ آپکو صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا اکثر افراد کو سردرد، ہرنیا، کان، گلے کے امراض سے واسطہ پڑ سکتا ہے بعد از مارچ آپکی صحت بہتری کی طرف گامزن ہوگی 25 اپریل تا 20 مئی زہرہ کے اوج کے گھر قیام سے جاری صحت کے مسائل کا خاتمہ ہوگا 10 جولائی تا 7 اگست آپکو صحت کے شدید مسائل کا سامنا ہوگا اس دوران اپنی صحت پر خصوصی توجہ دیں لاپرواہی بڑے نقصان کا باعث ہوگی۔

## سماجی تعلقات:

آپکا حاکم ستارہ مشتری 18 جنوری تا 6 جون حالت فرح میں رہتے ہوئے آپکی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ دوسری طرف بیت الاقرباء کا حاکم زحل 14 جنوری تا 31 مئی رجعت پذیر رہتے ہوئے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں کھچاؤ کی کیفیت پیدا کر رہا ہے۔ ان ایام کو محتاط رہتے ہوئے گذاریں وگرنہ آپکے سماجی تعلقات مجروح ہو سکتے ہیں۔ جون تا ستمبر طالع کا حاکم مشتری حالت حضیض میں ہوگا یہ عرصہ آپکے لئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا آپکو عام زندگی اور بالخصوص سماجی تقریبات میں شرکت کرتے ہوئے گفتگو میں بہت احتیاط کرنا ہوگی۔ آپ کسی الزام کی زد میں آ سکتے ہیں بعد از 9 ستمبر گو کہ مشتری واپس برج حوت میں آ جائے گا مگر 19 نومبر تک جاری مشتری کی رجعت آپسے تحمل اور بردباری کی متقاضی ہوگی۔

## اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:

سال کی ابتداء سے ہی بیت الاولاد کا حاکم مریخ

اوج کے گھر رہتے ہوئے آپکو بچوں کی جانب سے آسودگی فراہم کر رہا ہے۔ 20 مارچ تا 20 اپریل آپ کی خصوصی توجہ بچوں کی مذہبی تعلیم پر ہے آپکے بچے اعلیٰ تعلیمات کے لئے بیرون ملک سفر اختیار کر سکیں گے۔ یوں تو یہ سال بچوں کے حوالے سے کافی بہتر نظر آرہا ہے بے اولاد قوس افراد امسال انشاء اللہ صاحب اولاد ہو جائیں گے۔ البتہ 30 جولائی تا 14 ستمبر آپکو بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا آپکے بچوں کے ازدواجی تعلقات آپکے مسائل میں اضافہ کا باعث ہونگے سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر گزرے گا انعامی بانڈ لاٹری کے خواہشمند افراد کیلئے یہ سال قسمت آزمائی کا سال ہوگا۔ جولائی تا ستمبر کے علاوہ سارا سال آپکے انعامات نکل سکتے ہیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی ازدواجی معاملات گزشتہ سال کی طرح امسال بھی ملے جلے اثرات کا حامل ہونگے یکم تا 17 مارچ آپکے شراکتی ازدواجی معاملات کیلئے سال کا خطرناک ترین عرصہ ہوگا آپکے مابین ذہنی ہم آہنگی کا فقدان نظر آرہا ہے اپنی گفتگو میں احتیاط اور فیصلوں میں جلد بازی سے گریز کریں۔ 2 اپریل تا 10 جون حالات ایکبار پھر خراب ہورہے ہیں۔ اسی دوران 25 اپریل کو زہرہ آپکے بیت الزوج میں آجانے سے کوئی دوست آپکے مابین پل کا کردار ادا کر رہا ہے آپکو حسب خواہش شراکت داری کا موقع مل رہا ہے۔ اس وقت یہ فیصلہ انتہائی بروقت ہوگا موقع سے فائدہ اٹھائیں۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر عطارد کا شرف آپکے مابین سابقہ کشیدگی کو بالکل ختم کردے گا۔ حالات تیزی کے ساتھ معمول پر آرہے ہیں آپکو ایکبار پھر شراکت داری میں کاروبار کے آغاز کے مواقع میسر آرہے ہیں اس وقت کی گئی شراکت داریاں بہترین نتائج کی حامل ہونگی۔ 3 اکتوبر تا 20 اکتوبر شراکتی معاملات حسب خواہش پورے نہ ہونے سے آپ ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گی۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے بچوں کے لئے 7 اپریل تا 21 جولائی کا عرصہ مشکل ثابت ہوگا اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے قوس افراد کے لئے 20 مارچ تا 20 اپریل کا عرصہ بہترین ہوگا اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپکو اپنے تعلیمی ادارے یا اساتذہ کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔

**سفر:** جنوری تا 21 جولائی آپکے نزدیکی سفر ملتوی یا بے ثمر ہو سکتے ہیں زحل کی پوزیشن آخری لمحات تک آپکے ارادوں کو متزلزل رکھے گی بعد از جولائی صورتحال بہتر ہونا شروع ہو جائے گی۔ 20 جنوری تک طویل دورانیے کے سفروں میں مشکلات پیش آئیں گی۔ 20 مارچ تا 20 اپریل ناویں کا حاکم شمس شرف کے گھر رہتے ہوئے آپکے بیرون ملک سفر کی راہ میں کھڑی رکاوٹوں کو نہ صرف دور کر رہا ہے بلکہ آپکے لئے نئے مواقع پیدا ہو رہے ہیں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے یہ وقت ہوگا۔ اسی طرح 21 جولائی تا 23 ستمبر تک کا عرصہ بھی اس حوالے سے بہترین وقت ہوگا۔ البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر بالخصوص اور 20 دسمبر تا آخر سال سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورنہ کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**منگنی و شادی:** آغاز سال تا 11 مارچ کے دوران منگنی وغیرہ کے لئے بات چیت چلانا بے ثمر ہوگا۔ منگنی ٹوٹ بھی سکتی ہے 30 جولائی تا 14 ستمبر کا عرصہ بھی اس کام کیلئے مناسب نہ ہوگا اس دوران طے کی گئی نسبتیں دیرپا ثابت نہ ہونگی ان تواریخ کے علاوہ سال کا تمام عرصہ بہترین وقت ثابت ہوگا۔ وہ قوس افراد جنکی شادیاں کسی بھی وجہ سے تاحال نہ ہو سکیں یا التوا کا شکار ہیں اب انشاء اللہ انجام پا جائیں گی مگر آپ کو شادی کے وقت کا انتخاب بہت سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا آپکو رجعت عطارد کے علاوہ جن تواریخ کو مدنظر رکھنا ہوگا وہ کچھ یوں ہیں۔ یکم تا 17 مارچ ساتویں کا حاکم عطارد ہبوط میں ہوگا۔ اس دوران طے پانے والے معاہدے دیرپا ثابت نہ ہونگے آپکے خاندان کا کوئی فرد معاملہ بگاڑ رہا ہے 10 جون تک حالات یوں ہی رہیں گے بعد از 10 جون 25 جون تک کا وقت نکاح و شادی کیلئے بہتر ہوگا۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر عطارد شرف کے گھر رہتے ہوئے انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہا ہے یہ وقت نکاح جیسی تقریبات کیلئے انتہائی سعد وقت ہے مگر رجعتِ عطارد کی تواریخ کو ضرور مدنظر رکھیں۔ 3 تا 20 اکتوبر کی گئی شادیاں وبال جان ثابت ہوں گی سال کا باقی عرصہ بہتر ہے۔

**معیشت کیریئر روزگار** آپکے کیریئر پر موجود زحل کا دباؤ گزشتہ نومبر سے ختم ہو چکا ہے سال کی ابتداء سے خانہ مال کا حاکم زحل گیارہویں گھر رجعت پذیر ہوگا۔ جہاں آمدن میں اضافہ ہو رہا ہے وہیں اخراجات بھی حد سے بڑھ رہے ہیں آپ گزشتہ کئی سال سے دبی خواہشات کی تکمیل پر اندھا دھند خرچ رہے ہیں اپنی خواہشات کو کنٹرول میں رکھیں کیونکہ 7 اپریل تا 21 جولائی زحل ایکبار پھر رجعت پذیر ہو کر آپکے کیریئر کے گھر آجائے گا حالات ایکبار پھر پہلے جیسے ہو رہے ہیں دوسری طرف کیریئر کا حاکم عطارد 10 جون تک منفی پوزیشن کا حامل ہوتے ہوئے اپنے کیریئر روزگار کے معاملات میں غلط فیصلہ کروا سکتا ہے بعد از 21 جولائی کے بعد دیگرے دو اہم تبدیلیاں رونما ہونگی 21 جولائی کو زحل ایکبار پھر برج میزان میں اپنے شرفی گھر چلا جائے گا تو دوسری طرف عطارد 27 جولائی تا 3 اکتوبر شرفی گھر ہوگا۔ اس طرح ایک طرف دباؤ ختم ہو رہا ہے تو دوسری طرف بہتری آرہی ہے اس دورانیے میں نئے کاروبار کا آغاز بہترین ہوگا ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے 3 اکتوبر تا 8 نومبر کاروباری فیصلوں میں محتاط رہیں ایگریمنٹ یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** یہ سال آپکے لئے ملے جلے حالات لئے آرہا ہے اس سال کی اہم تبدیلیاں آپکو گزشتہ سطور میں بتائی جا چکی ہیں آیئے ایک بار پھر انکا اجمالی جائزہ لیتے ہیں سال کی ابتداء میں ہی 18 جنوری کو مشتری جو کہ آپکے اپنے برج کا حاکم ہے چوتھے حالت فرح میں آجانے سے حسب خواہش رہنے کیلئے مکان کا حصول ممکن ہوگا گھر کا ماحول ممکن ہوگا گھر ماحول بہترین ہوگیا ہے خاندان میں آپکو عزت کی نگاہ سے دیکھا جا رہا ہے۔ آپکے کیریئر پر موجود زحل کا دباؤ ختم ہو چکا ہے مگر ابھی امتحان ختم نہیں ہوا

اپریل تا جولائی زحل ایک بار پھر آپکے کیریئر کے گھر آ کر منفی اثرات مرتب کرے گا او اب یہ پہلے سے زیادہ سخت اثرات مرتب کر رہا ہے۔ آپکے بارہویں پانچویں کا حاکم مریخ امسال زیادہ عرصہ بہتر رہتے ہوئے جہاں آپکو بچوں کی جانب سے آسودگی فراہم کر رہا ہے وہیں آپکے خلاف خفیہ سازشوں کو مضبوط کر رہا ہے 11 فروری تا 7 مارچ چھٹے گیارہویں کا حاکم زہرہ شرفی گھر ہونے سے آپکی صحت بہتر ہو رہی ہے دوستوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی آپکی خواہشات کی تکمیل ہوگی مگر ایک منفی پہلو بھی ہے کہ آپکی ظاہری مخالفتوں میں اضافہ ہو جائے گا یکم تا 17 مارچ چوتھے عطارد کا ہونا خاندان اور گھریلو معاملات میں ابتری پیدا کر دے گا والدہ کی جانب سے پریشانی ہو سکتی ہے اس دورانیے میں شادی وغیرہ سے قطعی گریز کریں آپکی شراکتی ازدواجی زندگی داؤ پر لگ سکتی ہے۔ 20 مارچ تا 20 اپریل پانچویں گھر شمس کی شرفی پوزیشن آپکے لئے اضافی آمدن کی راہ ہموار کر رہی ہے۔ بیرون ملک سفر ممکن ہوگا۔ 25 اپریل تا 20 مئی زہرہ ساتویں اوج پذیر ہوگا آپکو کوئی دوست آپکی حسب خواہش آپکے ساتھ سرمایہ کاری کر رہا ہے 21 جون تا 23 اگست پارٹنر شپ میں معقول منافع متوقع ہے اس سلسلہ میں طویل سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔ جولائی اگست میں کیریئر کے گھر کے بعد دیگرے زہرہ کا ہبوط اور عطارد کا شرف ہوگا آپکے دشمن آپکے کاروبار کو نقصان پہنچانے کے درپے ہیں تو آپ شراکت داری میں کاروبار کو مزید وسعت دے رہے ہیں۔ 23 ستمبر تا اکتوبر دوستوں سے والسطہ خواہشات کی تکمیل نہ ہوگی اس دورانیے میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں سفر کا پروگرام فی الحال ملتوی کرنا بہتر ہوگا۔ 20 اکتوبر تا 8 نومبر اپنے پارٹنر پر خاص توجہ رکھیں آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار گرم ہے۔ امسال ہونے والے گرہن برج سرطان جدی اور جوزا میں لگیں گے۔ 15 جنوری اور 26 جون کو ہونے والے گرہن آپکے مالی معاملات کو متاثر کر رہے ہیں آپکو مشترکہ مفادات کے کاروباروں میں بہت احتیاط سے فیصلے کرنا ہونگے۔ یکم جنوری اور 11 جولائی کے گرہن آپکے زائچہ کے آٹھویں گھر لگیں گے۔ اِن دونوں گرہنوں کو قطعی طور پر یاد رکھیں آٹھواں گھر زائچہ نجوم میں موت اور زوجہ یا شوہر کا خانہ مال ہے اور انہی جگہوں کو متاثر کر رہے ہیں اس سال کا آخری گرہن آپکے شراکتی ازدواجی شوہر کا خانہ مال ہے اور انہی جگہوں کو متاثر کر رہے ہیں اس سال کا آخری گرہن آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کو قطع کر سکتا ہے گرہن کے دورانیے میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی کو یقینی بنائیں اُمید کرتا ہوں ان تمام ہدایات کی روشنی میں آپ اپنے اس سال کو زیادہ سے زیادہ بہتر طور پر گزار سکیں گے۔

**خصوصی ورد:** روزانہ کسی بھی نماز کے بعد 9 مرتبہ دعائے رد نحوست و سیارگان ورد کریں مع اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز منگل 9 عدد سکے ایک روپے والے (کاپر کے) یکمشت کسی مستحق کو دیں بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

CAPRICORN



**برج: جدی**

**سیّارہ: زحل**

**رنگ** : ———— سرخ، بھورا، خاکی

**عنصر** : ———— خاکی

**جواہر** : ———— سفید سنگ سلیمانی، یاقوت

**بہترین شریک حیات** : ثور، سنبلہ

**ناموافق ساتھی** : ———— حمل، سرطان، میزان

دن: ہفتہ حروف: ج۔خ۔گ

عدد: 8 ۲۳ دسمبر تا ۲۰ جنوری

**بیماریاں** : دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظامِ ہضم

**اہم نکات:** تمام بروج میں آپ وہ واحد خوش نصیب ہیں جنکے زائچے دسویں یعنی کیریئر کے گھر زحل کو شرف ہوتا ہے اور یہ دور 29 اکتوبر 2009ء سے شروع ہو چکا ہے گو کہ زحل عین شرفی درجات سے اگلے سال گزرے گا مگر آپکے کیریئر کے گھر زحل کی سعادت آپکے لئے کامیابیوں کے دروازے کھول دے گی۔ مشتری 18 جنوری کو آپکے خانہ مال سے بیت الاقرباء میں آ جائے گا جہاں آپکے تعلقات عزیز و اقارب کے ساتھ بہتر ہو رہے ہیں وہیں آپکے خلاف خفیہ دشمنوں میں اضافہ ہو جائے گا امسال جولائی تا ستمبر مریخ آپکے کیریئر کے گھر وبال پذیر ہے گا امسال ہونے والے گرہن آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کے علاوہ آپکے قانونی و شراکتی مالی معاملات بُری طرح متاثر ہو رہے ہیں۔

**صحت:** آپکے بیت الصحت کا حاکم عطارد سال کے پہلے چھ ماہ بہتر پوزیشن میں نہیں ہوگا آپکو صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا بالخصوص یکم تا 17 مارچ جبکہ عطارد ہبوطی گھر ہوگا اس دوران آپکو پٹھوں کے کھچاؤ، اعصابی تناؤ اور معدہ آنتوں کی تکالیف کا سامنا ہو سکتا ہے۔ 10 جون تا 25 جولائی عطارد اپنے ہی گھر برج جوزا میں آ جانے سے صحت بہتری کی طرف مائل ہوگی۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر عطارد کے شرفی گھر ہونے سے صحت کے مسائل کا خاتمہ ہوگا سال کا باقی عرصہ بہتر ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** امسال سماجی تعلقات کے حوالے سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا گو کہ آپکے برج کے حاکم زحل کے شرفی گھر آ جانے سے آپکے وقار میں اضافہ ہوگا مگر 14 جنوری تا 31 مئی زحل کی رجعت اور 7 اپریل تا 21 جولائی دوبارہ برج سنبلہ میں موجودگی آپکے لئے خاصی پریشانی کا باعث ہوگی اس دورانیے میں کسی سے وعدہ کرنے اور بحث و تکرار سے گریز کرنا بہتر ہوگا بعد از 21 جولائی حالات بہتر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ دوسری طرف بیت الاقرباء کا حاکم مشتری 18 جنوری کو بیت الاقرباء میں آ جانے سے بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ آپکے تعلقات میں مزید نکھار آ رہا ہے آپ عزیز و اقارب کے ہمراہ تقریبات میں کافی خوش نظر آ رہے ہیں مگر اس دوران اُوپر کی سطور میں دی گئی ہدایات کو ضرور مدِنظر رکھیں 6 جون کو مشتری آپکے چوتھے گھر آ جائے گا یہاں اس کی پوزیشن منفی ہونے سے خاندان بالخصوص والدہ کے ساتھ تعلقات

میں کھچاؤ پیدا ہو جائے گا بالخصوص 9 ستمبر تک کا عرصہ کافی مشکل ثابت ہوگا بالخصوص 24 جولائی تا 9 ستمبر کا عرصہ جبکہ مشتری اسی گھر رجعت پذیر ہوگا آپکے حالات تیزی سے بگڑ سکتے ہیں 9 ستمبر تا 19 نومبر مشتری بحالت رجعت تیسرے گھر رہتے ہوئے عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کو بھی کشیدہ کر دے گا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کی ابتداء میں ہی 11 فروری تا 7 مارچ آپکے بیت الاولاد کا حاکم زہرہ شرفی گھر رہتے ہوئے آپکو بچوں کی جانب سے آسودگی فراہم کر رہا ہے وہ جدی جوڑے جو کہ تا حال نعمت اولاد سے محروم تھے انہیں اولاد کی خوشخبری نصیب ہو سکتی ہے 2 اپریل تا 10 جون بچوں کے ساتھ حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں آپکے مابین ذہنی ہم آہنگی کا فقدان نظر آ رہا ہے دوسری طرف 25 اپریل تا 20 مئی زہرہ اوج کے گھر ہونے سے بات بہت زیادہ نہ بگڑ سکے گی وہ جدی افراد جنکے بچے ابھی چھوٹے ہیں انکے لئے یہ عرصہ کافی خوش آئند ہوگا البتہ 10 جولائی تا 7 اگست کا عرصہ آپکے لئے بچوں کی جانب پریشان کن نظر آ رہا ہے آپکے لئے بچوں کے افیئر زیا اُنکے بچے پریشانی کا باعث بن رہے ہیں امسال آپکا کوئی انعام نکل سکتا ہے مگر انعامی سکیم میں حصہ لینے کیلئے صحیح وقت کا انتخاب بہت ضروری ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں بڑی تیزی کے ساتھ اُتار چڑھاؤ آتا رہتا ہے آپکے ساتویں کا حاکم قمر ایک ماہ میں شرف و ہبوط طرح فرح، وبال، حضیض اور اوج جیسی مثبت و منفی حالتوں سے گزرتے ہوئے بڑی تیزی سے اثرات مرتب کرتا ہے اچھی ازدواجی زندگی گزارنے کیلئے آپکو کم از کم ہر قمر در عقرب میں صدقہ ضرور ادا کرنا چاہیئے۔ بالخصوص وہ جدی افراد جن کے زائچہ پیدائش میں قمر منفی پوزیشن میں ہے انکے لئے یہ صدقہ انتہائی سودمند ثابت ہوگا یکم جنوری کو ہونے والا قمری گرہن عین بیت الزوج میں ہوگا اپنے شراکتی ازدواجی معاملات میں بہت احتیاط سے کام لیں۔ دوسرا قمری گرہن 26 جون کو طالع میں ہوگا اپنے شراکتی اور بالخصوص ازدواجی معاملات میں کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں وگرنہ بہت بدنامی ہونے کا اندیشہ ہے تیسرا قمری گرہن 12 دسمبر کو آپکے چھٹے گھر ہوگا یہ گرہن جہاں آپکے ازدواجی تعلقات اور صحت کو متاثر کر رہا ہے وہیں اس کا مثبت پہلو یہ بھی ہے کہ آپکو ظاہری دشمنوں سے بھی چھٹکارا ملے گا گرہن اپنے اثرات 3 ماہ تک دے سکتے ہیں گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کی ادائیگی ضرور کریں۔

**تعلیمی کیریئر:** انڈر میٹرک تک کے جدی بچوں کو امسال 6 جون تا 9 ستمبر تعلیمی میدان میں مشکلات کا سامنا ہوگا باقی سال بہتر رہے گا۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے جدی افراد کیلئے سال کے پہلے 7 ماہ مشکل ہونگے باقی سال آپکے لئے ماحول سازگار رہے گا گزشتہ سالوں سے جاری مشکلات کا خاتمہ ہوگا۔

**سفر:** امسال آپکے نزدیکی سفر کثرت سے ہونگے بالخصوص روحانی مقامات کی جانب اچانک سفر کا پروگرام بن سکتا ہے 6 جون تا 9 ستمبر سفر سے گریز کریں وگرنہ دوران سفر پریشانی ہو سکتی ہے گزشتہ کئی سال سے ستارہ زحل آپکے بیرون ملک سفر میں رکاوٹ تھا جو کہ اب اگلے گھر جا چکا ہے اس طرح یہ ایک بہت بڑی رکاوٹ دور ہو چکی ہے مگر اب بھی صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا ابتدائے سال تا 17 مارچ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں اگر بوجہ مجبوری سفر کرنا پڑ جائے تو اپنی دستاویزات کا خاص خیال رکھیں اور جعلی دستاویزات پر قطعی طور پر سفر نہ کریں اس دوران اپلائی کئے گئے کیس مسترد ہو سکتے ہیں۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر عطارد شرفی گھر ہونے سے آپکے سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے ویزہ اپلائی کرنے کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا مگر اسی دوران 21 اگست تا 13 ستمبر بوجہ رجعت عطارد سفر یا کیس اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ دوسرا بہترین وقت 20 اکتوبر تا 8 نومبر کا عرصہ ہوگا۔

**منگنی و شادی:** امسال آپکی منگنی ہو جانے کے واضح امکانات موجود ہیں 11 فروری تا 7 مارچ 31 مارچ تا 14 جون 7 اگست تا 8 ستمبر کا عرصہ اس حوالے سے آپکے بہت موافق ثابت ہوگا اور 7 مارچ تا 31 مارچ اور 10 جولائی تا 7 اگست ایسی تقریبات سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا یہ وقت اس کام کیلئے قطعی موزوں نہیں ہے۔ شادی کے حوالے سے آپکو امسال کئی ایک مواقع میسر آئیں گے صرف وہ لوگ اس صورتحال سے فائدہ نہیں اٹھا سکیں گے جنکے زائچہ پیدائش میں ساتواں گھر یا اسکا حاکم کسی بھی حوالے سے متاثر ہوگا آپکو امسال ہونے والے قمری گرہنوں اور قمر در عقرب کو بالخصوص نظر میں رکھنا ہوگا ان ایام میں شادی یا اس سلسلہ میں بات چیت بڑھانا قطعی مناسب نہ ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار** جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے سال کی ابتداء سے زحل سعد ثمرات کے ہمراہ آپکے کیریئر کے گھر موجود ہے مگر 14 جنوری کو زحل رجعت پذیر ہو کر 7 اپریل کو دوبارہ واپس چلا جائے گا ان ایام میں گو کہ آپکے کئی مواقع میسر آئیں گے مگر محتاط روی بہتر ہوگی۔ 11 فروری تا 7 مارچ کیریئر کا حاکم شرفی گھر ہوگا آپ نئے کاروبار کی ابتداء کر رہے ہیں گذشتہ کاروبار کو وسعت دینے کا یہ بہترین وقت ہوگا 7 مارچ تا 31 مارچ نئے کاروباری معاہدوں اور ابتداء سے گریز کریں وگرنہ بنیاد غلط ہونے سے نتائج بھی درست نہ ہونگے۔ 31 مارچ سے حالات بہتر ہونے شروع ہو جائیں گے۔ 25 اپریل تا 20 مئی کا عرصہ ایکبار پھر آپکے لئے بہترین مواقع لا رہا ہے ملازم پیشہ افراد کو متوقع طور پر ترقی مل سکتی ہے۔ البتہ 10 جولائی تا 7 اگست کا عرصہ کاروباری حوالے سے قطعی مناسب نہیں ہے اس دوران جاب وغیرہ کی تبدیلی یا چھوڑنا نقصان کا باعث ہوگا 21 جولائی سے ایکبار پھر زحل کیریئر کے گھر اپنی سعادتوں کے ساتھ آ موجود ہوگا مگر اوپر دی گئی ہدایات کے مطابق 7 اگست تک تحمل کا مظاہرہ ضروری ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** امسال ہونے والی دونوں بڑی تبدیلیوں زحل اور مشتری کی اگلے گھر آمد کے بارے آپکو گذشتہ سطور میں مفصل بتا دیا گیا ہے اسکے علاوہ

# AQUARIUS

برج: دلو

ستارہ: یورینس



(20 جنوری تا 18 فروری)

| | |
|---|---|
| **حروف** | ر۔ش۔س۔ث |
| **عنصر** | ہوا |
| **رنگ** | خاکی۔بھورا۔نیلا |
| **دن** | ہفتہ |
| **عدد** | 8 |
| **پتھر** | نیلم۔حدید۔عقیق سیاہ |
| **موافق برج** | جوزا۔میزان |
| **ناموافق برج** | سرطان۔ثور۔سنبلہ۔جدی |

**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

**اہم نکات:** ابتدائے سال سے سعد اکبر مشتری اپنے ہی قمر خانہ مال میں آ کر آپکی معیشت کو مستحکم کر رہا ہے طالع کا حاکم زحل شرفی گھر آ جانے سے آپکے وقار میں اضافہ ہوگا گذشتہ سالوں سے جاری نامعلوم سے ذہنی دباؤ کا خاتمہ ہوگا تیسرے دسویں کا حاکم مریخ سال کا زیادہ عرصہ سعد حالت میں رہتے ہوئے عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات اور کیریئر روزگار میں بہتری لا رہا ہے امسال ہونے والے گرہن جہاں آپکی صحت کو متاثر کر رہے ہیں وہیں آپکے ظاہری باطنی دشمنوں کو بھی مقہور کر رہے ہیں سال کا آخری گرہن آپکے بیت الاولاد میں لگنے سے آپکو بچوں کے مسائل کا سامنا ہوگا باقی سیارگان امسال آپکو کن ثمرات سے نواز رہے ہیں یہ آپ اگلی سطور میں مفصل پڑھ سکیں گے۔

**صحت:** دلو افراد کو تمام بروج میں سب سے زیادہ اپنی صحت کا خیال کرنا پڑتا ہے آپکی صحت کا حاکم قمر ایک ماہ میں تمام اچھی بری حالتوں سے گذرتے ہوئے سعد و نحس اثرات مرتب کرتا ہے ہر ماہ قمر در عقرب میں قمر سے منسوب صدقہ ادا کر کے آپ صحت کے مسائل پر قابو پا سکتے ہیں۔ امسال ہونے والے قمری گرہنوں میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔ ان میں سے دو گرہن جو کہ یکم جنوری اور 26 جون کو لگ رہے ہیں یہ ہین آپکے بیت الصحت میں لگنے سے آپکی صحت بری طرح متاثر ہو سکتی ہے ان ایام میں سفر سے قطعی گریز کریں۔

**سماجی تعلقات:** آپکے برج کا حاکم 2005ء سے منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپکی شخصیت پر منفی اثرات مرتب کر رہا تھا مگر اب یہ سلسلہ ختم ہو جانے گا زحل گذشتہ نومبر سے شرفی گھر موجود ہے جو کہ آپکا نواں گھر ہے آپ مذہبی معاملات میں ایکبار پھر سرگرم عمل ہو رہے ہیں مگر سال کے پہلے سات ماہ آپکو بہت محتاط رہنا ہوگا۔ 14 جنوری سے 31 مئی زحل رجعت پذیر ہے اور 7 اپریل تا 21 مئی ایکبار پھر برج سنبلہ میں رہنے سے حالات پہلے جیسے ہو جائیں گے بعد از جولائی حالات ایک طویل عرصہ کیلئے آپکے حق میں ہونگے۔ آپکے تیسرے گھر کا حاکم مریخ آغاز سال تا 11 مارچ رجعت میں ہوگا اس دوران عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے معاملات میں نرم روی اختیار کرنا بہتر ہوگا ورنہ مابین اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں اسی طرح 31 جولائی تا

ابتدائے سال تا 7 جون مریخ آپکے زائچہ کے آٹھویں اوجی کیفیات کا حامل رہنے سے آپکو شراکتی معاملات سے آمدن متوقع ہوگی اس کے علاوہ پراپرٹی یا ترکہ وراثت سے بھی رد پے پیسے کا حصول ممکن ہوگا 11 مارچ تک مریخ رجعت پذیر رہے گا اس دوران لڑائی جھگڑے بالخصوص آتشیں اسلحہ سے دور رہیں۔ 30 جولائی تا 14 ستمبر مریخ آپکے کیریئر کے گھر وبال میں ہوگا۔ گھریلو حالات کی بناء پر آپکا کیریئر متاثر ہو سکتا ہے دوستوں سے وابسطہ توقعات پوری نہ ہونگی 11 فروری تا 7 مارچ کاروباری لحاظ سے سال کا بہترین عرصہ ہوگا۔ نوکری پیشہ حضرات بھی بھرپور مستفید ہونگے۔ یکم تا 17 مارچ عطارد کا ہبوط آپکی صحت کو متاثر کر رہا ہے۔ عزیز و اقارب کے ساتھ کسی غلط فہمی کی بناء پر حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ اس دوران بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی نہ کریں ورنہ مایوسی ہوگی۔ 20 مارچ تا 20 اپریل چوتھے گھر یکے بعد دیگرے نوروز عالم افروز اور شرف شمس ہونے سے خانگی معاملات میں بہتری آئے گی۔ آپکو حسب خواہش بہتر گھر میسر آ سکتا ہے۔ سواری خریدنے کے لئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ 25 اپریل تا 20 مئی کا عرصہ آپکے کاروباری معاملات میں معاون ہوگا آپکی اضافی آمدن کے اسباب بن رہے ہیں۔ بچوں سے وابسطہ مالی توقعات پوری ہو سکتی ہیں۔ 21 جون تا 22 جولائی شراکتی سرمایہ کاری سے فائدہ متوقع ہے ازدواجی تعلقات میں بھی بہتری آ رہی ہے۔ 10 جولائی تا 7 اگست کیریئر اور بیت الاولاد کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ اس عرصہ میں کسی بھی قسم کے کاروباری معاہدے سے گریز کریں۔ ملازم پیشہ جدی افراد اس دوران ملازمت کو کسی بھی صورت تبدیل یا چھوڑنے سے گریز کریں۔ ورنہ بعد میں پچھتاوا ہوگا۔ 27 جولائی تا 3 اکتوبر عطارد کا شرف ہونے سے آپکی صحت کو درپیش مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ آپکی ظاہری مخالفتوں میں بھی اضافہ ہو جائے گا۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ آپکے کیریئر کیلئے انتہائی خطرناک عرصہ ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد کو نوکری سے ہاتھ دھونا پڑ سکتا ہے۔ کاروباری افراد کیلئے مشترکہ مالی معاملات پریشانی کا باعث ہونگے 20 اکتوبر تا 8 نومبر آپکو حسب خواہش آپکے لئے بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا۔ امسال ہونے والے گرہنوں کے بارے میں آپکو پہلے ہی مفصل بتایا جا چکا ہے۔ گرہن کے اوقات میں نماز اور صدقہ کو یقینی بنانے سے آپ انکے مضر اثرات سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔

**خصوصی ورد:** روزانہ سورۃ آل عمران کی آیت ۲۷ روزانہ ایک تسبیح ورد کریں۔ مع اول و آخر 11/11 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ ملی جلی اجناس پرندوں کو ڈالیں۔

14 ستمبر جبکہ مریخ وبال کے گھر ہوگا آپ کو بہت تحمل کا مظاہرہ کرنا ہوگا گو کہ یہ معاملات آپکے لئے شدید ڈپریشن کا باعث ہونگے باقی کا عرصہ انشاءاللہ بہتر رہے گا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** بچوں کے حوالے سے آپکے لئے یہ سال ملے جلے ثمرات کا حامل ہوگا سال کے پہلے چھ ماہ آپکو بچوں کی جانب سے پریشانی کا سامنا ہوگا بالخصوص یکم تا 17 مارچ کا دورانیہ جبکہ پانچویں کا حاکم عطارد ہبوط کے گھر ہوگا اس عرصہ نوٹ کر لیں آپکو بچوں کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ 10 جون، 25 جون عطارد آپکے پانچویں گھر اپنے ہی برج میں آکر جاری مسائل کے خاتمہ کا باعث ہوگا 27 جولائی تا 3 اکتوبر آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں گھر میں بچوں کی وجہ سے کافی سکون کا احساس ہے اسی طرح 20 اکتوبر تا 8 نومبر کا عرصہ بھی مزید بہتری کا باعث ہوگا بے اولاد دلو افراد کو سال کے آخری پانچ ماہ میں اولاد کی خوشی نصیب ہوسکتی ہے۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کیلئے یہ سال ملا جلا رہے گا۔ سکیموں میں حصہ لینے کیلئے صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**شراکتی وازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم شمس 20 مارچ تک منفی پوزیشن کا حامل ہوگا اس عرصہ میں آپکو محتاط روی اختیار کرنا ضروری ہوگا 20 مارچ تا 20 اپریل شمس شرفی گھر رہتے ہوئے آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں بہتری لا رہا ہے آپکو نئی شراکت داری کے مواقع میسر آئیں گے آپ اپنی ازدواجی زندگی سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ 21 جون تا 22 اگست کا عرصہ بھی سال کے بہترین وقتوں میں سے ایک ہوگا۔ آپ بھرپور انجوائے کررہے ہیں البتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ آپکے لئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا اس دوران اپنے شراکتی ازدواجی معاملات میں کسی بھی اہم فیصلہ سے گریز کریں اگر مجبوراً کوئی فیصلہ کرنا پڑ جائے تو کسی مخلص دوست سے مشاورت ضرور کریں اور اپنے فیصلوں میں دل سے زیادہ دماغ کو ترجیح دیں وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** برج دلو کے ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو یکم جنوری تا 11 مارچ اور 30 جولائی تا 14 ستمبر مشکلات کا سامنا ہوگا انکے والدین کو چاہیے کہ سورۂ آلِ عمران کی آیت ۲۶ ایک تسبیح روزانہ بچوں کے لئے ورد کریں یا بچے خود ورد کریں اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے دلو افراد کیلئے یہ سال ملا جلا رہے گا۔ آپکو 14 جنوری تا 7 اپریل بوجہ رجعت زحل اور 10 جولائی تا 7 اگست بوجہ ہبوط زہرہ اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر بوجہ ہبوط شمس مشکلات پیش آسکتی ہیں ان ایام میں امتحانات یا داخلہ سے قبل احتیاطی تدابیر ضرور اختیار کریں۔

**سفر:** آغازِ سال تا 11 مارچ آپکو دورانِ سفر مشکلات پیش آسکتی ہیں سفر سے قبل ضروری اشیاء اور اپنی سواری ضرور چیک کرلیں اور 30 جولائی تا 14 ستمبر سفر سے گریز کریں وگرنہ خدانخواستہ آپکو حادثہ پیش آسکتا ہے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کیلئے 11 فروری تا 7 مارچ 25 اپریل تا 20 مئی اور 7 اگست تا 8 ستمبر کا عرصہ انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا ویزہ اپلائی کرنے کیلئے بھی یہ سال کے بہترین ایام ہیں البتہ 10 جولائی تا 7 اگست اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قطعی گریز کریں اس دوران کئے گئے سفر مقاصد کے حصول میں ناکامی کا باعث ہونگے اور ویزہ وغیرہ مسترد ہوسکتے ہیں۔

**منگنی وشادی:** امسال آپکی منگنی و شادی کے قوی امکانات موجود ہیں مگر بہتر نتائج کیلئے درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا سال کی پہلی سہ ماہی میں منگنی وغیرہ سے قطعی گریز کریں بالخصوص یکم تا 17 مارچ اس دوران طے کی گئی نسبتیں دیرپا ثابت نہ ہونگی بلکہ پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی مخدوش حالات کا شکار ہوسکتی ہیں۔ 10 تا 25 جون اور 27 جولائی تا 3 اکتوبر 20 اکتوبر تا 8 نومبر کا عرصہ ایسی تقریبات کے لئے انتہائی مناسب ہوگا۔ نکاح کے لئے 20 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 ستمبر کا عرصہ بہترین اوقات ہونگے البتہ 20 مارچ سے قبل اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر نکاح ورخصتی وغیرہ سے قطعی طور پر گریز کریں اس دوران کی گئی شادیاں ناکامی سے دوچار ہوسکتی ہیں۔ زندگی کے اہم ترین فیصلہ میں درست وقت کا انتخاب بہت ضروری ہے۔

**معیشت کیریئر روزگار** سعد اکبر ستارہ مشتری 18 جنوری کو آپکے خانہ مال میں آکر آپکی معاشی پوزیشن کو مضبوط بنا رہا ہے معاملات آپکی خواہشات سے عین مطابق چل رہے ہیں آپکو دوستوں کا بھرپور تعاون حاصل ہے یہ صورتحال 6 جون تک جاری رہے گی 6 جون تا 9 ستمبر مشتری حالت تضعیف میں ہونے سے آپ مالی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں بعد از 9 ستمبر حالات دوبارہ موافق ہونگے آپکے کیریئر کا حاکم مریخ گو کہ ابتدائے سال سے اوج کے گھر ہوگا مگر 11 مارچ تک رجعت پذیر رہے گا آپکے کاروباری معاملات میں تیزی آئے گی مگر رجعت کی وجہ سے کئی معاملات خراب یا زیر التوا رہ سکتے ہیں اس کے علاوہ 30 جولائی تا 14 ستمبر کیریئر کا حاکم وبال کے گھر ہونے سے آپکے کاروباری معاملات بُری طرح متاثر ہونگے ملازم پیشہ دلو افراد کو اس عرصہ میں نوکری سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں اس دورانیے میں نوکری یا کاروبار کی ابتداء یا تبدیلی سے گریز کریں سال کا باقی عرصہ بخصوص 14 ستمبر تا 28 اکتوبر اور 7 دسمبر تا آخر سال آپکے لئے انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا اس دوران نئے کاروبار کی ابتداء، کاروبار کی وسعت کیلئے کوششیں بہتر ثابت ہونگی ملازم پیشہ عقرب افراد کو متوقع طور پر ترقی مل سکتی ہے۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر یہ سال گزشتہ سال کی نسبت کئی حوالے سے بہتر ثابت ہوگا آپکے برج کا حاکم 30 سال بعد دوبارہ شرفی گھر آجانے سے آپکی عزت میں اضافہ ہوگا آپکی شخصیت پر جمی گرداب چھٹ جائے گی سال کا زیادہ عرصہ مشتری آپکے خانہ مال میں رہتے ہوئے آپکو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے آپ مالی طور پر مستحکم ہو رہے ہیں سال کی ابتداء آپکی صحت اور شراکتی وازدواجی معاملات کیلئے بہتر نہیں ہے۔ یکم جنوری کو ہونے والا قمری گرہن عین آپکے بیت الصحت میں ہونے سے صحت متاثر ہوگی دوسری

